# لغات الادویہ

--- المعروف ---

# لغات کبیر

اسمائے امراض (i) یونانی سے ڈاکٹری (ii) ڈاکٹری سے یونانی

حکیم کبیر الدین
شیخ الجامعہ جامعہ طبیہ دہلی

شیخ محمد بشیر اینڈ سنز

# لغات الادویہ

--- المعروف ---

# لغات کبیر

اسمائے امراض (i) یونانی سے ڈاکٹری (ii) ڈاکٹری سے یونانی

حکیم کبیر الدین
شیخ الجامعہ جامعہ طبیہ دہلی

شیخ محمد بشیر اینڈ سنز

| | | |
|---|---|---|
| نام کتاب | ______ | لغات الادویہ المعروف لغات کبیر |
| تالیف | ______ | شیخ الجامعہ علامہ حکیم کبیر الدینؒ |
| طابع | ______ | محمد ابو بکر صدیق |
| ناشر | ______ | شیخ محمد بشیر اینڈ سنز، لاہور |
| کمپوزنگ | ______ | داط کمپوزنگ سنٹر فون: 6859106 |
| مطبع | ______ | ندیم یونس پرنٹرز، لاہور |

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نحمدہ و نصلی و سلم

# لغات کبیر یعنی لغات الادویہ

## رموز لغات

| ع | ف | یو، ی | ت تر | رو | سر | س | ہ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| عربی | فارسی | یونانی | ترکی | رومی | سریانی | سنسکرت | ہندی |
| بر | مر | گ | ب | کر | پ | ان، انگر | لا |
| بربری | مرہٹی | گجراتی | بنگالی | کرناٹکی | پنجابی | انگریزی | لاطینی |

### الف

آب (ف): پانی۔
آب بسیار سرد (ف): بہت ٹھنڈا پانی۔
آب نیم گرم (ف): گنگنا پانی۔
آب فاتر (ف): گنگنا پانی یعنی نہ سرد نہ گرم۔
آب بسیار گرم (ف): پانی زیادہ گرم۔
آب باران (ف): مینہ کا پانی۔
آب مقطر (ف): ٹپکایا ہوا پانی۔
آب چشمہ ہائے جاری (ف): بہتے ہوئے چشموں کا پانی۔
آب نہرہائے جاری (ف): بہتی ہوئی نہروں کا پانی۔
آب ایستادہ (ف): ٹھرا ہوا پانی۔
آب نے زار ہا برنجن زار ہا (ف): بانسوں کے جنگل اور دھان کے کھیتوں کا پانی۔
آب کدر و غلیظ و فاسد (ف): گدلا پانی۔
آب چاہ (ف): کنویں کا پانی۔
آب کاریز (ف): کاریز کا پانی (کاریز ان نہروں یا نالوں کو کہتے ہیں) جنکو کسان و باغبان ایک خاص ترکیب سے زمین کے اندر کھودتے ہیں کہ ان کا پانی زمین کے اوپر بہنے لگتا ہے)۔
آب مدبر (ف): تدبیر کیا ہوا پانی (جس کی چند ترکیبوں میں

سے ایک ترکیب یہ ہے کہ پانچ سیر بارش کے پانی میں آدھ سیر سرکہ ملا کر جوش دیتے ہیں۔ یہاں تک کہ تہائی رہ جاتا ہے۔ یہی آب مدبر کہلاتا ہے۔ اور استسقاء میں مستعمل ہے)۔

آب دریائے شور (ف): سمندر کا پانی۔

آب حمات (ف): گرم چشموں کا پانی (یعنی ایسے گرم چشموں کا پانی جن سے گندھک پھٹکری نوشادر وغیرہ نکلتے ہیں)۔

آب کبریتی (ف): وہ پانی جو گندھک کی کھان سے نکلے یا ایسی زمین سے نکلے جس میں گندھک کے اجزاء کی آمیزش ہو۔

آب زفتی و قیری (ف): وہ پانی مت یا قیر کی کلن سے نکلتا ہو۔

آب معدن فلزات (ف): وہ پانی جو دھات کی کانوں سے برآمد ہو۔

آب تلخ (ف): کڑوا پانی۔

آب شور (ف): نمکین پانی، کھارا پانی۔

آب خاکستر (ف): وہ پانی جس میں چند بار راکھ ڈال کر جوش دیا جاتا ہے اور صاف کرکے استعمال میں لاتے ہیں۔

آب دہن (ف): تھوک۔

آب کمہ (ف): ایک قسم کا غلیظ اور سیاہ پانی ہے جو ایک قسم کی مچھلی کے پیٹ سے نکلتا ہے۔

آبار (ف): سیسہ یا جلا ہوا رانگہ یا سیسہ یا سفیدہ۔

آب پنیر (ف): پنیر کا پانی، ماء الجبن۔

آب گوشت: گوشت کا پانی، ماء اللحم، اس سے درحقیقت وہ پانی مراد ہے جو گوشت کو کوٹ کر حرارت پہنچانے سے ترشح ہوتا ہے۔ بعض آب یخنی کو اور بعض گوشت کے آب جوشاندہ کو آب گوشت کہتے ہیں۔ اور کاء اللحم گوشت کے مقطر عرق کا نام کہتے ہیں۔

آپتارہ (ف): استرا ایک درخت ہے جو کہ سنگریزہ اور سخت زمین پر اگتا ہے۔ اس کا پھل باقلا کے مانند غلاف میں ہوتا ہے۔ اور املی کے مانند ٹیڑھا ہوتا ہے۔ جس کو خام حالت میں ملا کر سونگھنے سے کھیرے کے مانند بو آتی ہے۔ اور بعد ازاں خوشبو آنے لگتی ہے)۔

آپا گپتا (س): کونچ خورد۔

آب جو جوشانیدہ (ف): جو کو جوش دیکر خاص ترکیب سے پانی نکالا جاتا ہے جو ماء الشعیر کے نام سے مشہور ہے۔

آبج (ف): زعرور۔

آب دارو (ف): مومیائی۔

آب دندان (ف): ایک قسم کا امرود یا انار نیز ایک قسم کا حلوا ہے۔

آبریشم (ف): ابریشم

آبست (ف): گوشت ترنج (ترنج کا گودا)

آبق (اصلاح اہل کیمیا): پارہ۔

آبکامہ (ف): کانجی۔

آبگون (ف): نشاستہ، مغز گندم۔

آبگینہ (ف): کانچ، شیشہ۔

آبلوج (ف): قند مکرر۔

آبنوس (ف): سیاہ رنگ کی سخت لکڑی ہے۔ اس کا درخت بہت بڑا ہوتا ہے۔ اور ہندوستان میں بکثرت پیدا ہوتا ہے۔

آبوس (یونانی): توتیائے سبز۔

آپھو (ہ): افیون۔

آبیکہ (لاطینی): گردہ۔

آپیتا (س): آپتا۔

آبنل (ف): بعض کے نزدیک جڑ ہے بسکھپرہ کے مشابہ- موسم بہار میں اگتی ہے- جس کی شاخیں بہت ہوتی ہیں- اور بیج مشابہ تخم گزر کے ہوتے ہیں اور بعض کے نزدیک ایک بوٹی ہے- جس کی جڑ شلغم کے ساتھ مشابہ ہوتی ہے-

آبی (ف): بہ- بہی (مشہور پھل ہے)-

آت (ت): گھوڑا-

آٹا (ہ): مشہور چیز ہے فارسی میں آرد اور عربی میں ملکن اور طحین کہتے ہیں- (گیہوں چنا- مکی وغیرہ پیسے ہوئے غلے) علاوہ ازیں ایک میوہ بھی ہے جو کاج (صنوبر) کے پھل سے مشابہ ہوتا ہے) اور دکن میں پتھر پھوڑی بوٹی کو بھی کہتے ہیں-

آت جو (ہ): جو برہنہ، سلت-

آتش (ف): آگ-

آتش خوارہ (ف): چکور، کبک-

آٹو آف: روز دلن، عطر گل-

آثروذن (یونانی): سماق

آچارہ (ہ): انواع ترشیہا (تحللات) یوارو-

آجر (ع): اینٹ-

آچی (س): ایک قسم کا بانس جس کو (تیرلو) کہتے ہیں-

آچلین (ہ): گلا چین- ایک بڑا درخت ہوتا ہے جس کو باغوں میں لگاتے ہیں- اس کے پتے سرخ رنگ- آم کے پتوں سے زیادہ بڑے اور موٹے ہوتے ہیں- پھول سفید پانچ پنکھڑیوں والا ہوتا ہے- بقول بعض اس درخت کا منجمد شیر سقمونیا کہلاتا ہے-

آدا (ہ): ادرک-

آدارے (س): ممکرن-

آدہا جھاڑا (ہ): چرچٹہ-

آونڈا (ہ): بھگائی-

آوت بھگت (س): سورج مکھی-

آورد قیون (رومی): قاقلی (اشنان کے مانند بوٹی ہوتی ہے-

آدم (ع): آدمی-

آدھکی (ہ): ارہر، تور-

آذان الارنب (ع): آذان الشاۃ- آذان الغزال- بعض کے نزدیک ملق کے نام سے معروف ہے (بارتنگ کی قسم سے ایک بوٹی ہے اس کے پتے بارتنگ کے پتوں سے مشابہ لیکن ان سے چھوٹے ہوتے ہیں- اور ان پر برگ گاؤ زبان کے مانند سفید نقطے ہوتی ہیں اور اس کے پھول السی کے پھول سے مشابہ ہوتے ہیں- اور اس کے بیج خشونت دار ہونے کی وجہ سے کپڑے سے چمٹ جاتے ہیں-)

آذان ائیس (ع): حی العالم کی قسم ہے قوطو لیدوس اور فولیدون اس کے یونانی نام ہیں-

آذان الثور (ع): گاؤ زبان کی قسم ہے-

آذان الجاری (ع): بارتنگ کی بڑی قسم کو کہتے ہیں-

آذان الدب (ع): بومیر اور مسقی کی قسم سے بوٹی ہے اس کو فلومس بھی کہتے ہیں-

آذان الشاۃ (ع): آذان الارنب-

آذان العنز (ع): مرنار الراعی-

آذان الغزال (ع): بارتنگ کی قسم سے بوٹی ہے- آذان الارنب-

آذان الفار (ع): چوہہ کنی (ایک قسم کی بوٹی ہے جس کے پتے چوہہ کے کان کے مشابہ ہوتے ہیں-

آذان الفیل (ع): لوف کبیر

اور بقول بعض برگ درخت ساگون۔
آذان القسیس (ع): قوطو لیدون۔
آذرباس (عبرانی): ثافسیا۔
آذربو (ف): ایک بوٹی کی جڑ ہے جو اونی و سوتی کپڑوں کا میل صاف کرنے میں استعمال ہوتی ہے۔ اور یہ بعض کے نزدیک کندش کی ایک قسم ہے۔ اور بعض کے نزدیک عرطنیثا ہے۔
آذر سز: ابہل۔
آذر گون (ف): آذریون۔
آذریون (معرب): سورج مکھی۔
آذریونہ (معرب): ایک بوٹی ہے جس کا رنگ آگ جیسا ہوتا ہے۔ بقول بعض اس کی جڑ کا سریانی نام عرطنیثا اور فارسی نام گلیم شو ہے۔"
آڑ (ہ): کودرد (ایک قسم کا خودرو غلہ ہے۔)
آرام سیتل (ہ): ایک دوا کا نام ہے بعض نے گلو کی قسم بتلایا ہے۔
آرتوم: پھول۔
آرٹی می سیامیری ٹیما (لا): درمنہ ترکی۔
آرد (ف): آٹا۔

آردتولہ (ف): کاچی۔ حریرہ جیساکہ ایک قسم کا آش ہے جو فقرا آٹے سے پکا کر کھاتے ہیں۔
آردسبوس دار (ف): بغیر چھانا ہوا آٹا۔
آرد کنار (ف): بیر کا آٹا۔
آردمیدہ (ف): میدہ۔
آردم، آردہم: آذریونہ۔
آردوج: ابہل کا درخت۔
آرجیس (بربری): زرشک کی جڑ کی چھال۔
آرسینک (ان): سم الفار (سنکھیا)
آرسینی اس انہائڈرائڈ (لا): سنکھیا۔
آرسینی اس ایسڈ (ان): سنکھیا۔
آرگ (س): چار درختوں کے لئے بولا جاتا ہے۔ مہوہ، کٹھل، بڑھل، تاڑ۔
آر گتمول (س): گرڑھل۔
آرگودھو (س): المتاس۔
آرگینم (ان): صعتر۔
آرم (لا): سونا (ذہب)۔
آرمورے شی ای ریڈکس (لا): جنگلی مولی۔
آرن (یو): لوف کبیر۔
آرنانج (س): چاولوں کا

دھوون۔
آرنج (ان): نارنگی۔
آرنج پیل (ان): پوست نارنگی۔
آرنج فلاور واٹر (ان): عرق بہار۔
آرن صارن (یو): لوف صغیر۔
آڑو (ہ): عربی میں خوخ، فارسی میں شفتالو کہتے ہیں۔ (آڑو درحقیقت سفتالو کی ایک قسم ہے۔ آڑو کا ذائقہ ترشی مائل ہوتا ہے۔ اور شفتالو کا شیریں)
آری (ہ): آپٹا۔
آریا (ہ): کھیرا کی قسم ہے موسم برسات میں پیدا ہوتا ہے۔
آرید برید (ف): ایک دوائی ہے جو ملک بستان سے آتی ہے، پیاز کے مانند چری ہوئی ہوتی ہے بقول انطاکی بیخ سوسن سفید کا نام ہے جس کو سوسن آزاد بھی کہتے ہیں۔
آریوت (س): المتاس۔
آزاد دارد (ف): پہاڑی چقندر۔
آزاد درخت (ف): بربری زبان میں شجرالملیلج طرستان میں

طابنگ یونانی میں دازدلن روبارد س، عربی میں حمیط شجر الہر، جرجان میں زہرز مین، مازندران میں سیسان اور ہندی میں بکائن کہتے ہیں۔ جالینوس نے اس کا نام بجرۃ الجیش رکھا ہے۔ اکثر نے اس کو حیوان و انسان کے لئے زہر لکھا ہے۔ اس لحاظ سے یہ بکائن کا مترادف معلوم نہیں ہوتا کیونکہ بکائن زہریلی دواؤں میں سے نہیں ہے۔ بالجملہ زہریلی دواؤں میں سے نہیں ہے۔ بالجملہ ایک درخت ہے۔ جس کے پھل رنگ میں بیر سے اور شکل میں زیتون سے مشابہ ہوتے ہیں۔ لیکن اس سے بہت چھوٹے ہوتے ہیں اور گچھوں میں لگتے ہیں۔

ازادرخت ہندی (ف): درخت نیم۔

آس (ف): درخت سب الاس (درخت مورد) ہندی نام اوراہیرا ہے۔

آس بری (ف): جنگلی حب آلاس کا درخت۔

آس ھندی (ف): اس کا درخت دہانکی کے مشابہ اور بہت لمبا ہوتا ہے لکڑی سیاہ ہوتی ہے اور لوہے کے مانند سخت ہوتی ہے مگر کو اسی درخت کا گوند بیان کیا جاتا ہے۔

آسا (سریانی): آس۔

آساپالا (ہ): اس کا سنسکرت نام آشوک یا اشوک ہے۔ ایک بڑا درخت ہوتا ہے سایہ دار اور گنجان درخت انبہ کے مشابہ ہوتا ہے۔ لیکن اس سے بڑا ہوتا ہے۔ پھل گول فالسہ کے ماز دبیر کے مانند سبز پختہ ہو کر سیاہ ہو جاتا ہے اور مزہ نہایت کڑوا۔ مالوہ میں بکثرت پیدا ہوتا ہے۔

آسارون (سریانی): تگر۔

آسافٹی ڈا (ان): ہینگ۔

آسپھوٹا (س): دہبرول۔

آسماپونی (س): آپٹا کے درخت کا نام ہے۔

آسمانتک (س): دہانکی کے درخت کا نام ہے۔

آسور (س): ایک عرق ہوتا ہے جو نشہ لاتا ہے اور گڑ اور دیگر ادویہ سے بنتا ہے۔

آسوری (س): رائی۔

آسیوس (یو): ایک قسم کا پتھر ہے جس پر ایک قسم کا نمک پیدا ہوتا ہے۔ جس کو زہرہ اسیوس اور ملح آسیوس کہتے ہیں۔

آش: پکائی ہوئی غذا۔

آش آرد (ف): سویان۔

آش بچگان (ف): جندبید ستر۔

آش جو (ف): کشک الشعیر جو خاص طریقہ سے بنایا جاتا ہے۔

آشوک (س): آساپالا۔

آطریلال آطریلان (یونانی یا بربری): اس کو مصر و شام میں رجل العزاب۔ ترکی میں غازا باغی۔ فارسی میں تخم ملال خلیل اور ہندی میں کاک چنگی اور مسی کہتے ہیں لیکن بقول بعض مسی دوسری بوٹی ہے۔ جس کو عربی میں خیشۃ الارض۔ اور حرزالشیاطین بھی کہتے ہیں (ایک بوٹی کے تخم ہیں۔ جو تخم کرفس سے مشابہ ہوتے ہیں۔ مصر میں پیدا ہونے والی بوٹی کے تخم بہترین خیال کئے جاتے ہیں۔ یہ باریک باریک تیرہ رنگ نیلگوں نہایت تلخ تیز اور زبان میں سوزش پیدا کرنے والے ہوتے ہیں)

آغارولن (ت): سودا نیایت۔

آغلس (یو): ایک بوٹی ہے جو گیہوں کے مانند ہوتی ہے۔ لیکن اس کے پھل پر دو تین

پردے ہوتے ہیں۔ اور نرم ہوتا ہے۔

آغو (ت): کنیر۔

آغونی (ت): پیوسی یا کھیس۔

آغورس (ف): ابہل۔

آغنیس (ت): سنبھالو۔

آفتاب پرست (ف): (۱) سورج مکھی (۲) گرگٹ

آقشرو (بر): ایک بوٹی ہے جس کے پتے ناخن کے مانند سفید ہوتے ہیں۔ اور پھل ڈالیوں کے سروں پر زرد رنگ کا ہوتا ہے۔

آک آکھ (ہ): یونانی میں خجاکیوس۔ عربی میں عشر۔ عشار۔ فارسی میں خرک درخت زہرناک، اردو، ہندی میں آک، آکھ مدار، مالوہ میں آکو، آنکڑہ صوبہ بہار میں آکون، سنسکرت میں ارک، مندار نوی کرن، شکاپھل، بنگالی میں آکند، مرہٹی میں روئی گجراتی میں آکڑو۔ کرناٹکی میں یکے، تلگی میں جلی ڈے۔ لاطینی میں کیلوٹرو پس اور انگریزی میں سی کیلوٹروپس اور مدار کہتے ہیں۔ (مشہور شیر دار پودا ہوتا ہے اس کا پھل آم کے برابر ہوتا ہے۔ اس کے خشک ہو کر پھٹنے پر صاف ملائم روئی نکلتی ہے سرخ اور سفید دو قسم کا ہے۔ سرک پھول کا آکھ عام طور پر ملتا ہے۔)

آکاہولی (ہ): بوٹی ہے جو اسی نام سے مشہور ہے۔ اور بواسیر میں خاص طور پر مفید ہے۔

آگ پتری (ہ): تیزپات۔

آگ بلیا (ہ): نگند۔

آکشار (بر): عربی میں جوز ارقم اور برقہ کہتے ہیں۔ ایک بوٹی ہے۔ جو بقدر ایک گز بلند ہوتی ہے۔ اس کے اوپر سوئے کے مانند قبہ ہوتا ہے تخم باریک، مزے میں چرپرے ہوتے ہیں۔ اس بوٹی کی پیدائش زیادہ تر اندلس اور شام میں ہوتی ہے۔

آکج (ف): زعرور۔

آکڑو (گ): آک، مدار۔

آ بھرٹو (س): سینڈ تھوہر۔

آگ دونہ (ہ): ایک ہندی دوا ہے۔ جو دھماسہ کی قسم سے بیان کی جاتی ہے۔

آ کیمل (ہ): سکنجبین۔

آ کیمل سلی (لا): سکنجبین عنصلی۔

آک کا گوند (ہ): شکر عشر۔

آکل بنفسہ (ع): (۱) فرفیون (۲) کافور۔

آ کتند (ب): آکھ مدار۔

آکلی (س): نرور۔

آ چچس (س): نرور۔

آگو ٹیگی (ہ): بیل پتری۔

آکھ (ہ): آک، مدار۔

آل (ہ): مجیٹھ کی قسم سے سرخ رنگ کی جڑ ہے اور نیز مالوہ میں لمبے کدو کو کہتے ہیں۔

آل سیائس (ان): فلفل السودان۔

آلابو (س): کدو۔

آلم (ان): پھٹکری۔

آلو (ہ): مشہور ترکاری ہے۔ جس کو فارسی میں آلوی فرنگ انگریزی میں پوٹے ٹو کہتے ہیں۔ علاوہ ازیں فارسی میں آلو بخارے کو کہتے ہیں۔

آلو آئل (ان): روغن زیتون۔

آلو بخارا (ف): اس کو فارسی میں صرف "آر" اور آلوبے فرانسیسی بھی کہتے ہیں۔ عربی میں اجاص۔ برقوق (آلو بخارا ترش) عین البقر۔ سنسکرت میں آرک، آلوک مرہٹی میں دیر اروک، گجراتی میں آلو، کرناٹکی میں آرک، لاطینی میں پرونم، انگریزی میں پرونس، برونائی اور فرنچ پلم کہتے ہیں۔ (مشہور میوہ

ہے جو شیریں ترشی مائل ہوتا ہے اس کا اصل وطن دمشق ہے۔ علاوہ ازیں جنوبی فرانس میں بھی پیدا ہوتا ہے۔ اس کی ایک قسم آلوچہ ہے۔)

آلوج: بعض کہتے ہیں کہ بھماک کی شکل جیسی دوا ہوتی ہے۔ بعض نے قلمہ کی قسم کہی ہے۔

آلوچہ (ف): آلوچہ پنجابی اور عربی میں ادرک اور بعض کہتے ہیں کہ نیشوق یہی ہے (آلو بخار کی قسم ہے)

آلو بالو (ف): اس کو آلو بولی اور آلی بالی بھی کہتے ہیں اور اس کی وجہ تسمیہ یہ بیان کی جاتی ہے کہ یہ آلو بخارے کی ایک قسم کے پودے کا دوسرے پودے میں پیوند لگانے سے حاصل ہوتا ہے۔ لغت رومی میں اس کا نام قراضیا اور قاراسیا ہے۔ اہل مغرب حراسیاہ کہتے ہیں۔ اندلس میں اس کا نام حب الملوک تھا۔ دمشق میں اس کو قراسیا کہتے ہیں۔ فارسی میں آلو بالوے شیریں کو کیلاش اور ترش کی آلو بو علی کہتے ہیں۔ (ایک درخت کا پھل ہے جو چھالیہ کے برابر ہوتا ہے۔

خام ہونے کی حالت میں یہ سبز اور کیسلا ہوتا ہے۔ لیکن پختہ ہو کر سیاہ مزے میں شیریں ترشی مائل ہو جاتا ہے۔)

آلوی فرنگ (ف): اسی معمولی ہندوستانی آلو کا نام ہے۔ جو پکا کر کھایا جاتا ہے۔

آلوے فرانسیسی: آلو بخارا۔

آلوسن (یو): ایک نبات ہے جو شام وغیرہ جیسے ممالک میں پیدا ہوتی ہے۔

آلوہ (ف): سنہ کی۔

آلیہ (ف): عربی میں انبج فارسی میں انبہ، نغزک، سنسکرت میں آمرا، آمبرا، مرہٹی مین آنبا، گجراتی میں انبو، کرناٹکی میں اون پھل، تیلنگی میں مامڑی، تامل میں مامرم، ماڑی اور انگرزی میں مینگو کہتے ہیں۔ (ہندوستان کا مشہور پھل ہے۔)

آم آدار (ب): آنبہ ہلدی۔

آمرا (س): آم

آمبرا (س): آم

آم پیچ (ان): ایک میوہ دار درخت کا نام ہے۔ جو انگریزوں کے ذریعہ ہندوستان میں پہنچا ہے۔ پھل چھوٹے بیر کے برابر کسی قدر لمبا اور نوکدار ہوتا

ہے۔"

آنب پیچ (ان): ایک میوہ دار درخت کا نام ہے۔ جو انگریزوں کے ذریعہ ہندوستان میں پہنچا ہے۔ پھل چھوٹے بیر کے برابر کسی قدر لمبا اور نوکدار ہوتا ہے۔"

آمل (س): ترش (کھٹا) یا امبوتی ساگ۔

آملاتک: مہندی کے پھول۔

آملکی (س): آملہ، بھوئی، آنولہ۔

آملکیدل (س): تیجپات، زرنب (تالیسپتر)

آملہ (ف): آنولہ (مشہور ہے) عربی میں آملج سریانی میں آرہا۔ رومی میں قلوہا۔ قلوبانج۔ مصر میں سنارہ، سنسکرت میں آملک، آملکی، بنگلہ میں آملکی مرہٹی میں آنولی، گجراتی میں آنولاں۔ آملی۔ کرناٹکی میں نیلی تیلنگی میں اسرکائے۔ تامل میں نلی مارم اور انگریزی میں ایم بلک مائرو بے لن کہتے ہیں۔

آملشانشے (س): ہامبوتی (جو ایک ساگ ہے کا نام ہے۔

آملیلس (بر): افریقہ کے بعض حصوں میں ایک مشہور

نبات کا نام ہے۔
آمنڈ (ان): بادام۔
آمنڈہا (س): ارنڈ۔
آمولن (یو): نشاستہ۔
آنب (ہ): آم۔
آنبا (مر): آم۔
انبا ہلدر (گ): آنبہ ہلدی۔
آنبا ہلدر (گ): آم۔
آنبو (گ): آم۔
انبھورہ (ہ): چند سبزیوں کو ملا کر پکاتے ہیں جسے دکن والے طولی کہتے ہیں۔
آنبہ ہلدی آنبی ہلدی (ہ): فارسی میں دار چوبہ۔ سنسکرت میں کرپور ہردرا ہندی اردو، میں آنبہ ہلدی، کپور ہلدی، امبہ ہلدی بنگالی میں آم آدا۔ مرہٹی میں آنبے ہلد۔ گجراتی میں آنبا ہلد۔ کرناٹکی میں کستوری آرسنا۔ تلنگی میں پاسوپسوپو اور انگریزی میں مینگو جنجر کہتے ہیں۔ ایک نبات کی جڑ ہے ہندوستان میں پیدا ہوتی ہے گرہ دار۔ زرد رنگ اور خوشبو دار ہوتی ہے۔
آنبلے ہلدر (مر): آنبہ ہلدی۔
آنت: اردو، ہندی، عربی میں بمعنی (اس کی جمع امعاء) فارسی میں روده اور انگریزی میں انٹس

ٹائن کہتے ہیں (فضلات برازیہ کو دفع کرنے والا مشہور عضو ہے)
آنج: گوگل۔
آنڈ (ہ): خصیہ۔
آنس الارواح (ع): اسطو خودوس۔
آنس النفس (ع): ترا تیزک کے مانند ایک بوٹی ہے جو مصر و شام میں پیدا ہوتی ہے۔
آنغزا (یو): گوحل۔
آنک (ع): سیسہ۔
آنکڑا (ہ): آکھ (مدار)
آنگم (س): سبز کدو۔
آنگمنب (س): سبز کدو۔
آنکولہ (س): ابکول (ایک درخت ہے)
آنول (ہ): ایک ہندی درخت ہے جس کا پھول زرد رنگ املتاس کے پھول کے مشابہ ہوتا ہے اس کی ایک قسم کو ہندی نول کہتے ہیں۔
آنول ترورد (ہ): عشرق ایک بوٹی ہے۔
آنولہ (ہ): آملہ مشہور ہے۔
آنورہ (ہ): آملہ مشہور ہے۔
آنولیس (یو): سریش۔
آنیسن (یو): نیسون۔
آوا (ہ): رائی۔
آوانک مکھی (س):

برڈنڈی۔
آدریا موریا (ہ): آبکامہ (کانجی)
آدرتی (س): مروڑ پھلی۔
آدلیو آئل (ان): روغن زیتون۔
آدنتی (س): کانجی۔
آہک (ف): چونہ۔
آہن (ف): لوہا حدید۔
آہن ربا (ف): مقناطیس، چمبک، پتھر۔
آہو (ف): ہرن۔
آہوری (ہ): رائی۔
آئرن (ان): لوہا حدید۔
آیت (ت): کتا۔
آیت بروتی (ت): ولیک (جنگلی گلاب کا زیرہ)
آئدلارید (یو۔ یاف): ایک درخت ہے۔
آئرس (لا): ایرسا۔
ائرس ورسی کو (لا): نبات ایرسا۔
آئرن (ان): لوہا۔
آئری سین (ان): جواہر ایرسا۔
آئس لینڈ ماس (ان): حزاء الصخر (اشنہ فلای)
آئل (ان): روغن (تیل)
آئل آف ٹار (ان):

روغن قطران۔
آئل آف ترپن ٹائن (ان):
روغن تارپین۔
آئل آف روز (ان):
روغن گل۔
آئل آف سیسمن (ان):
روغن دار چینی۔
آئل سینڈل وڈ (ان):
روغن صندل۔
آئل آف کلور (ان):
روغن لونگ۔
آئل آف کیمرامائل (ان):
روغن بابونہ۔
آئل آف لیمن گراس
(ان): روغن اذخر۔
آئل آف لونڈر (ان):
روغن خزامی۔
آئینمنٹ (ان): مرہم۔
آئی پومیاٹرپی تھم (لا): نبات تربد۔
آئی پومیا ہیڈرے سیا (لا):
نبات حب النیل۔
آئی سن گلاس (ان): سریشم ماہی۔
آیک ولالہ (ف): بالچھڑ
(سنبل الطیب)
اب، بالچھڑ: (سنبل الطیب)
ابابیل (ح): اس کے عربی نام ابابیل خطات و جمع خطالیف الجنہ
اور زینب ہیں یونانی میں شاسلون خالیدوس، ترکی میں فرلا نفودخ دیگ سونچیلا۔ فارسی میں پرستوک، فرشتہ بابوانہ اور ہندی میں سیالی کنھایاپت دیوری کہتے ہیں (چڑیا کے برابر سیاہ رنگ کا پرندہ ہے۔ جو بالعموم شام کے وقت اڑتا ہے۔ اور زیادہ تر مقابرو مساجد میں گھر بنا کر رہتا ہے۔)
ابابوس (یو): مولی۔
ابازیر (ع): جن سے غذائیں خوشبودار کی جاتی ہیں۔ خواہ تر ہوں۔ یا خشک (مصالح)۔
ابامرون (یو): کبک دری۔
ابانس (یو): آبنوس۔
ابدع (رو): دم الاخوین، بقول بعض زعفران۔
ابراز: شامی زبان میں سورنجان کی گھاس اور مغربی زبان میں سدا بہار کو کہتے ہیں۔
ابربیون (یو): فرفیون۔
ابرس (یو): گل سوہن۔
ابرق (ع): ابرک، یا شغمنین دریائی جو ایک جانور ہے یا کوئی فارسی دواء ہے۔
ابر قلیا (یو): پانک۔
ابرک (ف): عربی میں طلق، کوکب الارض، عرق العروس، ہندی میں البھرک، بھوڈل اور انگریزی میں میکا اور اردو میں ابرک کہتے ہیں (مشہور معدنی چیز ہے۔ چمکدار پرت ہوتے ہیں۔ جو تہ بہ تہ زمین سے نکلتے ہیں۔ ابرک سفید و سیاہ دو قسم کا ہوتا ہے)۔
ابرگاکیا (یو): پھٹکری کا جالا۔
ابرکہن (ف): اسفنج۔
ابرمردہ (ف): اسفنج۔
ابرنج (معرب): برنگ کابلی۔
ابرنجبین (یو): ایک خار دار درخت کا نام ہے جس کو عربی میں شوکۃ الیہود کہتے ہیں۔
ابرنی (رو): لوف کا نام ہے (جسے ہندی میں مشت کند کہتے ہیں جو ایک نبات ہے۔
ابرنج مشک (معرب):
فرنجمشک (رام تلسی)
ابروتہ (سر): درمنہ (جوہری جوائن)
ابرون (یو): سدا بہار (حی العالم)
ابرویون (یو): اشنہ (چھڑیلہ)
ابریز (ع): خالص سونا۔
ابریسم (ع): ابریشم۔
ابریشم (ف): ریشم (مشہور ہے) ابریشم اصل میں ایک کیڑے کا گھر ہے۔ جو تار کا

ایک قسم ہوتا ہے عربی میں ابریسم انگریزی میں سلک کہتے ہیں۔
ابریمون (رو): ابرسا۔
ابزار (ع): ایک نبات ہے۔ نیز بزر کی جمع ہے جس کے معنے تخم کے ہیں۔ نیز مصالح کو کہتے ہیں۔
ابزار القطر (ع): سدا بہار یا تخم سدا بہار یا کوئی سیاہ ترادر باریک ریشہ دار بیل ہے۔
ابقیسون (رو): افستین۔
ابق: گل نیلو فریا بھنگ۔
ابقر (ع): شورہ۔
ابل (ع): اونٹ۔
ابل الدیک (ع): شتر مرغ۔
ابلمین (یو): طین مصری (مصری مٹی)
ابلیو (ع): حی العالم (سدا بہار)
ابم کاجی (تر): خبازی۔
ابن آدئی (ع): گیدڑ۔
ابن حبہ (ع): روٹی، نان، (ف)
ابن طائر (ع): کبک (چکور)
ابن عرس (ع): نیولہ (راسو)
ابن عنب (ع): شراب انگوری۔
ابن قرہ (ع): ایک زہریلا سانپ ہے۔

ابن الماء (ع): مرغابی۔
ابو الامر (ع): پلنگ (تیندوا)
ابو الغضب (ع): پلنگ (تیندوا)
ابو جہل (ع): پلنگ (تیندوا)
ابو عمر (ع): پلنگ (تیندوا)
ابو الاجسلو (ع): باصطلاح کیمیا گندھک۔
ابو الاخبار (ع): ہدید (کھٹ بڑھئی)
ابو الاخضر (ع): درشان ایک پرندہ ہے
ابو الاخذ (ع): باشہ (جرہ)
ابو الارواح (ع): باصطلاح کیمیا پارہ۔
ابو الاسود (ع): نبیذ (ایک قسم کی ہلکی شراب ہے)
ابو الصح وابو حرون (ع): اونٹ۔
وابو سغر وابو کعب (ع): اونٹ۔
ابو الاصفر (ع): جوزبوا جائے پھل۔
ابوارک وابواراک (ی): پیلو۔
ابو البحر (ع): سرطان کیکڑا۔
ابو برا (ع): سمول جو کہ ایک پرندہ ہے۔
ابو ثمرون (رو): ایک پرندہ جس کو نغز کہتے ہیں۔

ابوتی (س): جنگلی بھینسے کے گوبر کی راکھ۔
ابو جرادہ (ع): ایک پرندہ ہے۔ عراق و شام میں ہوتا ہے۔
ابو الجہیم (ع): ریچھ۔
ابو الحبیب (ع): نمک یا نمکین مچھلی۔
ابو حمرا (ع): رتن جوت۔
ابو حجاذب (ع): گرگٹ۔
ابو حسان (ع): اژدہا۔
ابو الخصیب (ع): گوشت۔
ابو خطار (ع): تیتر۔
ابو خلسا وابو خلس (ع): رتن جوت۔
ابو دایت وابو دال (ع): گیدڑ۔
ابو رملج (ع): باقلا۔
ابو زندیق (ع): گرگٹ۔
ابو زیاد (ع): گدھا۔
ابو س (ع): نیلہ تھوتھہ توتیا۔
ابو سبع (ع): ایک جانور ہے، مکڑی جیسا کہ جو زیادہ پر رکھتا ہے اور دو قسم کا ہوتا ہے۔ جنگلی دریائی (سقولوقندریا)۔
ابو الشفار (ع): شکر۔
ابو شفیق (ع): گرگٹ۔
ابو لصلت (ع): چیل۔
ابو ملیون (ع): ایک بوٹی ہے

مانند کدو کے۔

**ابوملس (رو):** گل خیری گل خیرو۔ ایک پھول ہے جو رات کو کھلتا ہے۔

**ابوعمارہ (ع):** ایک شکاری پرندہ ہے۔ باز سے چھوٹا (چرغ)۔

**ابوعمران (ع):** درشان (پرندہ ہے۔)

**ابوعوارس (ع):** جنگلی گاجر۔

**ابوالقواخت (ع):** درشان (پرندہ ہے۔)

**ابوالقلاوم (ع):** گرگٹ۔

**ابوقانس (یو):** ایک بوٹی کی جڑ ہے جس سے کپڑا دھویا جاتا ہے۔

**ابوقسطس (ی):** ایک نبات ہے۔ جو مصر و شام میں فاسول رومی کے نام سے مشہور ہے۔ بیخ مرطیشا کے مانند اس سے کپڑے دھوتے ہیں۔

**ابوالقطاف (ع):** چیل (مشہور پرندہ ہے۔)

**ابوقلمون (ع):** گرگٹ۔

**ابوکثیر (ع):** ایک پرندہ ہے۔

**ابوکحلا (ع):** رتن جوت۔

**ابولیس و ابولعب (ع):** گیدڑ کے نام ہیں۔

**ابومالک و ابویحیٰ (ع):** گدھ کے نام ہیں۔

**ابوالمسیح (ع):** تازہ مچھلی۔

**ابوالمسافر (ع):** پنیر۔

**ابومسطار (ع):** شراب۔

**ابومقابل (ع):** گاجر۔

**ابوالملیح (ع):** ایک پرندہ ہے چڑیوں میں سے مگر ان سے بڑا اور خوبصورت اور تاجدار ہوتا ہے۔ یا مولہ پاتر و کنجن۔

**ابوملیون (ع):** سپیدہ۔

**ابوناموں (ی):** فقرالیسود۔

**ابویحیٰ (ع):** اژدہے کا نام ہے۔

**ابھرک (ہ):** ابرک۔

**ابہل (ع):** عربی میں جوزالابہل حب العرعر فارسی میں ثمر سرد کوہی، اور اس تخم ہل ایرس بر غنچہ ہندی میں ہوبیر اور بیر کہتے ہیں، علاوہ ازیں اس کا ترکی نام آردوج ہے، اور لاطینی میں جونی پرس اور انگریزی میں جولی پر کہتے ہیں (ابہل پہاری سرد کا پھل ہے۔ شمالی یورپ کے علاوہ ایران اور کوہ ہمالیہ پر ہوتا ہے۔ بازار میں ابہل کے نام سے دستیاب ہوتا ہے۔)

**ابھیا (س):** ہڑ۔

**ابھیو (س):** تخم منگا۔

**ابی بیتا (ع):** جل پیپل۔

**ابیدی (رو):** ناشپاتی۔

**ابیشیون (ع):** راتینج۔

**ابیض (ی):** باصطلاح خاص سفیدہ کاشغری کا نام ہے۔

**ابیون (یو):** افیون۔

**اپا:** ایک میوہ کا نام ہے۔

**اپامارگ (ہ):** چرچٹہ۔

**اپراجتا (س):** اس کے دوسرے سنسکرت نام وشنو کرانتا نیل پشپی بھی ہیں۔ بنگالی میں اپراجتا اور ہاپرمالی مرہٹی میں گوکرنی، گجراتی، میں گرتی تلگی میں گلتنا ملا بار میں آرل اور انگریزی میں انڈین سیزرین کہتے ہیں۔ ہندی اردو میں اس کا نام کریل ہے۔ (ایک بیلدار بوٹی ہے۔ سفید اور سیاہ دو قسم کی ہوتی ہے۔ کویل سیاہ کنویل اسپند بھی کہتے ہیں۔)

**ابوشا (س):** زربی۔

**اپھیم (ہ):** افیون۔

**اپین (ہ):** اکھڈریا، یا افیون۔

**اپی (ہ):** ایک خاردار درخت ہے۔ جو قد آدم یا اس سے زیادہ بلند ہوتا ہے۔ اس کے خار چیل کے ناخن سے مشابہ ہوتے ہیں۔ پتے برگ موتیا کے مانند لیکن ان سے زیادہ موٹے اور تیز مزہ ہوتے ہیں۔

پھل دانہ مروارید مانند سفید لگتا ہے۔ یہ درخت سفید و سیاہ دو قسم کا ہوتا ہے۔

اپی کے کوانکا روٹ (ان): عرق الذیب۔

اپی کے کوانکا ریڈ کس (لا): عرق الذہب۔

اتا (ہ): پتھر پھوڑی۔

اتاما (س): ہڑ۔

اتاپو: شورہ۔

اتان (ع): گدہی۔

اتباطون: ایک قسم کی شراب ہے۔ جو آب انگور، شہد اور گرم دواؤں سے تیار کی جاتی ہے۔

اتپیتا (س): چھوئی موئی۔

اتپلا نونہیا (س): سہدیوی۔

اتپلبھی (س): پاشان بھیدی۔

اتپشا سارک (س): درخت دلترو۔

اٹبھوشن (س): ہڑتال۔

استنڈی (س): کاگ بھنگی۔

اترایدہم (س): زیرہ بھنگی۔

اترار (ع): زرشک بھنی۔

اترانیو (س): چمچٹہ۔

اترج (ع): بجوڑہ، ترنج۔

اترن (ہ): مینڈھا سینگی۔

اتروشک (س): آڑو۔

اترٹی (س): پیتل۔

اتسرون (ی): سماق۔

اتکمٹا (س): جیلاک، ایک درخت ہے جس کے پتے باریک اور لکڑی لمبی اور میٹھی ہوتی ہے۔

اتکی ماملی (ہ): ٹھیکری (ایک بوٹی ہے۔)

اتھہ کہشا (س): ہڑجوڑ۔

اتلی (ہ): ایک بوٹی ہے جو ملک کوکن میں جو کہ بحر اعظم کی طرف واقع ہے اگتی ہے۔

اتمیسک (س): کدو کا پھول۔

اتم وارنی (س): مینڈھا سینگی۔

اتنا میس (ی): بابونہ۔

اتنگن (ہ): اس کو سنسکرت میں ششنک کہتے ہیں۔ اس کو صاحب مخزن نے تخم انجرہ لکھا ہے، لیکن بعض اس کے خلاف ہیں۔ بہرحال ایک بوٹی کے تخم ہیں۔ تالمکھانہ یا تخم کشنیز کے مشابہ ہوتے ہیں۔

اتیسپریا (س): مالکنگنی۔

اتیتیل (س): چونچ خرد ایک بوٹی ہے۔

اتیچترا (س): کلہ رویا، سداب۔

اتمیں (ہ): سنسکرت میں اتی دشا بنگالی میں ات اتیچ مرہٹی میں اتی وش، گجراتی میں اتوس، تلینگی اتی واسا اور لاطینی میں ایکونائی ٹم۔ ہیٹروفائی لم کہتے ہیں۔ بازار میں اتمیں کے نام سے دستیاب ہوتی ہے۔ (ایک بوٹی کی جڑ ہے۔ جو باہر سے خیالی اور اندر سے سفید ہوتی ہے۔ جدوار کے برابر مخروطی شکل کی ہوتی ہے۔ ایک بوٹی کی جڑ ہے۔ سفید و سیاہ دو قسم کی ہوتی ہے۔ زیادہ تر بخاروں میں مستعمل ہے۔ یہ جڑ باہر سے خیالی اندر سے سفید رنگ بقدر ایک انگل اور باریک ہوتی ہے۔ زراوند طویل کے مشابہ ہوتی ہے۔

اتیکپرا (س): گل سیوتی یا گلاب۔

اتیمکتا (س): گل سیوتی یا گلاب۔

اتی دش (مر): اتمیں۔

اتی واسا (تلینگی): اتمیں۔

اتوس (گ): اتمیں۔

اتیوشا (س): نربسی، اتمیں۔

اتاریون (ی): اونٹ کتارہ یا انجدان کی قسم سے ایک جڑ ہے تیز۔

اثاناسیا (ی): ایک معجون ہے جو جالینوس کی ایجاد ہے۔

اثابلیس (ی): درخت فراش-
اثامیلیقون (ی)): بال-
اثانقون (ی): اشق-
اثدار (ع): زرمشک-
اثر (ع): خالص روغن-
اثرار: زرشک-
اثرو ہو (رو): بنفشہ-
اثل (ع): درخت فراش (اس کے پھل کو چھوٹی بائیں کہتے ہیں-)
اثلق (ع): سنجنکشت (سنبھالو)-
اثمد (ع): سرمہ-
اثو (ع): ایک پرندہ ہے جو اندلس میں شغوہ کے نام سے مشہور ہے-
اثویطس (ی): اکبر-
اثونیون (ی): نے (بانس-)
اثیرالملوک (ع): چھڑکنے کی ایک مرکب دواء ہے-
اجاج (ع): کھاری پانی یا اور کھاری چیزیں-
اجاجی (س): زیرہ-
اجاوگدھ (س): بڑی راسنا جو ایک ہندی دواء ہے-
اجاشرنگی (س): اودی ایک ہندی درخت ہے-
اجاص (ع): آلو بخارا-

اجاکرن (س): مدی (ایک ہندی درخت ہے-)
اجان اجاین (س): ایک ہندی درخت ہے جو درخت نیم کے برابر ہوتا ہے- اس کے پتے آم کے پتوں سے مشابہ لیکن ان سے باریک اور لمبے ہوتے ہیں اس میں پھلیاں لگتی ہیں جو انگلی کے برابر موٹی اور آدھ گز تک لمبی ہوتی ہیں اس درخت کا پوست فساد خون میں مستعمل ہے-
اجرا (یو): ارتکان (ہلکے زرد رنگ کے سنگریزے ہوتے ہیں-
اجراشو (ت): خاکشی-
اجگندہ (س): اسگند-
اجمودہ (ہ): عربی میں کرفس ہندی، سنسکرت میں اجمود، کھراشوا، بنگالی، میں بن یمانی، بن یویان، مرہٹی میں اجمودا، گجراتی میں بوڑھی اجمود، تیلنگی میں آج مودا، انگریزی میں سے لے ری سیڈس کہتے ہیں- (بعض کے نزدیک اجمود اور کرفس ایک ہی چیز ہے، لیکن اجمود اور کرفس ایک ہی چیز ہے، لیکن اجمود کا دانہ کرفس کے دانہ سے تقریباً دو چند ہوتا ہے- رنگت میں بھی نمایاں فرق ہوتا ہے، ممکن ہے کہ یہ اختلاف آب و ہوا کے اختلافات کے مطابق ہو- لہٰذا ہندوستان میں پیدا ہونے والی اجمود کو "کرفس ہندی" کہنا مناسب ہے-)
اجوائن (ہ): یونانی میں امی، باسلیقون ملوکی، عربی میں کمون ملوکی، نانخواہ، فارسی میں صرف نانخواہ، ہندی اردو میں اجوائن، جوان، جمان، سنسکرت میں یوانی د-پیکا، بنگالی میں یمانی یویان، مرہٹی میں اووا، گجراتی میں اجمہ جوائن کرناٹکی، میں اونڈو، اومو، تیلنگی، یں وامو، تامل میں امن، اومم، ملابار میں اوم، انگریزی میں کے رم کاپٹی کم، کنگرکیومن کہتے ہیں- (ایک نبات کے تخم ہیں- جو امود کے مانند لیکن اس سے چھوٹے ہوتے ہیں- ذائقہ نہایت تلخ اور تیز ہوتا ہے- اس کی ایک قسم جوہار کہلاتی ہے-)
اجوائن خراسانی (ہ): عربی میں بزرالبنج، سیکران، خداع الرجال، بنج فارسی، میں بنگ، یونانی میں افیقون، یا افیون، ایرانی میں ازمالوس، ترکی میں باطباط، بربری میں اقطفیت، اسقیراس، ویلی میں کیرجک، اردو ہندی

میں اجوائن خراسانی، اجون سنسکرت میں چارسیک یونی، بنگالی میں کھراثانی یویان، مرہٹی میں کرانی اودا، گجراتی میں کھرسانہ اجمہ کرانی پھساری، تیلگی میں کھرسان داموتامل میں کھورسنی اونام، انگریزی میں مین بین، لاطینی میں ہائیوسائمس کہتے ہیں۔ (ایک نبات کے تخم ہیں۔ یہ پھولوں کی رنگت کے لحاظ سے سرخ سفید اور سیاہ تین قسم کی ہوتی ہے۔ خراسان، مصر، ایشیائے کوچک اور سائبیریا کے علاوہ شمالی ہند میں بھی پیدا ہوتی ہے۔ سہارنپور کے سرکاری باغات نباتات میں بھی بوئی جاتی ہے۔

**اجہ (س):** گنہ نیشکر۔

**اجلاچندن (ہ):** صندل سفید۔

**اچھا (س):** بھیرا (ہلیلہ)۔

**اچھٹا (س):** بھوئیں آنولہ۔

**اچھٹا پھل (س):** کھنکھچی

**اچھو (س):** گنا اور ملیق کے پھل۔

**اچھوالیک (س):** ایک بوٹی ہے۔ جس سے قلم واسطی بنایا جاتا ہے۔

**اچھورا (س):** گوکھرو کلاں۔

**اچھورہ (س):** ناگلمانہ۔

**اچھول (س):** ہمشٹ۔

**اچھومی (س):** ہلیلہ۔

**اچی تیریکا (س):** گنڈلیا، کھٹکی۔

**اچی بھیشجا (س):** لودہ۔

**اچیری (س):** نندی برکش۔

**احداق البقر (ع):** سیاہ انگور۔

**احداق الطرفی (ع):** اقحوان ایابونہ گاؤ۔

**احدیا واحادیا (ع):** اژدر کے نام ہیں۔

**احریض (ع):** کسم، کسنبہ۔

**احراز البقول (ع):** وہ چیزیں جو کچی کھائی جاتی ہیں۔ جیسے کاہو وغیرہ۔

**احشا (ع):** حشو کی جمع ہے شکم کے اندر کے اعضاء جیسے معدہ آنتیں وغیرہ۔

**اعقب (ع):** گورخر، جنگلی جانور ہے۔ جو گدھے کے مانند ہوتا ہے۔

**احلب دیا (سر):** مبشرم، بانس کے مانند ایک بوٹی ہے جو کھیتوں اور باغوں میں اگتی ہے۔

**اخیون (ی):** ایک بوٹی ہے جس کا سر اژدہے کے سر کے مانند ہوتا ہے۔

**اخثا (ع):** گوبر۔

**اخراس (ی):** ناشپاتی۔

**اخرسلج:** ایک درخت ہے جو گرم ملکوں اور خشک جگہوں میں اگتا ہے۔ انسانی قد کے برابر یا کچھ زیادہ اور کھردرا ہوتا ہے۔ انجیر کے مانند نرم اور کھوکھلا ہوتا ہے۔

**اخروٹ (ہ):** عربی میں جوز، جوزالجنت فارسی میں گوز، گردگان، چہارمغز، یونانی میں کاسلیس، قادسیاہ ترکی میں قوز، سنسکرت میں اکھشوٹ، ہندی میں اکھروٹ بنگالی میں اکروٹ، مرہٹی میں اکروڈ، گجراتی میں اکھوڈ، کرناٹکی میں آکھوٹ، انگریزی میں وال نٹ، بیلگام وال نٹ، لاطینی میں اے لیوٹرائی ٹس ٹرائی نے یا کہتے ہیں۔ (اخروٹ پہاڑی درخت کا مشہور پھل ہے اس کو توڑ کر اندر سے مغز نکالتے ہیں۔ جو نہایت لذیذ شیریں ہوتا ہے۔)

**اخروس (ی):** ایک بوٹی ہے جو فرنج اور سرد دریائی ملکوں میں پیدا ہوتی ہے۔ یا جنگلی گیہوں۔

**اخریوس (ی):** پہاڑی گندنا۔

**اخریط (ع):** جنگلی گندنا۔

**اخرملوس (ی):** جنگلی کرنب۔

اخسینہ (ی): جنگل رائی۔
اخفاک (ف): چاند ریل۔
اخلہ (ص): ایک خاردار بوٹی ہے جو بالشت کے برابر ہوتی ہے۔ پھول نیلا اور سفید پے سخت ہوتے ہیں۔
اخینوئی (ی): ایک غیر معروف بوٹی جو تر جگہوں اور نہروں کے کناروں پر اگتی ہے۔
اخیروس (ی): جنگلی گیہوں کے علاوہ ایک بوٹی ہے جو پانی کے کنارے پر اگتی ہے۔
اخینوس (ی): پالک یا اخفینوس۔
اخیلس (ی): ایک قابض اور خشک بوٹی ہے۔
اخیلوس (ی): نانخواہ۔
اخیل (ع): (۱) گرگٹ (۲) یا ایک رومی کپڑا ہے جو ایک ایک گھنٹہ کے بعد رنگ بدلتا ہے جو ایک گھنٹہ کے بعد رنگ بدلتا ہے۔ (۳) ایک قسم کا پرندہ ہے جس کے پروں میں مختلف رنگ ہوتے ہیں۔
اداوار بر (ا): انگیص یا ایک قسم کے ادزیون سے۔
آڈاسرم (س): اڑوسہ۔
ادخن (ی): مکڑی۔
اوار، اوارو: مازریون کی ایک قسم ہے جس کے پتے چوڑے ہوتے ہیں۔
اوارفس (ی): سورج مکھی۔
ادرک (ع): آلوچہ۔
ادرک (ہ): عربی میں زنجبیل رطب، سنسکرت میں اردڑک، ہندی میں ادرک، ادرکھ، ادا، بنگالی میں آدا، مرہٹی آلیں، گجراتی میں آدو، کرناٹکی، میں آل تیلنگی، میں الم، انگریزی میں جنجر، لاطینی میں زنجی بر کہتے ہیں۔ (ایک نبات کی جڑ ہے۔ ہندوستان میں بکثرت پیدا ہوتا ہے۔)
ادرولیس (رو): پسینہ۔
درومالی (ی): ایک نشہ اور شراب ہے جو مینہ کے پانی سے اور شہد سے بنتی ہے۔
ادرونتی (س): رودنتی۔
ادلسا (س): اڑوسہ۔
ادمبرا (س): گولر۔
اناتمیں (ی): انار کی کلی۔
اونوس (ی): پہاڑی سرو۔
اودیکاری: بھوتا نکس کا نام ہے۔
ادویہ حارہ (ع): (ابازیر) گرم مصالحہ کو کہتے ہیں۔
ادویہ خوشبو (ف): خوشبودار، چیزیں جو کھانے میں استعمال ہوتی ہیں، مثلاً لونگ وغیرہ۔
ادی بہاسکر (س): کافور کی ایک قسم ہے۔
اویکیم (س): چرِیلہ۔
ادارنی و اذارافیون (ی): سمندر جھاگ کی ایک قسم ہے۔
ازراتی (سر): کچلہ۔
اذخر (ی یا ع): عربی میں اذخر، تبن مکہ طبیب الغریب خلال ماموں، فارسی میں کاہ مکی، علف گورخر، گور گیاہ، کرتہ دشتی، موردا سفرم، سنسکرت میں کتیرن، روہش، گندھک ترن، سگندھ، روہش، دیو جگدھ، ہندی جرانکس، میں مرچیا گندھ، گندھیل، گندھ، راج، روپ بشن، گندہش، کتتول، سوندہی، روس، روسا روہس، سوندھیا، گندیج، گھاس، بنگالی میں رام کرپور، مراہٹی میں سوگندھ، روہش ترن، گجراتی میں روش، کرناٹکی، میں کرد کنجنی، تیلنگی، میں کانچی گڈی، انگریزی میں روساگراس، جنجرگراس، لاطینی میں اینڈروپوگن، سکی، نن تھس، کہتے ہیں۔ (ایک بوٹی ہے جس کی جڑ و شگوفہ میں خوشبو ہوتی ہے۔ بہت سی شاخیں

ایک ہی جڑ سے اگتی ہیں- پتے گنے کے پتوں سے مشابہ لیکن اس سے باریک ہوتے ہیں- غرض یہ کہ کسی قدر مشابہت سرکنڈے سے رکھتا ہے- اس کی جڑ بیخ اذخر کے نام سے اور پھول شگوفہ اذخر کے نام سے مستعمل ہیں- اس سے ایک قسم کا روغن بھی کشید کیا جاتا ہے- جو نہایت خوشبودار ہوتا ہے-)

اذریس (بر): پہاڑی سداب کا گوند (ثالنیا-)

اذراک: چھوٹے آلو بخارا کی ایک قسم ہے-

اذارا: نوشادر-

اذن (ع): کلن-

اذناب (ع): ذنب کی جمع ہے، بمعنی دم-

اذناب الخیل (ع): لحیۃ التیس-

اراروٹ (ع): اردو، ہندی، انگریزی، میں ایرروٹ، اور لاطینی، میں میرنٹا کہتے ہیں- (یہ ایک قسم کا نشاستہ ہے جو ایک نبات کی جڑ سے حاصل کیا جاتا ہے یہ نبات جزائر غرب الہند اور برازیل میں پیدا ہوتی ہے-)

اراقو (ی): کتیلا-

اراک (ی): پیلو (درخت جال-)

اراہ: مصطگی-

ارپا (تر): جو-

ارباریس (ی): لوف الجعد-

اربع اربعین (ع): ہزار پایہ (کنکھجورا) یا پودینہ ہا ایک جانور ہے مانند مکڑی کے دو قسم ہے- دریائی جنگلی-

اربودہ پھل (س): ملکو کا پھل ایک ہندی درخت ہے-

اربوطانون (ن): ایک بوٹی ہے جو زمین پر پھیلتی ہے جنگلی تلسی کے مانند ہوتی ہے، لیکن اس سے بہت چھوٹی ہوتی ہے- دو قسم ہوتی ہے، نر، مادہ-

اربیان: بہار یا بابونہ کی ایک قسم ہے-

اربیس (ی): اچھو (ملیق)

ارتقی (ی): ایک پہاڑی درخت ہے جو نہایت ہی بڑا ہوتا ہے- ہند میں زیادہ ہے-

ارتکان (ف): سنگریزے ہیں جو زرد رنگ اور ہلکے ہوتے ہیں-

ارثی (س): کیلا-

ارجان (بر): بربری بادام کا درخت-

ارجالون (بر): فاشرا، انگور کی بیل کے مشابہ ہے-

ارجن (عبرانی): مکڑی-

ارجن (ہ): سنسکرت میں گکبھ دیر بر کشش ہندی، ارجن، کوہ کلہ بنگالی ارجن، کاچھ مرہٹی میں سارڈھول، گجراتی میں آسروندرو کرناٹکی اشمر تلنگی میں مٹی چٹو اور لاطینی میں لوہی نیو مینٹو سا کہتے ہیں- (ایک درخت ہے جو پہاڑوں میں پیدا ہوتا ہے اس کی چھال مفید ہوتی ہے اور اس سے دودھ نکلتا ہے-)

ارجوا (رو): چاندی کا نام ہے-

ارجوان (معرب): معرب ہے ارجوان کا ایک درخت ہے جو فارس کے ملک میں ہوتا ہے-

ارجیقنہ (ی): اکلیل الملک (ناخونہ)-

ارجنٹم (لا): چاندی-

ارجنٹم لیکوئڈم (لا): پارہ-

ارجنٹم دی وم (لا): پارہ-

ارجی نیا (لا): جنگلی پہاڑ (عنصل)-

ارخص (ی): خصی الکلب، ایک درخت ہے- دو اقسام ہے- نر و مادہ بقدر ایک بالشت کے ہوتا ہے- انجیر کے مشابہ

ہوتا ہے۔

اردیا اڑد (ہ): سنسکرت میں ماکھ ماش، بنگالی میں ماش، کلائے، مرہٹی میں اڑد، گجراتی میں اڑد، کرناٹکی، میں اڑد، تلنگی میں مینوالو، تامل میں اشدد، ملابار میں السنو، عربی میں فارسی ماش ہندی، انگریزی میں کڈنی بین کہتے ہیں۔ (مشہور غلہ ہے جس کی دال پکائی جاتی ہے۔)

اردکمین (ی): تودری۔

اردشیران: کنوچہ یا گاؤزبان، چند قسم ہوتا ہے۔ خوشبودار ہوتی ہے۔

اردق تاقی (ی): ایک بوٹی ہے جو ٹھہرے ہوئے پانی میں اگتی ہے۔ کیر جیسی ہوتی ہے۔

اروک (ف): بلخ۔

اردما: کنوچہ یا گووزبان۔

اردم (رو): سورج مکھی۔

اردھ (ف): تل کچری۔

اردھ چندرا (س): نسوت سیاہ۔

اردھ کشنک (س): چھوٹا ستارہ۔

اردھنیدو وشپک (س): ایک ہندی بوٹی ہے جس کا پھول نصف چاند کے برابر ہوتا ہے۔

اردرا (بر): آس۔

آرز (ع): چاول۔

ارزن (ف): کنگنی یا چینہ۔

ارزہ (ف): صنوبر یا زفت رومی۔

ارزیز (ف): رانگ۔

ارسالیقون (ی): زردہڑتال۔

ارسطولیا:

ارسد سونا مکھی۔

ارسطور (ی): بھنگ کی بوٹی کو کہتے ہیں۔

ارسطولوخیا (ی): زراوند۔

ارسطون (ی): ایک قسم کی قوی شراب ہے۔

ارسطوناس (ی): کہربامٹی۔

ارسمین (ف): پھل ہے ایک بوٹی کا جو گھاس کی جگہ گھوڑوں کو موٹے ہونے کے لئے کھلاتے ہیں۔

ارسوسا (ی): کنوچہ کی قسم ہے بعض جنگلی گاجر کو کہتے ہیں۔

ارشا: ہندی بوٹی ہے قد آدم تک کبھی بلند ہوتی ہے۔ شاخیں گرہ دار گھاس کی طرح ہوتی ہیں پتی بھی گھاس کی طرح پھول مانند بنفشہ کے لیکن رنگ مختلف ہوتا ہے اور اس کا پھل الائچی کی مانند سہ پہلو ہوتا ہے۔

ارشاہ (س): کنگنی، نیم۔

ارشد (ع): سون مکھی، تارا مکھی۔

ارش کرم (س): بھلانوہ۔

ارض (ع): مٹی۔

ارضہ (ع): دیمک۔

ارطیا (ی): ایک چھوٹی بوٹی ہے جس کی شاخیں زیادہ اور پتے چھوٹے (مانند سداب کے ہوتے ہیں۔ بیج مثل خوشہ کے ہوتا ہے۔)

ارطاماسیا، ارطیہ ماسیہ: (رویا سرا) برنجاسف، قیصوم۔

ارطوناس (ی): کھربامٹی۔۔

ارطوباس (ی): ایک قسم کی مٹی ہے جو مصر میں پیدا ہوتی ہے۔ سفید یا خاکستری رنگ کی ہوتی ہے اور گرم جگہوں پر پیدا ہوتی ہے۔

ارطی (ی یا رو): درخت دورک بعض ہالون وکدوا اور بوی مادران کو کہتے ہیں۔

ارطیقہ: رانگ۔

ارغاموني (ی): بن پوستہ یا میشا سرخ (جنگلی خشخاش کے مانند بوٹی ہے۔)

ارغوان (ف): ایک درخت ہے جو ملک فارس میں ہوتا ہے۔ پھول اسکا بہت سرخ

نیلگوں مائل اور خوبصورت ہوتا ہے، مزہ میں میٹھا سا ہوتا ہے۔

ارغول: کافور موتی، (کافور ایک قسم ہے جو گدلا نیلا سا ہوتا ہے۔)

ارغیس (ی): زرشک کی جڑ کی چھال۔

ارغیلم (عبرانی): خرفہ۔

ارقان (ی): مہندی۔

ارقون (ی): مہندی۔

ارقب (ع): پہاڑی بکرا، یا گائے یا بارہ سنگھا۔

ارقطیون (ی): ایک گھاس ہے۔

ارقطون (ی): ایک گھاس ہے۔

ارقلس (ی): باغ کی کالی تلسی۔

ارقلیان (ی): خشخاش زبدی۔

ارقولس (ی): ابہل (ہوبیرا)۔

ارقیطون: ایک بوٹی ہے جس کے پتے کدو کے پتوں کے مانند ہوتے ہیں، لیکن ان سے بڑے ہوتے ہیں۔ سیاہی مائل رنگ ہوتی ہے جڑ سفید۔

ارکا (س): آکھ۔

ارکاکیا (ی): مکڑی کا جالا۔

ارکاہولی (ہ): اندہاہولی۔

ارکلولی (س): گرجہ (ہندی دواء ہے۔)

ارک پشپک (س): ایک بوٹی ہے، جس کو کول پالا بھی کہتے ہیں۔

ارکوسیفی لوس یو وارسائی (لا): عنب الذب۔

ارکفن (ی): چنا۔

ارگٹ (ان): شیلم۔

ارگٹ آف لائی (ان): شیلم

ارگوٹا (لا): شیلم۔

ارلو (ہ): ہندی درخت ہے جس کی لکڑی سیاہ رنگ کی اور پھل مثل سانپ کے لمبا ہوتا ہے۔

ارماط (ی): کیوڑہ یا گل کیوڑہ۔

ارماک: کدو کی بیل کا نام ہے، یا کیوڑہ درخت کی چھال۔

ارمال، ارمالک: ایک درخت کی چھال ہے جو تج کے مانند اور خوشبودار ہوتی ہے۔

ارساکوس (س): اجوائن خراسانی۔

ارمانیان (ی): لاجورد۔

ارمنین (ی): ایک بوٹی ہے جو ہر سال آتی ہے، دو قسم کی ہوتی ہے۔ باغی اور جنگلی، جنگلی غیر مستعمل ہے۔ باغی کے پتے جھاؤ کے مانند ہوتے ہیں۔

ارمونیا (ی): اقاقیا۔

ارمونیا (ی): اقاقیا۔

ارمنیا (کھا): نوشادر۔

ارمناقن (ی): زرد آلو، ایک پھل ہے جو زرد رنگ کا گول ہوتا ہے۔ میٹھا ترشی لئے ہوئے ہوتا ہے خوبانی اس کی قسم سے ہے سرد ملکوں میں زیادہ ہوتا ہے۔

ارمینوقون (ی): چرائتہ۔

ارن: چیڑ کے درخت کی ایک قسم ہے۔

ارنابھہ (س): کٹمبر یا پیرنی (جنگلی انجیر)۔

ارنب بری (ع): خرگوش۔

ارنب بحری (ع): دریائی خرگوش۔

ارنبی (ع): ایک بوٹی ہے، جو خرگوش کے پیر کے مانند ہوتی ہے۔ خواب اور سرد جگہ نہیں ہوتی ہے۔

ارنڈ (ہ): عربی میں خروع، فارسی میں انجیر، کشوہ ترکی میں کرچک، سنسکرت میں ایرنڈ، شکلیرنڈ (سفید ارنڈکو) پنچانگل (کشینرنڈ) (سرخ ارنڈ) بنگالی میں بھیرانڈ، مرہٹی میں ایرنڈ،

گجراتی میں ایرڈو، تیلنگی میں آموڈامو، لاطینی میں ریسی نس کمونس، کہتے ہیں۔ (ارنڈ مشہور درخت ہے، سفید و سرخ دو قسم کا ہوتا ہے اور اس کے تخموں کو دبا کر روغن نکالا جاتا ہے۔ جس کو ارنڈی کا تیل کیسٹر آئل کہتے ہیں۔)

**ارنڈ خربوزہ، ارنڈ ککڑی:** عربی میں شجرالبطیخ، فارسی، میں درخت خربزہ، ہندی اردو میں پپیتہ پپیہ، ارنڈ خربزہ، ارنڈ ککڑی، انگریزی میں پپاؤ میلن ٹری، لاطینی میں کیریکاپپایا کہتے ہیں۔ ارنڈ خربزہ اہل پرتگال کے ذریعے ہندوستان میں پہنچا۔ اس کا درخت، پانچ چھ گز سے دس گز تک بلند ہوتا ہے۔ پتے ارنڈ کے پتوں سے مشابہ ہوتے ہیں۔ جن سے درخت کی بلندی پر چھتری سی بن جاتی ہے۔ چھوڑے خربوزہ کے برابر پھل لگتے ہیں۔ جو خام سبز اور پختہ زردی مائل ہوتے ہیں۔ پھل کے اندر گول گول سیاہ مرچ کے برابر تخم ہوتے ہیں۔)

**ارنقی (ی):** ایک درخت بہت بڑا جو ہند اور چین میں پایا جاتا ہے۔ پھول سرخ یا زرد یا سفید ہوتا ہے۔

**ارنہ (ہ):** جنگلی بھینس کو کہتے ہیں۔

**ارنیاتی (س):** کنول کی ایک قسم ہے جو پانی سے باہر زمین پر ہوتی ہے۔

**ارنیا کلدہا (س):** چاکسو۔

**ارنی (ہ):** سنسکرت میں اگنی متھ، بنگالی میں گنر، آگنت، مرہٹی میں تھوراایرن نرویل، گجراتی میں اونی، کرناٹکی میں نروول، تیلنگی میں نے لی چیٹو، لاطینی میں کلے روڈینڈرن فلومائیڈس کہتے ہیں۔

(ایک درخت ہے۔ اس کے پتے گول، نوکدار، اور نازک ہوتے ہیں۔ پھول سفید ہوتے ہیں، اور گچھوں میں لگتے ہیں۔ پھل چھوٹے کرونڈے کے مانند ہوتے ہیں۔)

**اردانہ (ف):** خیری صحرائی (ایک جنگلی بوٹی ہے جس کا پھول رات کو کھلتا ہے۔)

**اروڑ (ہ):** ایک درخت ہے جو بہت سیاہ ہوتا ہے۔ اس کا پھول گول اور طوطے کی چونچ کی طرح ہوتا ہے۔

**اروزا (سر):** مرغابی۔

**اروس (ہ):** (عرعر) ابہل۔

**اروق (ی):** زردالو (ایک پھل ہے جو میٹھا ترش مائل ہوتا ہے، خوبانی اس کی قسم سے ہے۔)

**اروقلس (رو):** اشنان ایک گھاس ہے۔ جس سے کپڑے دھوئے جاتے ہیں۔

**اروچک (تر):** مکڑی۔

**ارونا (ہ):** مجیٹھ۔

**ارونیا:** فواکہ کی قسم ہے یعنی ان میووں میں سے ہے جن سے غذا حاصل کی جاتی ہے صحیح یہ ہے کہ جنگلی سیب کو کہتے ہیں۔

**ارونس (ی):** مٹر۔

**ارونیس (ی):** کنوچہ کی ایک قسم ہے۔

**اڑوسا (ہ):** ایک ہندی بوٹی ہے جس کو بانسہ اور بسوٹہ بھی کہتے ہیں۔ (دیکھو بانسہ)۔

**ارونتی (س):** مولسری۔

**اروی (ہ):** سنسکرت میں کنالو، شکوئی، ہندی میں گھیا، گھیاں، اروی، مرہٹی، میں الواچاند کاندا، گجراتی میں الوی، تیلنگی میں چاہ گڈہ کہتے ہیں، اور بعض اس کا عربی نام قلقاس لکھتے ہیں۔ (اروی ایک نبات کی جڑ ہے بطور نانخورش پکا کر کھائی جاتی

ہے۔)

**اڑوی سداپ (س):** جنگلی سداپ (ساتری)۔

**اڑوی کندہ (س):** جنگلی زمین کندیا جنگلی سورن، ایک جڑ ہے۔

**اڑوی الوا (س):** چاکسو۔

**ارہا (س):** آملہ۔

**ارہر (ہ):** عربی میں شاغل، کشاغل، کشاحل، شباہنس، بھی کہتے ہیں، اور سنسکرت میں آڈھکی، ہندی میں ارہر، ہرڑ، اڑہر، بنگالی یں اڈہر، آرَی، مرہٹی میں تری، گجراتی میں تور، کرناٹکی میں توگری، تیلنگی میں کلولور کندلی، تامل میں ادگی، تورے ملابار میں آڈھکہ انگریزی میں پی جی ان پی، لاطینی میں کے جے کس انڈیکس کہتے ہیں۔ (ارہر، مشہور غلہ ہے اس کی دال پکا کر کھلائی جاتی ہے۔ تور اسی کی ایک قسم ہے جو زیادہ تر دکن میں پیدا ہوتی ہے تور کا پودا ارہر کے پودے سے چھوٹا ہوتا ہے، اور اس کا دانہ بھی ارہر کے دانہ سے چھوٹا ہوتا ہے۔)

**ارید سنبھالو:**

**اریذادی:** بوٹیوں کی جڑوں کو کہتے ہیں۔

**ار۔ٹھہ (ہ):** بندوق ہندی۔

**ارلیسارم (ن):** لوف الجد (ایک بوٹی ہے جو بالشت کے برابر ہوتی ہے مختلف رنگ کی ہوتی ہے۔)

**اریسہ (ف):** ایک درخت جس کو کلنکوار کہتے ہیں۔ بلوط کے درخت کے مانند ہوتا ہے۔

**ار۔طس (ی):** چونہ۔

**ارلیفیس (ی):** لفظ ایک کی قسم کا تیل ہے جو پانی کے مانند کنوؤں سے نکالا جاتا ہے۔

**اریقالوثیا (ی):** جہاز۔

**ارین جیم (ی):** قرصعنہ ایک بوٹی ہے جو کانٹے دار ہوتی ہے۔ زمین پر پھیلتی ہے۔

**ازداو:** ایک قسم ہے کافور کی جو گدلا اور نیلا میلا ہوتا ہے۔

**ازدرو (بر):** حندقوقی۔

**ازدو (ف):** گوند۔

**اژدہا (ف):** بڑا سانپ۔

**ازدوی (بر):** کاپھل۔

**ازرو:** سمندر پھین کی ایک قسم ہے۔

**ازملوس (سر):** اجوائن خراسانی۔

**ازمور (بر):** کموہ۔

**ازدا (تر):** ایلوا۔

**ازدان:** ریشم کو کہتے ہیں۔

**ازدرا (بر):** آس۔

**اس (س):** گھوڑا۔

**اسارون (س):** تگر۔

**اسارون اسغر (سر):** آس بری۔

**اسالس (ی):** ایک بوٹی ہے جس کے پتے اور شاخیں وغیرہ انگور کے مانند ہوتے ہیں۔ (قاشرا)۔

**ابسند (ہ):** حرمل۔

**اسپ (ف):** گھوڑا۔

**اسپاگولا (لا):** اسپغول۔

**اسپ دریائی (ف):** فرس الماء، دریائی گھوڑا، (بیان کیا جاتا ہے کہ یہ جانور مصر میں دریائے نیل کے اندر ہوتا ہے۔ اس کے پاؤں گائے کے پاؤں سے مشابہ ہوتے ہیں۔ دم سور کی دم کے مانند ہوتی ہے اور صورت گھوڑے سے مشابہت رکھتی ہے اور یہ نہنگ وغیرہ دریائی جانوروں کو کھاتا ہے۔)

**اسپابوٹا (ہ):** بکن۔

**اسپرزہ (ف):** اسپغول۔

**اسپرطم:** تفرالیسود۔

**اسپرغم (ف):** ریحان۔

**اسپرک (ہ):** گلیل الملک۔

**اسپرکا (ہ):** ایک ہندی دوائی

ہے۔
اسپرمنٹ (انگر): پودینہ۔
اسپست (ف): ایک بوٹی ہے جو مثل قوتی کے مشابہ ہوتی ہے۔ پھول زرد ہوتا ہے۔
اسپغول (ف): عربی میں بزرقطونا، فارسی میں اسپغل، اسپوس، اسپرزو، بنگو شکم دریدہ، سرمیائی میں قاطور، ترکی میں قارنی باروق، ہندی اردو میں اسپغول، اسبگول، سنسکرت میں ای شدگول، مرہٹی میں ای سگول، گجراتی میں اتھ منجیرون، کرناٹکی میں سب گولو، تیلنگی میں ای سب گل تال ہیں۔ اسپوکول درے، انگریزی میں اسپوگل سیڈس ملن نے گوسیڈس، لاطینی میں اسپ گولا، اسپاگولا کہتے ہیں۔ (ایک نبات کے لعابدار تخم ہیں جو بہت چھوٹے چھوٹے خفیف سرخی مائل ہوتے ہیں، اور اسپغول کے نام سے مشہور ہیں۔)
اسپنج (انگر): اسفنج، مواباول۔
اسبند (ہ): اسپند (حرمل)۔
اسپند (ف): (حرمل) یہ ایک مشہور دوا ہے جس کے دانے رائی جیسے سیاہ رنگ کے ہوتے ہیں دوسری قسم سفید بھی ہوتی ہے بعض لوگ سفید رائی کو بھی اسپند کہتے ہیں۔
اسپند سوختی، اسپند سوختی (ن): اسپند۔
اسپندان (ف): رائی۔
اسپنس (فرنگی): پالک۔
اسپوٹا (س): بسلانوہ۔
اسپناج (ف): پالک۔
اپھوٹکا (س): کول پالا۔
اسپھوٹکونیت (س): آکر۔
اسپوس (ف): اسپغول۔
اسٹارچ (ان): نشاستہ۔
استاپنی (س): سرشبدی۔
است بوب (ف): ایک درخت ہے۔
استیا (س): سنجنہ کا بیج۔
استخوان (ف): ہڈی۔
استخوان اندوز (ف): دمنیک، ہر کیلہ، (کرگس کی قسم سے ایک پرندہ ہے۔) یعنی چھوارے کی گٹھلی۔
استر (ف): خچر۔
استرا (ہ): آپٹا۔
استراود (تر): گول مرچ۔
استرج (ف): (معرب
استرنگ ف) ایبروج ایک پھل دار بوٹی ہے۔
استرخا: سرخ ہڑتال (منسل)۔
استورن (س): حجرالیسود ایک پتھر ہے۔
استہ (س): چھوارے کی گٹھلی یا بیج بہڑ وغیرہ کے بیجوں کو بھی کہتے ہیں۔
استھالی (س): پاڈل یا پاٹل۔
استھانوکرنی (س): پچیکی سفید کے درخت کو کہتے ہیں۔
استھرادرما (س): سال پرنی (ایک ہندی دوائی ہے۔)
استھراگندہ (س): کیوڑہ۔
استھراکھہ (س): سال پرنی۔
استھلاشرنکاٹک (س): چھوٹے گوکھرو۔
استھل پدمنی (س): کنول کی قسموں سے ایک قسم ہے ایسی زمین میں جو خشک ہو اُگتی ہے۔ ہندی دوائی ہے۔
استھل کند (س): ایک جڑ ہے شلجم کے مانند گول ہوتی ہے اور نرم اور گاجر کے قریب لمبی ہوتی ہے۔
استھول ھشپ (س): مدنیل ایک بوٹی ہے جو زمین پر مفروش ہوتی اس کے پھول کو موذا یا مدنی کہتے ہیں۔
استھول بھنٹاکی (س): جنگلی بیگن۔
استھول کنٹک (س): تالمکھانہ یا دیودار کی ایک قسم۔

استھول مجیا (س): جو۔
اسھونی (س): باج پتری۔
استھو کہا (س): بھوٹانکس، ایک درخت ہے جو آدھے آدم قد کے برابر بڑھتا ہے اور جس کی شاخیں بہت ہوتی ہیں۔ دو قسم ہے چھوٹا اور بڑا دونوں کے پتے سیب کے پتوں کے مانند ہوتے ہیں۔
استھید اروک (س): دیودار کی ایک قسم ہے۔
اسڑک ناسنا (لا): جوہر ازراقی (کچلہ)۔
اسڑک نوس نکس وامیکا (لا): جوہر ازراقی (کچلہ)۔
اسڑکنین (ان): جوہر ازراقی (کچلہ)۔
اسڑکنینا (لا): جوہر ازراقی (کچلہ)۔
اسجادیلا (س): آم۔
اسخار (رو): تودری۔
اسد (ع): شیر۔
اسد الارض (ع): گرگٹ، یا ایک غیر مشہور دواء ہے، جس کی ماہیت میں اختلاف ہے اس کو انجیس کہتے ہیں۔
اسد العدس (ع): گرگٹ یا ملازیون ایک بوٹی ہے، غیر مشہور جس بوٹی کے قریب ہوتی ہے۔ وہ بوٹی خراب ہو جاتی ہے۔
اسڈ (ان): تیزاب، حامض۔
اسرار (مغ): ایک درخت ہے جو قریب حجاز اور جدہ کے بحر محیط کے کنارہ اگتا ہے۔
اسراش (ع): باریک سفوف ہے جو گاہے آنتوں سے اور گاہے بیخ خیسے سے بنایا جاتا ہے۔
اسرب (ف): سیسہ۔
اسڑلو (ہ): ہلو (ایک کیڑا ہے جو گندی جگہوں میں پیدا ہوتا ہے۔)
اسٹرلیشا: لوبیا۔
اسرنج (ع): سیندور۔
اسرور (بہاری): لال بیگی۔
اسروز (ع): ایک کیڑا ہے جس کا سر سرخ اور باقی جسم سفید ہوتا ہے۔ ریت اور گھاس میں پیدا ہوتا ہے۔ یا خراطین۔
اسرور: یا بھڑ۔
اسرلی (ہ): اور سرولی، ایک جانور ہے۔ گرگٹ کے مانند لیکن ایک رنگ رکھتا ہے یعنی سبز رنگ ہوتا ہے۔ سانپ کے مانند دم مارتا ہے۔
اسری (ہ): (ایشوری) ہندی دواء ہے تین قسم ہوتی ہے۔ سفید، سرخ، سیاہ۔
اسطافالیس (ی): گاجر۔
اسطون (ی): گاجر۔
اسطافالیوس (ی): جنگلی گاجر۔
اسطافیوس (ی): مویز۔
اسطافیوس اغریا (ی): پہاڑی مویز۔
اسطاکیس (فرنگی): ایک بالشت کے برابر ایک بوٹی ہے، غیر مشہور۔
اسطام: فولاد۔
اسطرالیقوس (ی): ایک غیر مشہور گھاس ہے۔
اسطرافلیقوس (ی): ایک بالشت سے برابر ایک بوٹی ہے، غیر مشہور۔
اسطراغالیس (ی): حلب العقاب الابیض ایک بوٹی کی جڑ ہے جو زمین پر پھیلتی ہے۔ چنے کے پتوں وغیرہ کے مانند اس کے پتے وغیرہ ہوتے ہیں۔
اسطراک (ی): میعہ سائلہ، یعنی سلارس، جو میعہ سائلہ کے نام سے مشہور ہے۔
اسطرماطوس (ی): سفید رائی یا دولو۔
اسطرولیم (فرنگی): پھکنی یا اکل بیر۔
اسطرطس (ی): سنگ مرمر۔
اسطلس (ی): تفرالیہود۔

**اسطوخودوس (ی):** عربی میں انس الارواح، ممسک الارواح، (اور گل اسطوخودوس کو) ضرم، زہرالضرم، ہندی میں دھارو، بنگالی میں ـــ، اور لاطینی میں لے ونڈیولااسٹی کاس کہتے ہیں۔ (ایک نبات ہے) جو یورپ روم، حجاز کے علاوہ ہندوستان میں صوبہ بہار و بنگال میں پیدا ہوتی ہے، اسطوخودوس کے نام سے مشہور ہے۔ بازار میں اسی نام سے ملتی ہے، اور زیادہ تر اس کا پھول بطور دواء مستعمل ہے۔

**اسعیرا:** بنڈال۔

**اسفاسفید (ف):** سفید رائی یا سفید سرسوں۔

**سفارغین (ی):** ناگدون، ایک بوٹی ہے جس کی شاخیں ابتداء میں نرم ہوتی ہیں بعد کو سخت اور سبز ہو جاتی ہے۔ سونف کے مانند۔

**اسفاناخ (ع):** پالک۔

**اسفاناخ رومی و ہندی (ف):** بتھوا۔

**اسفراج (اندلسی):** ناگدون، جس کی تشریح اسفارغین میں گزر چکی۔

**اسفراغویوس (ی):** بنڈال۔

**اسفرغم (ف):** بعض کے نزدیک عافث اور بعض کے نزدیک عافث کے مشابہ ایک بوٹی ہے۔

**اسفرک (ف):** ایک پرندہ ہے جو گھروں میں پالا جاتا ہے۔ سیاہ رنگ کا ہوتا ہے۔ چونچ زرد ہوتی ہے اور اس کو باتیں سکھائی جاتی ہیں۔ آدمی سے الفت پکڑتا ہے۔

**اسفرم (ف):** درخت آس۔

**اسفرینہ (فرنگی):** عشبہ۔

**اسفست (معرب):** بنکھپرہ۔

**اسفکبہ (ف):** لحیۃ التیس۔

**اسفلیناس (ی):** ایک غیر مشہور دوائی ہے۔

**اسفنج (ف):** موابلول۔

**اسفند (ف):** سفید رائی، یا دولو۔

**اسفنداسفید (ف):** سفید رائی۔

**اسفندان (ف):** سفید رائی۔

**اسفندان (ف):** ایک قسم کی شراب ہے۔

**اسفنقارون (رو):** موابلول اسفنج۔

**اسفیدلج (ف):** معرب سفید آب، سفیدہ۔

**اسفیدلج الجصاصین (ع):** ایک چمکدار پتھر ہے اور اصفہان کے ملکوں میں چونہ وغیرہ کی کانوں سے نکلتا ہے۔

**اسفیدباج (ع):** ایک قسم کا شوربا ہے۔ جو بچہ مرغ یا بچہ بز کے گوشت یا دوسرے لطیف گوشتوں اور ترکاریوں غلوں مثلاً پالک، کدو، ماش، مقشر، نخود، وغیرہ اور مناسب گرم مصالحوں سے تیار کیا جاتا ہے۔

**اسفیدار (ع):** ایک بڑا درخت ہے، پتے اور چھال سفید ہوتے ہیں۔ گوند بھی نکلتی ہے۔ (درخت غرب)۔

**اسفیدش (ف):** اسپغول۔

**اسفیوس (سر):** اسپغول۔

**اسقال (سر):** کنداہ کولی کانداہ ایک جڑ ہے پیاز کے مانند (عنصل)۔

**اسقیل (سر):** کنداہ کولی کانداہ ایک جڑ پیاز ہے کے مانند (عنصل)۔

**اسقیلا (سر):** کنداہ کولی کانداہ ایک جڑ پیاز ہے کے مانند (عنصل)۔

**اسقافس (ی):** لسان الابل یا رائی الابل۔

**استرلیقوس (ی):** غیر مشہور دواء ہے۔

**استقلیالیقوس (ی):** گلنار۔

**اسقلینوس (ی):** ایک غیر معروف بوٹی ہے۔ جو ریتلی اور پہاڑی زمین پر اگتی ہے۔
**اسقنط:** شراب۔
**اسقنقور (ع):** دیکھو "سقنقور"۔
**اسقوانس (ی):** ایک غیر مشہور بوٹی ہے۔
**اسقوردیون (ی):** جنگلی لہسن۔
**اسقولواس (ی):** اس کی ماہیت میں اختلاف ہے بعض کے نزدیک سریش کا گھاس ہے۔ بعض کے نزدیک پتھر ہے۔
**اسقولوقندریون (ی):** عربی میں حشیشہ، الطحال، کف، النسر، عقربان، فارسی میں گیاہ جالینوس، اور زنگی دار کہتے ہیں (بعض کے نزدیک ایک بوٹی ہے جو پرسیاؤشاں کے مانند ہوتی ہے۔ بعض کے نزدیک ایک اسقیل (جنگلی پیاز) کی ایک قسم ہے۔ بقول بعض ایک نبات کی جڑ ہے۔ غرض یہ کہ ایک مجہول الماہیت دواء ہے اور آجکل اس کا استعمال متروک ہے۔)
**اسقومغری (ی):** گولر۔
**اسقویوس (ی یا رو):** ایک جڑ ہے جو خنثی کے نام سے مشہور ہے۔ ماہیت میں اختلاف ہے۔
**اسقولین (ی):** دھولن۔
**اسقیدولیون (رو):** پھوٹن، کانج۔
**اسقیراس (بربری):** اجوائن خراسانی۔
**اسقیل، اسقیلا:** عنصل جس کو جنگلی پیاز بھی کہتے ہیں۔
**اسکندروس (رو):** پیاز یا لہسن۔
**اسگندہ (ہ):** سنسکرت میں اشوگندھ، بنگالی میں اشوگندھ، مرہٹی میں آسکند، گجراتی میں آنسوتگھ، تیلگی میں اشوگندھی، تامل میں اشوگنڈی، لاطینی میں فائی سے لس سومنی فے، انگریزی میں ونٹرچے ری کہتے ہیں۔ مشہور ہندی جڑ ہے جو کہ سفید مائل بزردی ہوتی ہے اس کی بوٹی کو آکسن کہتے ہیں۔ ایک گز تک بلند ہوتی ہے۔ پتے بانسہ کے پتوں کی مانند لیکن ان سے چھوٹے اور پھل پوٹن کے مانند غلاف کے اندر ہوتا ہے اس کی ایک قسم اسگند ناگوری کہلاتی ہے۔
**اسگندہ جاچری (س):** بڑ کا درخت۔
**اسکوال (ی):** (عنصل) جنگلی پیاز۔
**اسکوربی (فرنگی):** پسو۔
**اسکیفیلالی (سر):** قنطوریون۔
**اسکیمان (س):** ابریشم ریشم۔
**اسکیمونی (ان):** سقمونیا۔
**اسکینان تو (فرنگی):** سنبھالو۔
**اسل (ع):** مصر میں سمان، فارسی میں روح، کرتہ اور ہندی میں کسرانی کہتے ہیں۔ (بوٹی ہے جو زمین آبدار میں پیدا ہوتی ہے اور اس سے بوریا چٹائی بنے جاتے ہیں۔)
**اسلنج (ع):** ایک گھاس ہے غیر معروف۔ بحرالجواہر میں لحیۃ التیس کو لکھا ہے۔
**اسلوقوسا (ی):** ایک جڑ ہے خنثی کے نام سے مشہور ہے۔
**اسلیوس (ی):** اسلیخہ (تج)۔
**اسمار (ع):** آس بری۔
**اسمالاون (ی):** ایک خوشبودار پھول ہوتا ہے جو سوسن کے نام سے مشہور ہے۔ باغ میں بھی ہوتا ہے۔
**اسمرسا:** کنوچہ ایک قسم ہے۔
**اشمرشا:** کنوچہ ایک قسم ہے۔
**اسمکدہ پھل (س):** کٹہل۔
**اسمکدہ کنتو (س):** مدن، یعنی موم۔

اسمگدہ ورچھا (س): آمزہ۔
اسمتکا (س): آبٹا۔
اسمنگل کنڈا (ہ): ناگر گندہ ایک ہندی بوٹی ہے جو زمین پر مفروش ہوتی ہے۔ پتے کندوری کے مانند اور جڑ پیچ گگوڑے کی مانند اور غیر ہموار ہوتی ہے۔
اسموسا (س): جنگلی گاجر۔
اسمونیون (س): اسپیدہ۔
اسمیلوس (ی): لوبان کاست۔
اسہنلن (س): دیگی (کنول کی قسم سے پھول ہے۔)
اسود سالخ (ع): سیاہ سانپ۔
اسودہ (س): درخت پیپل۔
اسویاکورک (س): پھکی (ایک ہندی درخت ہے)۔
اسی پتریکا (س): کیوڑے کے پتوں کو کہتے ہیں۔
ایستیکا (س): گکرونده۔
اسیلیسقان (رو): پکھان بید۔
اسینوب (ف): غیر مشہور درخت ہے۔
اسیوس (ی): آسیوس (ایک قسم کا پتھر ہے۔)
اسیو کنیت (س): آکھ۔
اشاچھار (س): کھاری نمک جس سے کپڑا دھویا جاتا ہے۔
اشبہ (ع): ایک بوٹی ہے مانند عشق لیچہ کے پھول مثل چنبیلی کے خوشبودار ہوتا ہے۔
اشبیل: مچھلی کے انڈے۔
اشہتون، اشتران: لغت مصری، سضاج، (کنگھی)۔
اشتر (ف): اونٹ۔
اشترخار (ف): اونٹ کٹارہ۔
اشترخاز (ف): یونانی میں اثاریون، عربی میں زنجبیل العجم، حراب اور زنجبیل فارسی کہتے ہیں ایک جڑ ہے جو تیز ہوتی ہے اور انجدان سے مشابہت رکھتی ہے۔
اشترگیاہ (ف): اسلیحہ (ج)۔
اشترگاؤپلنگ (ف): زرافہ، ایک جانور ہے جس کا سر اونٹ کے مانند اونچا اور چھوٹا پہاڑی گائے کے سر کے مانند ہوتا ہے اور کھال بھیڑیئے کے مانند ہوتی ہے۔
اشتلابوس (رو): کائل۔
اشٹ (س): اونٹ۔
اشٹ برگ (ہ): ان آٹھ دواؤں کے مجموعہ کو کہتے ہیں۔ رودی، بردی، کاکوی، کھیر کاکوئی میدہ، مہامید، جیوگ، رشبھک۔
اشٹ گن: ایک ہندی غذا ہے جو مونگ ایک حصہ چاول دو حصہ لے کر پانی میں جوش دے کر اس کو خوب گلاتے ہیں، بعدہ اس کا پانی لے کر انگوزہ کشنیز و زر نجبیل نمک و کالی مرچ داخل کرکے تیار کرتے ہیں۔
اشٹ مشٹ (س): کچلا۔
اشٹونڈک (س): وند یلم (ارلو)۔
اشج، اشجع (ع): اشق۔
اشحار (رو): تودری۔
اشخار، شخار: (خراسانی) بجی۔
اشخیص (ع): عربی میں اسد الارض بربری میں اداد، یونانی میں خامالادن اندلس میں لشکراین کہتے ہیں۔ بعض کہتے ہیں کہ اس کو بربری زبان میں وحید اور فارسی میں مست ادو اور ماروشی بیش کہتے ہیں۔ بعض نے مارزبون سیاہ کی قسم بتایا ہے، اور بعض نے اس کو درخت کردانہ کہا ہے، اور بعض نے کہا ہے کہ اس کا ہندی نام بنکم ہے۔ بنگال میں بہت پیدا ہوتی ہے۔ الجملہ ایک مجہول الماہیت نبات کی جڑ ہے۔ جو افریقہ اور آرمینیہ میں بکثرت پیدا ہوتی ہے اور آج کل متروک ہے۔
اشراس (ع): ایک جڑ ہے جس کے پتے مضبوط ہوتے ہیں،

یمارانوطائی (ی): عشبہ مکرمہ جس کو مصر میں زیتونیہ کہتے ہیں۔
ایماروفالس (ی): سوسن۔
ایماٹلم (لا): نشاستہ۔
امعدیون (ی): غیر مشہور بوٹی ہے۔
امعلنون: اسقولوقندریون اس کی ماہیت میں اختلاف ہے۔
ایمونا ئکم (انگر): اشق۔
ایمونیا (ان): نوشادر۔
ایمونیائی کلورانیڈم (لا): نوشادر۔
این (تر): سانپ۔
اینامرٹاکیولس (ان): ماہی زہرج۔
این تھے مس (لا): بابونہ۔
اینٹی منی (ان): سرمہ۔
اینڈروگرافس (ان): چرائتہ۔
این چتست (س): لوہے کا میل۔
اینک: گائے۔
اینگ پلیرو (ہ): بڑے گوکھرو۔
اینگر (ہ): شنگرف کی ایک قسم ہے۔
اینٹ (ہ): جس کو عربی میں (آجر) فارسی میں خشت کہتے ہیں۔
اے نیس فروٹ (ان): انیسون۔
اینی تھائی فریکٹس (لا): تخم سویا۔
ایوچا (س): بہوت آنکس۔
ایو (تر): ریچھ۔
ایوس (ی یا رو): زنگار، معدنی، مصنوعی دونوں قسم ہوتا ہے۔
ایوک (تر): قاتم، جو ایک قیمتی کھال ہے۔
ایہنڈاسم (س): فولاد۔
ایقان: جرجیربری جس کو ہندی میں جنگلی ترمرا کہتے ہیں۔

## ب

ببباری (ی یا ف): فلفل سیاہ (سیاہ مرچ۔)
باپچی (ہ): سنسکرت میں باکچی، ہندی میں بکچی، باپچی، بنگالی میں ہاکچ، سومراج، مرہٹی میں بالوچی، گجراتی میں باوچی، کرناٹکی میں باوچیگے، تیلنگی میں چتتوگے، تامل میں بوگی ونُل، انگریزی میں ایکیولنٹ فلا کرشیہ لاطینی میں سورے لیاکوربی فولیا کہتے ہیں۔ (ایک نبات کے تخم ہیں کو کہ سیاہ رنگ اور شکل و جسامت میں دانہ مسور کے مانند ہوتے ہیں۔ ان کا ذائقہ تلخ اور تیز ہوتا ہے۔ باپچی کے نام سے مشہور و معروف ہیں۔)
بابڑ (ہ): بیب اور بھابڑ بھی کہتے ہیں۔ (پہاڑی گھاس ہے جو دھاگوں کے مانند ہوتی ہے۔ جس کی عموماً بان اوراسی وغیرہ بٹی جاتی ہیں۔)
بابرنگ (ہ): عربی میں برنج ابرنج، برنق، فارسی میں برنگ، برنگ کابلی، ہندی میں برونگ، بابرنگ، بائے برنگ، سنسکرت میں برنگ، بنگالی میں وڑنگ، مرہٹی میں واوڑنگ، گجراتی میں واوڑہنگ، کرناٹکی میں وایوڑنگ، وایوڈنگ، تیلنگی میں وایوڈنگو، تامل میں رائے ولم، انگریزی میں بے برینگ، لاطینی میں ایم بلیا کہتے ہیں۔ (سیاہ مرچ کے برابر سیاہ سرخی مائل دانہ ہوتا ہے۔ اس کا درخت بڑا ہوتا ہے۔ جس کو بابرنگ گچھوں میں لگتے ہیں۔ ان دانوں کے اوپر سرخ رنگ کا سفوف لگا ہوتا ہے۔ جس کو بعض کیلہ کہتے ہیں لیکن بعض کیلہ کو اس کے علاوہ بتاتے

ہیں۔)
بابرست (بربری): خرگوش۔
بابری (ہ): جنگلی نازلو۔
بابلون (ہ): ایلوا۔
بالہ: میعہ سائلہ۔
بابسر: سناء مکی کے پتے۔
بابلیس (ی): خشخاش زبدی۔
بابوق (ع): بابونہ۔
بابوسہ (ہ): ہندی دواء ہے جس کو کویل کہتے ہیں۔
بابونہ (ف): عربی میں بابونق، بابونج زہرالملک جس البقر، سقار، جل، الدجاج، خبز الغراب، سریانی میں توبلا، مصری میں کرکاش، فارسی میں کرہانک، بابونہ، ہندی میں فعل سوناموتی، مرہی، انگریزی میں کیمومائل، اور لاطینی میں اتھمے مس کہتے ہیں۔ (بابونہ ایک نبات ہے جس کی شاخیں سبز نازک باریک اور ایک بالشت سے نصف گز تک لمبی ہوتی ہیں اور ان شاخوں میں بہت سی شاخیں ہوتی ہیں۔ پتے چھوٹے چھوٹے باریک اور کسی قدر لمبے ہوتے ہیں - پھول سفید رنگ کے گول ہوتے ہیں، اور ان کے درمیان رنگ کے گول ہوتے ہیں اور ان کے درمیان چھوٹی چھوٹی زرد رنگ کی پنکھڑیاں ہوتی ہیں۔ مطلق "بابونہ" سے یہی گل بابونہ مراد ہوتے ہیں۔)

بابونہ گاؤ، بابونہ گاؤ چشم (ف): عربی میں اقحوان، احداق، الرضی، عین البقر، مرار خبز الغراب، شجرہ مریم، شجرۃ الکافور، کافور یہ فارسی میں بابونہ گاؤ، بابونہ گاؤ چشم، کوبلہ، کرہایک، ہندی میں سوتھمل انگریزی میں فیدرفیو، اور لاطینی میں پارتھی نی ام، میٹری کاریا کہتے ہیں۔ (بابونہ کی قسم ہے، مطلق بابونہ گاؤ سے اس کے پھول مراد ہوتے ہیں۔ اس کے پتے کشنیز و بادیان کے پتوں کی مانند ہوتے ہیں پھول، گول زرد رنگ ہوتا ہے، اور اس کے چاروں طرف سفید پتیاں ہوتی ہیں اور اس کے درمیان میں سرخی بازردی یا نیلاہٹ اور چاروں طرف زردی ہوتی ہے اس کی بو اور مزہ گند ہوتا ہے۔)
بابوانہ (ف): اباتیل۔
باتو (ف): حب السلاطین (جمالگوٹہ)۔
باج گند (س): اسگند۔
باچ (ہ): ایک خوشبودار گھاس ہے جس کو ملفک ہندی کہتے ہیں۔
باجر: سرخ خون، جس حیوان کا بھی ہو۔
باجرا، باجر (ہ): عربی میں ارس، میں گلورس سنسکرت میں درجری، ساجک مرہٹی میں باجری، انگریزی میں اسپا کٹڈیسٹ، لاطینی میں پے پسی لیریا اسپائی کٹا کہتے ہیں۔ (مشہور غلہ ہے۔)
باجروجتی (ی): ایک درخت ہے جو تین گز تک بلند ہوتا ہے۔ خشک و سخت زمین میں پیدا ہوتا ہے۔ مثل برگ کاکنج بکثرت اور تخم بقدر نخود ہوتے ہیں۔
باخہ (ف): کچھوا۔
باد (ف): ہوا۔
باد آورد (ف): عربی میں اشوکند، اسپند، اور فارسی میں کنگر سفید بھی کہتے ہیں بعض کے نزدیک ہندی میں جواسا اور دھماہا کہتے ہیں، اور اسی کو عربی نام شکاعی خیال کرتے ہیں، لیکن در حقیقت شکاعی اور باد آور مترادف نہیں ہیں، بلکہ یہ علیحدہ علیحدہ چیزیں ہیں۔ اگرچہ دونوں ایک ہی جنس کی ہیں (باد آور ایک خاردار بوٹی ہے جو پہاڑوں

کے دامن اور ریگستان میں پیدا ہوتی ہیں۔ اس کے خار باریک باریک اور لمبے ہوتے ہیں۔ پھول سفید پھل تکمہ نما لمبا سا ہوتا ہے۔

**بادام (ف):** عربی میں لوز، لوزالحلو، اردو، ہندی میں بادام، سنسکرت میں واتاد، دھرواتلو، مرہٹی میں بدام، کرناٹکی میں بادامو، تیلنگی میں بیدم، تامل میں نٹ ہدم، انگریزی میں آمنڈ، سویٹ آمنڈ، جارڈن امنڈ، لاطینی میں امیگڈ لاڈلسس کہتے ہیں۔

(بادام مشہور پھل ہے اس کے اندر سے مغز نکلتا ہے جو نہایت لذیذ شیریں اور چکنا ہوتا ہے۔ اس کی ایک قسم بادام تلخ ہے۔ اس کا درخت انار کے درخت کے برابر ہوتا ہے۔ پھول سفید لگتا ہے، اور اس کے درمیان میں زرد رنگ کا زیرہ ہوتا ہے۔ بادام کا درخت تین چار سال کے بعد پھل لاتا ہے اور پھر مدت تک رہتا ہے۔ پھل کے تین پوست ہوتے ہیں۔ ایک پوست تو بالعموم اسی وقت تک قائم رہتا ہے۔ جب تک پھل خام رہتا ہے۔ پختہ ہونے پر یہ پوست اتر جاتا ہے۔ دوسرا سخت زرد سرخی مائل ہوتا ہے۔ تیسرا پوست زرد رنگ کا مغز سے چمٹا ہوا ہوتا ہے، اور یہ مغز بادام کو پانی میں بھگو کر چھیلنے سے اترتا ہے۔

**بادام تلخ (ف):** عربی میں لوزالمر، سنسکرت میں کٹواتہ انگریزی میں بٹر آمنڈ اور، لاطینی میں ایگڈ لالامارا کہتے ہیں۔ (بادام تلخ بادام شیریں کے مانند ہوتا ہے۔ اس کا مغز تلخ ہوتا ہے۔)

**بادام صحرائی و کوہی (ف):** جنگلی اور پہاڑی بادام (بادام کی قسمیں ہیں۔)

**بادام بربری (ف):** بادام کی ایک قسم ہے جو غالباً ملک بربر میں ہوتی ہے۔

**بادام کشمیری، بادام سہ گوشہ، بادام کوہی:** بندق (فندق)۔

**باد ایک (ف):** بادام فارسی یا بید کی ایک قسم ہے۔

**باد تخم (ف):** سونف (بادیان)۔

**بار نجبویہ (معرب):** عربی میں مفرح القلوب مفرح القلب الحزون، جبش الریحانی، حشیشہ النسور، ریحان الشیخ، بقلتہ الریحان، بقلتہ غرید، رومن میں یالنفین، فارسی میں بادرنجبویہ، بالنگبویہ، سریانی میں اطروخیا اور ہندی میں بلی لوٹن کہتے ہیں۔ (ایک خوشبودار بوٹی ہے۔ جو ایک گز بلند ہوتی ہے۔ یہ دو قسم کی ہوتی ہے ایک قسم کا ساگ پکا کر کھلایا جاتا ہے۔ اس کو بقلتہ اترجیہ اور زنجبان بھی کہتے ہیں۔ دوسری قسم دواؤں میں مستعمل ہے۔ اس کی جڑ پودینہ کے مانند ہر سال سبز ہو جاتی ہے اور بلی اس سے دوستی رکھتی ہے۔)

**بادرنبویہ (ف):** کھیرا۔

**بادرد، بادروغ (ف):** کھیرا۔

**بادروج (ثب):** بابری جنگلی تلسی۔

**بادزہر معدنی (ف):** زہر مہرہ۔

**بادزہر حیوانی (ف):** ایک پتھر ہے جو جانوروں کی آنتوں اور پتے وغیرہ میں پیدا ہوتا ہے۔

**بادزہر قتقدی (ع):** یہ تریاق حال میں ڈاکٹروں نے دریافت کیا ہے۔ جو بعض خارپشت کوہی یعنی پہاڑی سیمی کے پتہ سے برآمد ہوتا ہے۔

**بادزہر گاری (ف):**

گاؤ زدہن۔

**بلوق (معرب):** شراب۔

**بلومنڈ (ہ):** اس پانی کو کہتے ہیں جو کہ جوار یعنی کمئی کو بھونکر میں پکانے کے بعد حاصل کیا جاتا ہے۔

**بلومہج (معرب):** معجون کی قسم ہے۔ مرکب دواء ہے۔

**بلومہرہ (ف):** مارمہو، من۔

**بلوج:** نارجیل۔

**بلونجان (معرب):** بلونگن (بیگن)۔

**بلونجان بری (ع):** کٹہ بیگن۔

**بلونگن، باتنگان (ف):** بیگن۔

**بلویان (ف):** عربی میں رازیانج، ثمرشمار، فارسی میں رازیانہ، بلویان، والا بزرگ، جو للو بلو تخم، اندلسی میں بسباس، یونانی میں ماردیون، مارسیون، برہلا، قومارتون، رومی میں شمار سنسکرت میں شربہ مدھوریکابنگالی، میں موری، مرہٹی میں بڑی شوپ، گجراتی میں بریالی، کرناٹکی میں دوڈوسب گگے تیلنی میں پیدحل کرد، تامل میں سوہی کرے، اردو، ہندی میں سونف، سونپہ، انگریزی میں فینل فروٹ، اور لاطینی میں فینی کیولائی فرکٹس کہتے ہیں۔

(بلویان مشہور تخم ہیں۔ بھورے سبزی مائل یا بھورے خفیف زردی مائل لمبے اور بیضوی ہوتے ہیں۔ ہر ایک تخم پر لکیریں ہوتی ہیں۔ بو خوشگوار اور ذائقہ شیریں ہوتا ہے۔)

**بلویان رومی، بلویان شامی (ف):** انیسون۔

**بلویان خطائی (ف):** نئی دواء ہے سرخ مائل بہ تیرگی دانے ہوتے ہیں جن کا مزہ سونف کے مانند ہوتا ہے اس کو کوہستان نیپال اور چین سے لاتے ہیں۔

**باراہ (ہ):** سور۔

**باراہی کند (س):** فارسی مجوزہ نام بیخ خوک اور عربی مجوزہ نام اصل الخنزیر ہے۔ ہندی میں گنٹھی، پھربولی کند، ڈھینی، بنگالی میں چامالو، چوڈزی یالو، مرہٹی میں ڈکرکند، پھربھولی کند، گجراتی میں ڈکرکنڈ، سواریا، سایوزاویلیہ، کرناٹکی میں ہندی گندہ بدی گئے۔ تیلنگی میں پاچی توکرے نے لتہ چیپیو، لاطینی میں ڈائیوس کوریاسے ٹی واکہتے ہیں۔

(زمین کند کے مشابہ ایک جڑ ہے۔ اس جڑ پر سور کے مانند بال ہوتے ہیں اور اس کو سور نہایت رغبت سے کھاتا ہے۔)

**باربری (ان):** رسوت۔

**باربہدر (س):** پارجات ہندی دواء ہے۔

**بارتنگ (ف):** عربی میں لسان الحمل، ذنب الفار، ذنب الیربوع، کثیرالاضلاع، ترکی میں باغ پر باغ ہندی میں باتنگ اور فرنگی میں بیشاک میسور کہتے ہیں۔ (امراحوزکی جنس سے ایک نبات ہے، صغیر اور کبیر دو قسم کی ہوتی ہے۔ قسم کبیر کے پتے بھیڑ کی زبان سے مشابہ ہوتے ہیں۔ قسم صغیر کے پتے اس سے چھوٹے ہوتے ہیں۔ ان کے پتے اور تخم بطور دواء مستعمل ہیں۔)

**بارتہو (س):** مدی کا درخت۔

**بارج:** مکوہ۔

**بارز (معرب):** معرب بیرژد، بہروزہ۔

**بارسطاریون (ی):** ارہر، یاربی الحمام ماہیت میں اختلاف ہے۔

**بارسقار یقس (ی):** زنگار معدنی۔

**بارلی (ان):** جو۔

بارمو (س): ریت (بالو)۔
بارگ (ف): پتے۔
بارود (ف): بارودت۔
باروق (ع): سفیدہ، یا زنگار رصاص۔
باریلوماین (ی): غیر مشہور بوٹی ہے۔
باری علا (سر): بزرکتان، تخم السی۔
باریقون (رو): شوکران۔
باز (ف): مشہور شکاری پرندہ ہے۔
بازن (تر): چیتا۔
بازہر کانی (ف): بازہر معدنی۔
بازہر گاوی (ف): گاؤ زہر۔
بازی (ع): باز۔
باستک (س: بھوا۔
باسر (س): بڑ۔
باسفلین (رو): بادرنجبویہ۔
باستا (س): ہینگ۔
باسیلقون (ی): (۱) آنکھوں میں ڈلنے کی مرکب دواء ہے۔ (۲) نانخوا۔
باسہ (ہ): جدوار۔
باسیون، باقیون (ی): سعد (ناگر موتھہ)۔
باشہ (ف): جرہ مشہور شکاری پرندہ ہے۔
باشنگ (ف): چھوٹے انگور کا خوشہ یا بڑا کھیرا۔
باطانجی (ی): غیر مشہور بوٹی ہے۔
باطباط (تر): بزرالنج (اجوائن خراسانی۔)
باطراخیون (رو): کرفس۔
باطس، باطر (ی): علیق کی قسم ہے۔
باطوغا (ی): مینڈک۔
باغ پر باغ (تر): بارتنگ۔
باغض الخل (ع): ایک پتھر ہے جو سرکہ سے مخالف کرتا ہے اس طرح سے کہ س کو مالہ میں بھرے ہوئے سرکہ کے اندر ڈالیں تو باہر نکل پڑتا ہے۔
بافلون، بیلمون (ی): خرفہ صحرائی۔
باقری (تر): چیتا۔
باقر۔ىقرہ (ت): ایک پرندہ ہے۔
باقرساق (تر): آنتیں۔
باقلا (ع): عربی میں ابوربا‌ج یونانی میں فابش فراموس، سریانی میں بولا، مصری میں فول عراق میں جرجریا بحری میں کالوس میستی کوسک فارسی میں باکلا اردو ہندی میں باکلا اور بلھر کہتے ہیں۔ (مشہور پھلی ہے) سالن پکا کر کھاتے ہیں۔
باقلای نبطیق، باقلای قبطی (ع): باقلا ایک قسم ہے جو کہ مصر میں ہوتی ہے۔
باقلاہندی (ع): سیم اس کی بیل پھیلتی ہے چوڑی چوڑی پھلیاں لگتی ہیں جن کو گوشت کے ہمراہ یا علیحدہ پکا کر کھاتے ہیں۔
باقلای مصری، باقلای شامی، باقلای شامی، باقلارومی (ع): ترس۔
باقلا (ہ): باقلا۔
باگھا (ہ): شیر۔
باگھ مچھلی (ہ): شیرماہی۔
باگچی (ہ): ایک دواء ہے جو کہ شیر کے ناخن کے مانند ہوتی ہے۔
بال (ت یا ہ): ترکی میں شہد اور بید سادور کو کہتے ہیں۔ ہندی میں مشہور ہے، فارسی میں موئے کہتے ہیں اور تخم کرنبھی کو بھی کہتے ہیں۔
بالا (ہ): خس (خوشبودار جڑیں ہوتی ہیں۔)
بالاشپ (س): جائی جوئی کا پھول یا رائی بیل یا دیونتی۔
بالاریشہ (ہ): خس (ایک بوٹی

ہے جس کی خوشبودار جڑیں ہوتی ہیں، اور موسم گرما میں اسے ٹٹی بنا کر دروازوں میں لگاتے ہیں۔)

**بل پتر (س):** اجوائن یا درخت کھیریا کرنجی۔

**بل بہشتی (س):** رسوت یا سیندھی کا گوندہ۔

**بال تنگ (ہ):** بارتنگ۔

**بالچھڑ (ہ):** عربی میں سنبل الطیب سنبل العصافیر، سنبل اصفر، سنبل اعاقیر، فارسی میں آیک ولالہ، یونانی میں ناردین، سنسکرت میں جٹامانسی، بنگالی، گجراتی اور مرہٹی یں بھی جٹامانسی، کرناٹکی میں بمل گندھ، انگریزی میں ویلرین رہائی زوم کہتے ہیں۔ ایک نبات کی خوشبودار جڑ ہے جس کی رنگت باہر سے گہری زردی مائل بھوری اور اندر سے سفیدی مائل ہوتی ہے اور اس پر لمبے لمبے ریشے لگے ہوتے ہیں۔ ذائقہ کسی قدر تلخ ہوتا ہے۔

**بال درغان (تر):** ساق انجدان درخت انجدان کا تنہ۔

**بال راکس (ہ):** بقول بعض لوف الجعدہ کا نام ہے، اور بعض کے نزدیک اذن الفیل (پچل گوش) کا ہندی نام ہے اور اس کو پڑرکس بھی کہتے ہیں جو کہ ایک نبات ہے اور قد آدم بلند ہوتی ہے، اور گاہے اس کی جڑ زمین سے نکل کر مثانہ تنہ ہو جاتی ہے۔ اس کے پتے چقندر سیاہ کے پتوں کے مانند بلکہ ان سے بڑے ہوتے ہیں۔ اس کو پھول نہیں لگتا اور اس کی جڑ اناس کے مانند لیکن اس سے زیادہ دراز ہوتی ہے۔

**بالسم کوئی با (ان):** روغن بلسان۔

**بالطا (رو):** ترکی دواء ہے غیر مشہور۔

**بالغا (تر):** پائے پاچے۔

**بالکا (س):** کچھری کی ایک قسم ہے۔

**بارکا (س):** ریت۔

**بالم ککڑی، بالم کھیرا (ہ):** یہ کھیرے کی ایک قسم ہے۔ زیادہ تر مالوے میں ہوتی ہیں۔ یہ لمبے زرد رنگ کے ہوتے ہیں۔

**بالنگ (ف):** ترنج بجورا۔

**بالنگبو (ف):** بادرنجبویہ۔

**بالنگو (ف):** ریحان کے مانند ایک مشہور بوٹی ہے اس کے تخم ریحان کے تخموں سے دراز ہوتے ہیں۔

**بالو (ہ):** ریت۔

**بالور:** باقلا رہندی (سیم)۔

**بالہ:** (۱) ایک قسم کی مچھلی ہے جو بحر محیط میں ہوتی ہے۔ (۲) بعض کے نزدیک میعہ سائلہ ہے۔

**بالوط (ع):** بلوط۔

**بالیا:** چھوٹی مولی۔

**بالیقس (ی):** رتن جوت۔

**بام (ہ):** ایک بوٹی ہے جو نمناک زمین پر پیدا ہوتی ہے۔ پتے برگ خرفہ کے مانند لیکن اس سے کم چوڑے اور پھول دھنیا کے پھول سے مشابہ اور سیاہی مائل ہوتا ہے۔

**بامیہ (ف):** بھنڈی۔

**بام مچھلی (ہ):** فارسی میں مارماہی کہتے ہیں۔ مشہور مچھلی ہے جس کی شکل سانپ کی سی ہوتی ہے۔ عربی میں مارماہج کہتے ہیں۔

**بامنی (ہ):** زہریلا جانور ہے جو ایک بالشت تک لمبا ہوتا ہے اور اس میں سرخ و سبز لکیریں ہوتی ہیں۔ عربی میں غذقوہ فارسی میں مارملوک کہتے ہیں۔

**بان (ع):** بکائن کی قسم کا درخت ہے جو مصر و حجاز وغیرہ میں ہوتا ہے۔

بانجھ ککوڑا (ہ): سنسکرت میں بندھیا کرکوٹکی، ہندی میں بانجھ ککوڑا، بانجھ کھکارین ککوڑا، بنگالی میں تت کانکرول، تت کانکڑی، مرہٹی میں بانجھ کرٹول، بانجھ کنٹولی، گجراتی میں بانجھ کنٹولو، کرناٹکی میں نبجے ڈواگلو، تامل میں پلپ گھیاکنگ، لاطینی میں مومو، ڈکلڈایونکائل کہتے ہیں۔ (بانجھ ککوڑا ایک بیلدار بوٹی ہے جو ککوڑے کے مشابہ ہوتی ہے چونکہ اس کو پھل نہیں لگتا لہٰذا اسے بانجھ ککوڑا کہتے ہیں۔)

بانسہ بانسہ (ہ): عربی میں خیشہ السعال، فارسی میں خواجہ افغانی میں باکمٹر، سنسکرت میں آت روش واشک واسکا واسہ ہندی میں اڑوسہ، اروسہ، بانسابانسہ لبنوٹہ بنگالی میں واسک، مرہٹی میں آڈلسٹہ گجراتی میں اڑورسہ کرناٹکی میں شونہ شوڈیل مر، تلنگی میں پیداانو، تامل میں ادھ ڈوڈے، لاطینی میں اے ڈھاٹوڈاہ کہتے ہیں۔ (مشہور بوٹی ہے جو بالعموم خندقوں، قبرستانوں اور ویران مقامات میں پیدا ہوتی ہے۔ اس کی متعدد شاخیں بالعموم جڑ سے نکلتی ہے۔ پتے آم کے پتوں سے کسی قدر مشابہت رکھتے ہیں۔ لیکن ان سے نرم و نازک ہوتے ہیں۔ پھول سفید لگتا ہے، اور اس کے زیریں حصے میں لطیف شیرینی ہوتی ہے۔ شہد کی مکھیاں زیادہ تر اسی کے پھولوں سے رس چوس کر شہد بناتی ہیں۔ یہ بوٹی کھانسی کے لئے نہایت مفید ہے۔)

بانوبلیک (س): زعفران اور ہینگ کے درمیان مشترک ہے۔

بانوبلی رسائین (س): سلاجیت۔

باو (ہ): ہوا۔

باہشتان (ف): غار کا درخت۔

باہنولیکم (س): ہینگ۔

باکمٹر (افغانی): اڑوسہ، (بانسہ)۔

بای سرئی (ہ): رائی۔

بائی کلورائیڈ آف مرکری (ان): دار چکنہ۔

بائی کھنبہ (ہ): ہندی درخت کا پھل ہے۔ جو گل انار کے ہم شکل اور خاکستری رنگ اور سخت ہوتا ہے۔ اس کا درخت بڑا ہوتا ہے۔ جس کے پتے توت کے پتوں سے مشابہ ہوتے ہیں۔

بالی منکا (ہ): حجرالکرک، (ایک قسم کا پتھر ہے۔)

ببر (ہ): خیر کلاں کا نام ہے۔ جس کا شیر ببر کہتے ہیں۔

ببرالر: زراوند طویل۔

ببری (ہ): شاہسفرم، (ریحان)۔

ببری (ہ): گل کنول کا آٹا۔

ببغا: طوطا۔

ببول (ہ): عربی میں ام غلیان طلح، سحر، قتیہ شجرہ، حانفہ فارسی میں مغیلان، اور غولان اردو، ہندی میں ببول کیکر، ٹیکر، ببور، سنسکرت میں ببول، کنکرات، بنگالی میں باولاہ چھ مرہٹی میں بابجناح، گجراتی میں بائل، کرناٹکی میں جالی، تیلگی میں بازبرمو، دلونٹڈو، تامل میں کرودیل، انگریزی میں اکیشیاڑی، لاطینی اکیشیا اربکا کہتے ہیں۔ (ببول، کیکر، مشہور خاردار درخت ہے۔ اس کی پتیاں چھال پھلی اور گوند بطور دواء استعمال ہیں اور لکڑیاں جلانے کے کام آتی ہیں۔

ببول کا گوند (ہ): صمغ عربی (کیکر کا گوند) انگریزی میں گم اربک کہتے ہیں۔

**بھیتنک، بھیکد** (ہ): بلیلہ۔

**بتاسہ** (ہ): مشہور بوٹی ہے جو شکر سفید کے قوام سے حبابی قرصوں کی شکل میں بنائی جاتی ہے۔

**بٹانہ** (ہ): مٹا بھی کہتے ہیں (چنے سے زیادہ سخت اور غیر مدور والے ہیں۔ اس کے خشک دانوں کو بریاں کرکے نمک مرچ اور ترشی لیموں ڈال کر کھاتے ہیں۔)

**بتاوی** (ہ): لیموئے شیریں کے مانند میوہ ہے جو کوئلہ اور سنگترہ سے افضل ہوتا ہے، اور ان کے درخت ایک دوسرے سے مشابہ ہوتا ہیں۔

**بت پتری** (ہ): ایک غیر مشہور ہندی دواء ہے۔

**بتھاتینڈولا** (س): چیپل۔

**بتخ** (ہ): بط۔

**بٹر آمنڈ** (ان): کڑوا بادام۔

**بتع** (یمنی): ایک قسم کی شراب ہے۔

**بٹلک** (ہ): بٹلو۔

**بٹلو** (ہ): ایک درخت ہے جس کے پتے رداسن کے پتوں کے مانند ہوتے ہیں اور اس کی چھال ہلدی کے مانند زردی رنگ ہوتی ہے۔

**بشردطوس** (یو): کشوت۔

**بثوریدوس** (یو): فوہ چھال گری۔

**بج** (اندلسی): بھوا۔

**بچ، بچھ** (ہ): عربی میں وج عود الوج عودالریح، زنجبیل اعجم یونانی میں الوزن ترکی میں ایکرروی میں اقارون، فارسی میں بوج کارونک، اردو، ہندی میں میں بچ، بچھ اگر ترکی اورک، سنسکرت میں وچاآگر گندھا بنگالی میں وچ مرہٹی میں د۔یکھنڈ، گجراتی میں وج، لیٹی لبنی، کرناٹکی میں باجے کذ، نارو بیرد بجے، تیلنی میں واڈچ، تامل میں واشنیو، ملابارمیں وایمپو، انگریزی میں سویٹ فلیگ روٹ، لاطینی میں ایکورس کلے مس کہتے ہیں۔ (ایک نبات کی جڑ ہے جو حوض اور تالابوں کے کنارے پیدا ہوتی ہے۔ اس کے پتے سوسن آسمانجونی کے مانند مگر اس سے زیادہ باریک اور لمبے ہوتے ہیں، اور یہ اس کا پھول سوسن آزاد کے مشابہ بیان کیا جاتا ہے۔)

**بجربھنگ** (س): تنباکو۔

**بجرونتی** (ہ): ایک بوٹی ہے جس کے پتے چبانے سے دانت اور مسوڑھے نہایت سخت ہو جاتے ہیں یہ بوٹی صرف دو تین انگشت بلند ہوتی ہے اس کی باریک باریک شاخیں زمین پر مفروش ہوتی ہیں۔ پتے برگ انار کے مانند لیکن ان سے زیادہ باریک ہوتی ہیں۔ جو شاخ زمین سے لگ جاتی ہے۔ اس سے ریشے نکل کر جڑ بن جاتی ہے۔ اس کو تیلگی زبان میں تکیکاکذہ کہتے ہیں۔ بعض بجرونتی ایک درخت کا نام بتاتے ہیں، اور اس کا سنسکرت نام ہیرب اور مرہٹی نام داتونی بیان کیا جاتا ہے، اور اس درخت مسواک بنا کر استعمال کی جاتی ہے۔

**بجرکند** (س): سورن (زمین کند)۔

**بجرکند** (س): درخت نیب۔

**بچلا** (س): بوئی (ہندی بوٹی ہے۔)

**بچلاپیتا** (س): دارہلد۔

**بجم** (مص): کرنازج، بعض عصی الراعی کو کہتے ہیں۔

**بجو** (ہ): زنبرب (مشہور جانور ہے جس کی شکل بلی کی مانند ہوتی ہے منہ لمبا ہوتا ہے۔)

**بچو** (ف): مروز پھلی۔

بجورہ (ہ): ترنج (لیموں کے قسم سے مشہور پھل ہے۔)
بجلوتی (س): صندل کی ایک قسم ہے۔
بچھناک (ہ): عربی میں بیش، خانق الذئب خانق النمر فارسی میں بیس انگریزی میں ایکونائٹ دونفسن بین یا مکس ہڈ لاطینی میں ایکونائیٹم بنگالی میں کٹ وش ہندی میں میٹھا تیلیہ بچھناک کے نام سے مشہور ہے۔ (ایک پہاڑی نبات کی جڑ ہے جو زہریلی ہوتی ہے۔)
بچھو (ہ): عربی میں عقرب فارسی میں کژدم کہتے ہیں۔
بچھہ (ہ): بچ۔
بجیا (س): بھنگ۔
بجے سار (ہ): سنسکرت میں ریحک بنگالی میں پیاشال، مرہٹی میں پولا، گجراتی میں دیبو، تیلنگی میں تدی، لاطینی میں ٹیرٹوکارپس مرسپوہم کہتے ہیں۔ (بجے سار ایک بڑا درخت ہے۔ اس کے پتے پیپل کے پتوں کے مانند لیکن ان سے چھوٹے اور پھول زرد رنگ کے آملہ کے مانند ہوتے ہیں۔ اس کی لکڑی بطور دواء مستعمل ہے۔)
بج: آبی پرندے بعض مخصوص طور پر حواصل کو کہتے ہیں۔
بخدق: اسپغول۔
بخشنی اش (ازان الغزال): پارنگ کی ایک قسم ہے۔
بختج (معرب پختہ): مطبوخ، جوشاندہ۔
بخت (ع): (شتر اعرابی) ارنٹ کی ایک قسم ہے۔
بختہ جوش (ف): ایک قسم کی شراب ہے جو خاص طور پر بنتی ہے۔
بخرک (ف): پہاڑی بادام (بادام کوہی۔)
بخلہ، بخلیہ: خرفہ۔
بخم: ایک قسم کی شراب ہے۔
بخمہ: کنگر۔
بخنجات: لال ساگ۔
بخور (ع): میعۂ سائلہ۔
بخور الاکراو (ع): غیر مشہور بوٹی ہے جو غیر ممالک میں پیدا ہوتی ہے۔
بخور البداریہ (ع): جنگلی گاجر۔
بخور السودان (ع): غیر مشہور بوٹی ہے۔
بخور مریم (ع): بہاہتا جوڑی (بوٹی ہے۔)
بخیر: کنگر۔
بخیب: شتر اعرابی۔
بدارتہ (ہ): (الماس) ہیرا۔
بداشقان، بدشقان، بدکشان (معرب): بدسکان ایک قسم کی گھاس ہے (دیکھو بدسکان۔)
بدارکا: بداری کند۔
بداری کندہا (س): سال پرتی۔
بداری کند (ہ): ایک جڑ ہے جو کدو سے شیریں کے برابر بلکہ اس سے بھی بڑی ہوتی ہے اس بیل ہوتی ہے جو کدو کی بیل سے مشابہ ہوتی ہے۔
بدو: غیر مشہور گھاس اس کے پتے دھنئے کے پتوں سے مشابہ ہوتے ہیں۔ مسوں کو دور کرنے کے لئے اس کا ضماد مستعمل ہے۔
بدرانکہ: اندریان۔
بدری (س): بیر۔
بدرشم (س): جھڑبیری۔
بدسکان، بدکشان (ف): ایک قسم کی گھاس ہے جو پیڑ کی قسم سے ہوتی ہے اور بالعموم بانسوں کے جنگل اور پانی کے کنارے پیدا ہوتی ہے۔ آذربائیجان میں بہت پیدا ہوتی ہے۔

بدک (ہ): بط، بطخ۔

بڈلون (ہ): سنسکرت میں بڈلون، ہندی میں بڈلون، دریا بچرنون، کٹیلانون، بنگالی میں وٹ نون، مرہٹی اور گجراتی میں بھی بڈلون کہتے ہیں۔ (پرسازنی بوٹی کہ کھار کو بڈلون کہتے ہیں۔)

بدلیہ (اندلسی): ذنب اسبع، غیر مشہور بوٹی ہے۔

بدنہ (ع): اونٹ کا بچہ جو شیر خوار ہو۔

بدہ: سپید درخت (عرب۔)

بدہارا (ہ): ہندی دواء ہے جو کوہستان سے لائی جاتی ہے۔ مٹیالے بھورے رنگ کی ہلکی لکڑی ہوتی ہے۔ عربی میں شارف کہتے ہیں۔

بدی کورہ (ہ): پاٹھا (بوٹی)۔

بذلیون (رو): مقل۔

بذج (ع): بھیڑ کا بچہ (اردو) برہ (فارسی)۔

بر (ع): گیہوں۔

بڑ (ہ): بڑ (برگد)۔

برابران (ف): سطاریون (عشق پیچہ کے مانند بوٹی ہے۔)

براثی (ی): ابہل۔

براجمڑو (ہ): تھور کی ایک قسم ہے۔

براجیل: کرنس۔

برادہ (ف): بورہ (جو لکڑی کے آرے سے چیرنے یا کسی دھات کو سوہان کرنے سے ہوتا ہیں۔)

بڑازو (ع): گندنا۔

بڑالک (س): مید۔

براق (ع): سنگ شیریں۔

بڑاکلی (س): ترور۔

براھمین، براھمن پشٹیک (س): بہارنگی کی قسمیں ہیں۔

براھمین یوی، براھمادیوی (س): درخت .نیکا ہندی غیر مشہور درخت ہے۔

براہمی (ہ): مشہور بوٹی ہے جو قوت حافظ کے واسطے بے مثل ہے۔ (دیکھو برہمی)۔

برایا (ی): ایک پرندہ ہے سمول کے نام سے مشہور ہے۔ (سونف)۔

برائی اونی، (ان): فاشرا۔

برائی اونیا (لا): فاشرا۔

ٹربا گل (ہ): چمگادڑ۔

بربر (ع): پیلو کا پھل۔

بربرس (لا): زرشک۔

بربری (ع): سورنجان۔

بربطورہ (اندلسی): نجور الاکراد، ایک بوٹی ہے جو دھونی کے کام میں لائی جاتی ہے۔

بربرا، بربریکا (س): ہلہل۔

برتراسک (ف): برنجاسف۔

برچہ کندہ (س): پنڈالو کی قسم ہے۔

برچھا (س): آملہ۔

برجیک پشمی (س): اکھاڑہ۔

برجین: زقون کی قسم سے یا اوس کے مانند درخت ہے۔

برو (ف): پتھر۔

بروالوس (ی): (قبرہ) چڑیا کی قسم سے پرندہ ہے۔

بروانیا: فاشرا۔

برودسلام (مغربی): بارتنگ۔

بردہ دار (س): بدہارا۔

بردھ (س): ہندی دواء ہے جو آجکل نایاب ہے۔

بردی (ع): پیڑا (بوٹی ہے جو عموماً پانی کے کنارے پیدا ہوتی ہے اس کے پتوں سے جو کہ لمبے لمبے اور دبیز ہوتے ہیں بوریا بنائے جاتے ہیں۔)

برویک (س): الائچی خورد۔

برونیا (رو): کائی (طحلب)۔

برزون (ع): اسپ یابو (ٹٹو)۔

برڑکس (س): بال راکس۔

برسڑی (ہ): مرغابی کے مانند ایک پرندہ ہیں۔

برسک (ف): مشط الراعی۔

برسون (ی): فراسیون، گندنای کو بھی یا موگرہ یا پھول۔
برسیادشان (ف): ہنسراج۔
برسیان، برسیانا (ف): ایک بوٹی ہے جو کہ غیر مشہور ہے۔
برسن (ی): بلوط قسم ہے۔
برساریون (ی): لال ساگ یا سکانچو۔
برطاکیقی (ی): سروالی۔
برطیقون (ی): گیرو۔
برعر (ع): جنگلی گائے کا بچہ۔
برغال سالی (فرنگی): طرفہ۔
برغ: مینڈک۔
برغشت (ف): قنابری، (جنگلی ساگ ہے ماہیت میں اختلاف ہے۔)
برغل (ع): حریرہ گیہوں کا یا جو کا۔
برغنچہ (ف): ابہل۔
برغوث (ع): پسو۔
برغور (ع): گندم ادھ پسا ہوا (دلیہ)۔
برغول (ع): حریرہ گندم یا جو۔
برغونی (ع): اسپغول۔
برغان (ع): سانپ کی ایک قسم ہے۔
برف (ع): برف مشہور ہے۔
برفوق (ع): مصری لغت میں زردالواو، شامی میں الوچہ کا نام ہے۔
برفی (ہ): مشہور مٹھائی ہے۔
برقون (ع): خشک خرما آپس میں ملے ہوئے۔
برقوثی (ع): اسپغول۔
برقہ (ع): آکشار غیر مشہور بوٹی ہے۔
برک (ع): بقون بعض بھنگ کی ایک قسم ہے بعض عندالدب کی قسم کہتے ہیں۔
برک (ان): سنکونا برک ایک درخت کی چھال ہے جس کا ست کونین ہے۔
برگد (ہ): عربی میں ذات الذوانب فارسی میں درخت ریشہ، اردو ہندی میں برگد اور بڑ کہتے ہیں۔
(مشہور درخت ہے جو بہت بڑا ہوتا ہے اس کی شاخوں اور پتوں کے توڑنے سے دودھ نکلتا ہے۔)
برگگ شیرازی (ف): بھنگ۔
برگ تبت (ف): مشہور دواء ہے جس کو کشمیری پتہ بھی کہتے ہیں۔ نیز پات کے مانند لیکن اس سے دراز موٹے پتے ہیں۔ اکثر ہلاس بنائی جاتی ہے۔
برگ چینی (ف): ناگ پھنی کے مانند پتے ہیں اور ان کا مزہ ترش ہوتا ہے۔
برگ سوفار (ف): سرپھوکہ۔
برگ کوک (ف): کاہو کے بیج۔
برگستمن (ہ): فیروزہ۔
برکفہ (ع): قصب الذریرہ، چرائتہ۔
برکینہ (ف): کیکر کے پھول۔
برم (ع): برلون۔
برم ڈنڈی (ہ): بوٹی ہے جو اونٹ کٹائی کی چھوٹی قسم ہے۔ سنسکرات میں اونک رکھی کہتے ہیں۔
برمس (ف): موم کی قسم سے ہوتا ہے جو شہد کے ساتھ میل جیسا پایا جاتا ہے۔
برمون (ی): آلوسن، ایک غیر مشہور بوٹی ہے۔
برمہاترو (ی): درخت پلاس (ڈاک)۔
برمہاچھارینہ (س): پلاس، پیپل۔

برمہابھرڈو (س): اسنیڈہ، سہ دھاری، کچری کی قسم ہے۔
برمہادار، برمہاسرشت (س): پیپل۔
برمہاڈنڈی (س): بڈنڈی۔
مرمہاسوپیب (س): اگنی جوالہ۔
برمہاورن، برمہاورون (س) : تانبا۔
برمہامیو (س): گائے کا پیشاب۔
برمہامیری (س): جنگلی گولر۔
برمھین (س): خرفہ کے مانند گھاس ہے۔
برمھینا (س): پلاس پیپل۔
برمیانا: ایک بوٹی ہے جس کا تخم کرفس کے مازور ہوتا ہے۔
برمینہ، برمانہ: غیر مشہور بوٹی ہے۔
برمی (ہ): آملہ، برہمی۔
برمی (س): کچری۔
برنٹہ برن (ہ): ایک ہندی درخت ہے جو اجمیر شریف کے اطراف میں پایا جاتا ہے اور اس کی لکڑی سے تسبیح بناتے ہیں۔ سنسکرت میں المیری، اشیر کمان، درونٹہ گجراتی میں پائے وارنو، تیلگی میں اروملڈی، جاجی چیٹو کہتے ہیں۔
برنا کلرا (ی): کوہان شتر۔
برنبی (ہ): برہمی بوٹی۔
برنتا کی (س): کٹائی بوئی۔
برنبہ سیر جلا (ہ): ہرہرا، ہرجوڑی، ہرجوری، زبوٹی۔
برنج (ف): چاول۔
برنج (ف): پیتل۔
برنجاسف، بلنجاسف (ف): عربی میں شویلا فارسی میں بوے مادران ہندی میں گندار کہتے ہیں (مشہور دواء ہے بازار میں اسی نام سے دستیاب ہوتی ہے۔)
برنجان (ع): (ترنجان) بادرنجبویہ کی قسم ہے۔
برنق (معرب): برنگ کابلی بائی برنگ۔
برنجشک (ف): فرنجمشک (رام تلسی)۔
برنگ کابلی (ف): بائی ڑنگ۔
برنوف (مصری): انار کے درخت کے مانند ایک غیر مشہور درخت ہے۔
برنی (بہاری): بھڑ، تتیہ زنبور۔
برتیں (یو): بیش، بچھناک۔
برواق، بروق (ع): خنثی کے مانند ایک بوٹی ہے۔
بروانی: غیر مشہور بوٹی ہے۔
برو.سیون (یو): جستجات، (غیر مشہور بوٹی ہے۔)
بروش (ی): پنیر۔
بروجا (ہ): گندہ بہروز۔
بروثا (سر): ابہل۔
بروثون (رو): ابہل۔
بروالا (ی): مرغابی۔
بروبلی (س): بڑ کا پھل۔
برون (رو): ابہل، کچلہ سیاہ۔
بروطس (رو): مروڑ پھلی۔
برونماموں (ی): کشنیز۔
برونی (س): پکھان بید۔
برونی (س): بھیڑ بچہ۔
برہٹہ برہٹی (ہ): کٹائی۔
برہدبل، برہست بل (س): منوپلک خورد بوٹی۔
برہدت پشپی (س): گل سوسن، گل ایرا، گل بنا کے درمیان مشترک ہے۔
برہدت پشپا (س): گل گلاب و گل سیوتی میں مشترک ہے۔
برہستی (س): بڑی کٹائی۔
برہفانج: کنوچکہ کی قسم ہے۔
برھل (ہ): سنسکرت میں لکنچ، بنگالی میں ڈھوپا گاچھ، اور مرہٹی میں چھدر پھنس اوٹ

لاطینی میں آمدنوکلپس کہتے ہیں۔
(بڑھل مشہور پھل ہے۔ ناشپاتی کے برابر ہوتا ہے۔ پختہ ہونے پر اس کا رنگ زرد ہوتا ہے۔)
برطلیا (سر): تخم بادیان۔
برہمی (ہ): سنسکرت میں براہمی بنگال میں برہمی شاک، تیلگی میں براہمی ہیشولاطینی میں ہائیڈروکوٹائل اسیاٹیکا کہتے ہیں۔ (ایک بوٹی ہے جو بالعموم مرطوب مقامات پر نہروں کے کنارے پیدا ہوتی ہے۔ اس کے پتے گھوڑے کے سم کے نشان سے مشابہ لیکن چھوٹے چھوٹے اور نازک ہوتے ہیں۔)
برہی پرنی (س): میور پنکھی، (جنگلی بوٹی ہے۔)
بڑی (ہ): مشہور چیز ہے جو دال یا مونگ یا ماش سے بنتی ہے اور پھل ان کا سالن بنا کر کھاتے ہیں۔)
بریامصری (مص): مصری ساگ ہے۔
بریار، بریالا (ہ): کمر کے مانند ہندی بوٹی ہے، دو قسم کی ہوتی ہیں۔
بری الاچی (ہ): قاقلہ کبار، الاچی کلاں۔
بریڈ (ان): روئی۔

برید: خرگوش۔
بڑی جوارہ (ہ): مکئی۔
بری شگلا (س): (سندھی، (۲) تاڑی۔
بریم (ع): ایک قسم کی غذا ہے جس میں گوشت ملایا جاتا ہے۔
بریموطالون (یو): آزرویہ۔
بریون (یو): اشنہ، چھڑیلہ۔
بڑی دارو (دکن): ایک بوٹی ہے جو ندی کے کنارے اگتی ہے۔ پتے مثل گکوندے کے ہوتے ہیں۔ اس کے بیج میں سے ایک ڈنڈی ایک دو بالشت تک نکلتی ہے۔ جس کے اندر باریک باریک تخم ہوتے ہیں۔
بز (ف): بکری و بکرا۔
بزا (ہ): پرندہ ہے بگلہ کے مانند۔
بزاق (ع): تھوک۔
بزالقمر: چندرکانت (پتھر)۔
بزباز (ف): بسباسہ۔
بزر (ع): بیج۔
بزرالاحریض (ع): قرطم مشہور دولہ ہے۔
بزرانجرہ (ف): لونگن کے بیج۔
بزراسفناخ (ع): پالک کے بیج۔

بزار سفیس: بابلی ہالون کے بیج۔
بزرارجوان (ع): ارغوان کے بیج۔
بزر بقلۃ الحمقا (ع): تخم خرفہ۔
بزرالبنج (ع): اجوائن خراسانی۔
بزرالبطیخ (ع): تخم خربزہ۔
بزرالبصل (ع): تخم پیاز۔
بزرالبلوس (ع): تخم کلتی، تخم کلہ۔
بزرالبجزر (ع): تخم گاجر۔
بزرالبجرر البری (ع): تخم دوقو۔
بزرالبجرجیر (ع): تخم کلہ۔
بزرالحنا (ع): تخم حنا۔
بزرالحند قوقی (ع): تخم سکھپرا۔
بزرالخخم (ع): تودری طاکسی۔
بزرالخیارین (ع): تخم خیارین گدی کھیرے کے بیج۔
بزرالخطمی (ع): تخم خطمی۔
بزرالخبازی (ع): تخم خبازی۔
بزرالخیری (ع): تخم خیری۔
بزرالدندالاسود (ع): جنگلی

تل۔

**بزرالرازیانج (ع):** سونف۔

**بزرالرازیانج الرومی (ع):** انیسون۔

**بزرالرازیانج شامی (ع):** انیسون۔

**بزرالراسن (ع):** تخم راسن۔

**بزرالرطبہ (ع):** تخم رطبہ، سکھپر کے بیج۔

**بزرالرشاد (ع):** ہالون۔

**بزرالرتد (ع):** جنگلی تل۔

**بزرالرمان (ع):** تخم انار۔

**بزرالرمان البری (ع):** گنوار پکنہ (حب القلقل)۔

**بزرالریحان (ع):** تخم ریحان۔

**بزرالسداب (ع):** تخم سداب۔

**بزرالسرمق (ع):** تخم بتھوا۔

**بزرالسلق (ع):** تخم چقندر۔

**بزرالسفرجل (ع):** تخم بہی بہدانہ۔

**بزرالفستان (ع):** پستان۔

**بزرالسفندان (ع):** سفید سرسوں یا سفید رائی۔

**بزرالشاہسفرم (ع):** تخم ریحان۔

**بزرالطرخون (ع):** بوٹی کے تخم ہیں جو ایران میں پیدا ہوتی ہے۔ عاقرقرحا کی قسم ہے۔

**بزرالعصفر (ع):** تخم کسنبہ (تخم کڑ)۔

**بزرالفجل (ع):** تخم ترب (مولی)۔

**بزرالفرنج (ع):** تخم خرفہ۔

**بزرالفقد (ع):** رینکا تخم سنبھالو۔

**بزرانجنکشت (ع):** تخم سنبھالو۔

**بزرالفرقہ (ع):** تخم خرفہ۔

**بزرقثا (ع):** تخم ککڑی۔

**بزرقطونا (ع):** اسپغول۔

**بزرالقطف (ع):** تخم بتھوا۔

**بزرالقنب (ع):** تخم بھنگ۔

**بزرک، بزرکتان (ع):** السی۔

**بزرالکرنب (ع):** تخم کرنب۔

**بزرالکاکنج (ع):** تخم کاکنج (تخم پوپٹن)۔

**بزرالکراث (ع):** تخم گندنا۔

**بزرالکرفس (ع):** تخم کرفس۔

**بزرالکرفس الجبلی (ع):** تخم کرفس کوہی۔

**بزر کثوث (ع):** تخم اکاس بیل ولائتی۔

**بزراللفت (ع):** تخم شلجم۔

**بزراللوف (ع):** غیر مشہور بوٹی کا تخم ہے۔

**بزرلسان الحمل (ع):** تخم بارتنگ۔

**بزرلمعصفر (ع):** تخم کسنبہ (تخم کڑ)۔

**بزرلمازریون (ع):** تخم مازریون (مشہور دواء ہے۔)

**بزرالمرو (ع):** تخم کنوچہ۔

**بزرالنعنع (ع):** تخم نعنع (نعنع پودینہ کی ایک قسم ہے۔)

**بزرالینلوفر (ع):** تخم نیلوفر۔

**بزرالورو (ع):** تخم گل زردرو۔

**بزرالهلیلون (ع):** تخم ناگدون۔

**بزرالهندبا (ع):** تخم کاسنی۔

**بزرالہوہ (ع):** تخم تودری۔

**بزرالیقطین (ع):** تخم کدو۔

**بزول الکلب (ع):** پستان۔

**بزوبہ (ع):** پیٹھ۔

**بزغالہ (ف):**

**بزغنج، بزغند (ف):** درخت پستہ کا پھل۔

**بزغند (ف):** ببول کی پھلی۔

**بزم (ف):** قلفل الماء خرفہ یا معتر کی قسم ہے۔

**بزمتھ (ان):** سونا مکھی۔

**بزند (ف):** ایک قسم کا غیر

مشہور ساگ ہے۔
بزنچہ (ف یات): گوی یا گوہ (جانور ہے۔)
بزنکوہی (ف): پہاڑی بکرا۔
بزی (ف): ریشم۔
بساق (ع): تھوک۔
بسباسہ (ع): جاوتری۔
بس (ہ): زہر میٹھا تیلیہ بچھناک۔
بسباس (مغربی): سنبھالو یا سونف۔
بسباث بلی (لاطینی): لال ساگ۔
بستان افروز (ف): کلغہ، مھورا۔
بستج (معرب): پستہ۔
بستارہ پرن (س): ناگور ایک درخت ہے جو تمباکو کے ساتھ کسی قدر مشابہ ہے۔
بسترع (ع): ایک بوٹی ہے اس سے کپڑوں کو رنگتے ہیں۔
بشترع (ع): اکلیل الملک۔
بستیاج (ع): خلال مکہ (ایک خار دار بوٹی ہے۔)
بسد (ع): بیخ مرجان یا دیگر قسم کا پتھر ہے۔
بسر (ع): نیم پختہ چھوارا۔
بسعیرا: پنکھراج۔
بسفائج (معرب): بست پایہ مشہور دواء ہے بازار میں اسی نام سے ملتی ہے۔
بسقیا: شاہترہ۔
بسقین (ع): پاپڑی۔
بسکھپرہ (ہ): بسکھپرہ (ہندی بوٹی ہے۔)، عربی میں رطبہ اور خندقوقا اور فارسی میں اسپست کہتے ہیں
بسکھپرہ (ہ): ایک سخت زہریلا جانور ہے جو گوہ سے چھوٹا ہوتا ہے۔
بسلا: پیاز۔
بسم (س): کنول کی شاخ۔
بسنتی (ہ): زرد رنگ کا پھول ہے۔
بسورہ (ہ): پنکھراج (سرخش)۔
بسوردتون (ی): توتیا کی قسم ہے۔
بسوشہ (ہ): اڑونسہ (ہانسہ)۔
بسیلا (مص): غیر مشہور دواء ہے ماہیت میں اختلاف ہے۔
بسینڈا (س): بیخ کنول۔
بشام بشامہ، (ع): پیلو یا بلسان کی قسم ہے۔
بشاش (ع): اسطوخودوس (مشہور دواء ہے۔)
بشمش (ع): اندرائن کے پتے۔
بشکراین (اندلسی): انجیس (بوٹی ہے۔)
بشلشکہ (رو): پکھان بید۔
بشمہ (ع): چاکسو۔
بشنان (بربری): بسفائج۔
بشنکرانتا (ہ): بسکھپرہ کی قسم ہے۔
بشنہ (ع): غیر مشہور بوٹی ہے۔
بشنی (س): گل کنول۔
بشنیس: نیلوفر کے مانند بوٹی ہے۔
بشوریقون (ی): گول مرچ۔
بشولیون (سر): اسپغول۔
بصاق (ع): تھوک۔
بصاق القمر (ع): چندرکانت۔
بصرہ (ع): سنگ بصری (پتھرا)۔
بصل (ع): پیاز۔
بصل الذیب (ع): بلبوس۔
بصل سورنا (ع): جنگلی پیاز کے مانند بوٹی ہے۔
بصل العنصل، بصل الحنائل (ع): جنگلی پیاز۔
بصل البر، بصل الحیہ، بصل

بصل الفار (ح): جنگلی پیاز۔
بصل الفی (ع): پیاز کی قسم ہے۔
بصل السنرجس (ع): پیاز نرگس۔
بصاق (ع): تھوک۔
بصاق القمر (ع): چندر کانت (پتھر ہے۔)
بط (ع) بطخ (ہ)، ڈک (ان):
بطارخ (ع): مچھلی کی قسم ہے۔
بطارس (ی): پنکھراج (سرخس)۔
بطماط (ی): لال ساگ۔
بطرا (ی): پتھریلی زمین۔
بطراخو (ی): مینڈک۔
بطراخیون (ی): مچھلی کی قسم ہے۔
بطرالاون (ی): لفظ تیل کی قسم ہے۔
بطراس (ی): برنجاسف یا قیصوم کی قسم ہے۔
بطراسالیون (یو): کرفس کوہی۔
بطرہ (ع): چنے کی بوٹی۔
بطریون (یو): خرنوب الشکو خاردار بوٹی۔
بطم (ع): درخت حبتہ الخضراء درخت بن۔

بطخ (ع): خربزہ۔
بطخ ہندی (ع): تربوز (ہندوانہ)۔
بطیطس (یو): یبروج۔
بطینہ: بتل۔
بعر (ع): مینگنی۔
بعلق (ع): خرما کی قسم ہے۔
بعوض (ع): جمع بعوضہ مچھر۔
بعیر (ع): اونٹ۔
بغل (ع): خچر۔
بقالو (ان): بھینس۔
بق (ع): مچھر۔
بقشوفرشن (ی): غیر مشہور بوٹی ہے۔
بقر (ع): گائے۔
بقر جبلی (ع): پہاری گائے۔
بقرالوحش، بقروحشی (ع): روجھ نیل گائے۔
بقرمائی (ع): پانی میں ایک جانور ہوتا ہے، جو گائے کے مانند ہوتا ہے۔
بقردان (آکشار): غیر مشہور بوٹی ہے۔
بقس (معرب): شمشاد و مالود میں آسپالا کہتے ہیں۔
بقین، بقیون (ع): شمشاد۔
بقسمات (معرب): بسکمات ایک قسم کی روٹی ہے جو میدہ سے بنائی جاتی ہے۔

بقطانیون (رو): صنوبر۔
بقل (ع): ساگ، بھاجی، (سبز ترکاریاں)۔
بقلہ اترجیہ (ع): بادرنجبویہ۔
بقلتہ الانصار (ع): کرنب کرم کلہ۔
بقلتہ الاوجاع (ع): ایک قسم کا ساگ ہے جو افریقہ وغیرہ میں ہوتا ہے۔
بقلہ باردہ (ع): عشق بچہ (ابلاب)۔
بقلہ البراری (ع): ایک غیر مشہور بوٹی ہے جو ریگستان میں پیدا ہوتی ہے۔
بقلہ حامضہ (ع): چوکے کا ساگ۔
بقلتہ الحلبہ (ع): میتھی کا ساگ۔
بقلہ الحمقاء (ع): خرفہ۔
بقلتہ الحمقاء البریہ (ع): جنگلی خرفہ۔
بقلتہ الخطاطیف (ع): امیران۔
بقلئہ خراسانی (ع): چوکے کا ساگ۔
بقلہ دشتی (ف): جنگلی ساگ مثلاً شاہترہ۔

بقلئہ ذہبیہ، بقلہ روہیہ (ع): بتھوا۔
بقلتہ الرمل (ع): ایک بوٹی ہے جو ریگستانوں میں پیدا ہوتی ہے۔
بقلتہ الریاہ (ع): غیر مشہور بوٹی ہے۔
بقلتہ الریحان (ع): بالورنجبویہ۔
بقلتہ الزہر (ع): خرفہ۔
بقلتہ الضب (ع): جنگلی بالورنجبویہ۔
بقلتہ الطیب (ع): رام تلسی۔
بقلتہ الطیبہ (ع): بریان (غیر مشہور بوٹی ہے۔)
بقلئہ عائشہ (ع): ترمرابستانی۔
بقلتہ العدس (ع): جنگلی پودینہ۔
بقلئہ عربیہ (ع): چولائی۔
بقلتہ الغرب (ع): کنکوا (ساگ کوا)۔
بقلتہ الغزال (ع): بشکلطرا شیع۔
بقلئہ غربیہ (ع): بالورنجبویہ۔
بقلئہ فارسیم (ع): بالورنجبویہ۔

بقلہ فاطمہ (ع): خرفہ۔
بقلئہ لبنیہ (ع): خرفہ۔
بقلہ مائیہ (ع): چولائی۔
بقلئہ مبارکہ (ع): ترمرابستانی و خرفہ۔
بقلئہ الملک (ع): شاہترہ۔
بقلتہ المطلقہ (ع): خرفہ۔
بقلئہ یمانیہ (ع): چولائی۔
بقلئہ یہودیہ (ع): لال ساگ۔
بقم (ع): پتنگ (درخت۔)
بک (ف): مینڈک بکن بوٹی۔
بکا (ع): ایک مشہور درخت ہے مکہ معظمہ کی زمین پر اگتا ہے۔
بکام (ع): حب الاس۔
بکائن (ہ): نیم کی قسم کا مشہور درخت ہے جو ہندوستان میں بکثرت پیدا ہوتا ہے اور اس کے تخموں کا مغز مرض بواسیر میں بکثرت مستعمل ہے بعض درخت بان اور بکائن کو ایک ہی سمجھتے ہیں لیکن صاحب محیط کو اس سے انکار ہے۔ اسی طرح بعض آزاد درخت اور بکائن کو ایک ہی خیال کرتے ہیں لیکن دونوں کے افعال و خواص میں فرق ہے بہت ممکن ہے کہ

اختلاف ممالک کی وجہ سے ان کی تاثیرات میں اختلاف ہو۔
بکتر: خیار شبر (املتاس)۔
بکچی (ہ): بابچی۔
بکرا (ہ): عربی میں معز، ماقرد، فارسی میں بز کہتے ہیں۔
بکرائی (ف): میٹھالیموں۔
بکل (س): مولسری۔
بگلا (ہ): مشہور پرندہ ہے جو پانی میں کھڑا رہتا ہے، اور مچھلی پکڑ کر کھاتا ہے فارسی میں بوتیمار کہتے ہیں۔
بکم (ف): پتنگ۔ بکن بوٹی۔
بکمون (ف): غیر مشہور درخت ہے بعض خرفہ کو کہتے ہیں۔
بکن (ہ): بکن، بکم، اسپابوٹہ، اور پھاگندیا، بھی کہتے ہیں۔ ایک بوٹی ہے جو زمین پر مفروش ہوتی ہے۔ باریک شاخیں اور پتے لمبے اور نوکدار ہوتے ہیں۔ پھول چھوٹا ساشاخ کی ہر ایک گرہ پر ہوتا ہے۔ یہ بوٹی مرض بواسیر کے لئے نہایت مفید خیال کی جاتی ہے۔
بکورتیکن (تر): چھو (ملیق۔
بکہ تندک (س): تیندو ایک ہندی درخت ہے۔

**بکھرا (ہ):** پلنگ (تیندوا)۔

**بکھرینڈہ (ہ):** بیدانجیر کی قسم ہے ملک مالوہ میں باغات کی خندقوں پر بکثرت لگاتے ہیں اور وہاں اس کو "رتن جوت" کہتے ہیں۔ اس کی شاخیں بالعموم جڑ ہی سے اگتی ہیں۔ اس کے پتے ارنڈ (بیدانجیر) کے پتوں کے مانند اور نوکدار ہوتے ہیں پتوں کے دنبالے کو توڑنے سے سفید لیس دار رطوبت نکلتی ہے۔ اگر کسی نرکل وغیرہ اسے پھونکا جائے تو اس کے بلبلے بن کر ہوا میں اڑتے ہیں۔

**بکملا (س):** ابکن (بوٹی ہے۔)

**بکمہ (س):** کڑوے کدو کی جڑ۔

**بگیری (ہ):** جنگلی چڑیا کی قسم۔

**بکیلہ:** ستو یا خرما۔

**بل:** ایک قسم کا پھل ہے مثل انار کے لیکن اکثر کے نزدیک بیل ہے جس کا گودا بیلگری کے نام سے مشہور ہے۔

**بل:** تخم خرفہ۔

**بلا (س):** شہدنی، کلنگبی دپرسابلی۔

**بلابس (س):** جنگلی بالون، جنگلی پیاز۔

**بلادر (ف):** بھلاوہ۔

**بلاڈونا (ان):** لفاح، یبروج، لکھمنہ لکھمنی۔

**بلار:** عرطنیثا۔

**بلاروج:** لقلق پرندہ ہے۔

**بلاسفین (ہ):** جنگلی بالون۔

**بلاع اودی (ت):** ایک گھاس ہے جو پانی کے کنارے اگتی ہے۔

**بلاموتا:** ایک دواء ہے۔ جو دافع زہر بلغم و سوزاک و مقوی ہے۔

**بلاک پیپر (ان):** فلفل سیاہ۔

**بلان البرج، بلاس البرج (ع):** جنگلی کبوتر۔

**بلاہک:** ایک پرندہ کا نام ہے۔

**بلاوَ (ہ):** نرملی، مادہ کو بلائی کہتے ہیں۔

**بلائی کند (ہ):** باراہی کند۔

**بلبل (ہ):** مشہور پرندہ ہے۔

**بلپم (ہ):** ایک قسم کا پتھر ہے جس سے بجائے قلم کے سیاہ تختی پر مشق کرتے ہیں۔ کھریا مٹی کی قسم ہے۔

**بلبوس (ی):** ایک قسم کی جنگلی پیاز ہے جو چھوٹی پیاز کے مانند ہوتی ہے، لیکن پیاز کے مانند پرت در پرت نہیں ہوتی بلکہ لہسن دانہ کے مانند ایک دانہ ہوتی ہے۔ اس کو عربی میں بصل الذئب، بصل الزیر، فارسی میں زیر تلخہ پیاز اور ترکی میں داغ سوغالی کہتے ہیں۔

**بل بوسا (ی):** سورنجان۔

**بلت (ع):** ایک قسم کی روئی ہے یا ایک قسم کا گوند ہے۔

**بلثون:** ایک قسم کا پرند ہے۔ سرخی مائل کنگ کے مانند یا سوسمار کی قسم ہے۔

**بلجلنج:** کسیس سیاہ۔

**بلح (ع):** درخت خرما کا پھل جو سبزی سے الگ نہیں ہوا ہو۔ نیز مٹھاس بھی اس میں پیدا نہیں ہوئی ہو۔

**بلخوع (ع):** عود ہندی (اگر)۔

**بلختہ (ع):** ایک غیر مشہور گھاس ہے۔

**بلخنہ (ع):** جو اس کے اول میں مذکور ہے کی بوٹی کا پوست۔

**بلخیہ (ف):** بید مشک۔

**بلد (ہ):** نرگاؤ (بیل)۔

**بلدہ:** باقلا کی قسم ہے۔

**بلدیوا (س):** ترایملتا۔

**بلر (ہ):** باقلا۔

**بلسان (ع):** مشہور درخت

ہے جس سے تیل نکالا جاتا ہے۔ زیادہ مصر میں ہوتا ہے انگریزی میں بالسم کہتے ہیں۔
بلسان من (ی): بلسان۔
بلس (یمن): انجیر۔
بلسٹر نگ فلائی (ان): تیلنی مکھی۔
بلسکی، تلسی (ع): حشیشہ الافعی، بوٹی ہے۔
بالسفا (ی): حرف بابلی (بابل کی ہالون)۔
لسن (یمنی): مسور۔
لسو (ہ): ایک جنگلی درخت ہے جس کو دکن میں کاری کہتے ہیں۔
بلسیقی (ی): بابل کی ہالون۔
بلاسیقی (ی): (حرف بابلی)۔
بل شیریں (ف): غیر مشہور بوٹی ہے جو چنے کے کھیت میں اگتی ہے۔ (طرشیت۔)
بلطاس (فرنگی): درخت چنار (بڑا درخت ہے جس کا پتہ انسان کے پنجہ کے مطابق ہوتا ہے۔)
بلطاون (ی): چولائی۔
بلغار (ع): بودار کا چمڑا ایک قسم کا چمڑا ہے۔
بلغور (ع): ایک قسم کی غذا ہے جو بنائی جاتی ہے۔
بلغ (ع): خرما کی قسم ہے۔

بلغوشیون (ی): لال ساگ (عصی الراعی۔)
بلکند: پراٹھہ روغنی روٹی۔
بل چکہ (س): ایک دواء ہے دافع زہر و بلغم (صفراء سوزاک سنگ مثانہ سوزش۔)
بلمکاری (س): درکت پیلو۔
بلمون: تیج پات۔
بلمون (ف): خرفہ۔
بلنجاسف (ف): برنجاسف۔
بلنجمشک (معرب): رام تلسی۔
بلند: بیخ حنا۔
بلنقس: گائے کا بچھڑا۔
بلنطس (اندلسی): چولائی۔
بلوابیہ: لٹورہ پرندہ ہے۔
بلودت (س): چھاچھ۔
بلور (ف): بلور مشہور پتھر ہے جو کانچ کے مانند ہوتا ہے۔
بلوسطیون: گلنار۔
بلوسیکہ (ہ): مغز بیل جو تخم نر رکھتا ہو۔
بلوط (ع): سیتا سپاہی مشہور دواء ہے۔
بلوطا (سر): شاہ بلوط۔
بلوط (تر): اسفنج (موا بادل)۔
بلوط الارض (ع): کمازریوس نیز اس جڑ کو کہتے ہیں جس کے پتے کاسنی کے

پتوں کے مانند ہوتے ہیں۔
بلوط الملک (ع): شاہ بلوط۔
بلوطی: کچی کھور (بوٹی ہے۔)
بلوگندی (س): ابھو تلسی۔
بلہاپہل (س): کٹھل۔
بلہر (ہ): باقلا۔
بلنیحا: ایک قسم کی بوٹی ہے جس کو انگریز کام میں لاتے ہیں۔
بلیسا (ویلم): جنگلی ہالون۔
بلیلہ (ف): بھیڑہ۔
بلیں: خرفہ۔
بلی (س): گندھک۔
بلینہ (فرنگی): سیپی۔
بلی (ہ): فارسی میں گربہ عربی میں سنور بہرہ، انگریزی میں کیٹ کہتے ہیں۔
بلی پسر (ہ): جنگلی مونگ۔
بلی پت (ہ): مید (مشک بلائی)۔
بلی پوستا (س): گمپھوڑ (بوٹی)۔
بلیرو (ہ): گوکھرو۔
بلیک میل سپر (ان): خربق اسود۔
بلیک کیٹی کیو (ان): کتھ سیاہ۔
بلیک مارو بیلنس (ان): ہلیلہ

سیاہ۔

بلیناوسٹون، بلینوٹریل (ان): نیلا تھوتھا۔

بلی لوٹن (ہ): بادرنجبویہ۔

بمنی (ہ): بامنی۔

بمندنڈی (ہ): برمڈنڈی۔

بمبی (س): کندوری اس کے پھل کو ممی پھل کہتے ہیں۔

بن (ع): قہوہ ایک پھل ہے جو یمن کے پہاڑوں اور ملک حبش میں پیدا ہوتا ہے۔

بن (ف): حبہ الخضرا۔

بنات (ع): درخت حبہ الخضرا گوند۔

بنات الرعد (ع): پہین چھتر (کھمبی)۔

بنات الماء (ع): ایک قسم کی دریائی مچھلی ہیں کو کہ بحرروم میں ملتی ہیں۔ انسان مانند ہوتی ہیں۔

بنات الشیح (ع): سردانی ایک کیڑا ہے، باقلے کے برابر۔

بنات المسیح (ع): انار کی چھوٹی چھوٹی ٹہنیاں جو زیادہ پرانی ہوں۔

نبات النار (ع): انجرہ بعض کے نزدیک کنگی ہے۔

نبات وردان (ع): تیل چودہ، اہل بنگالہ سونگروا کہتے ہیں۔ (جانور ہے۔)

بناد۔طوس (ی): سنبھالو۔

بناست: درخت حبتہ الخضرا گوند۔

بن پوست (ہ): جنگلی خشخاش کے مانند بوٹی ہے۔

بن پوتکہ (ہ): کاکنج۔

بن بیل (ہ): جنگلی رائے بیل۔

بن بھنگہ (بہاری): مکو یا کاکنج۔

بنتا (ہ): ہندی بوٹی ہے جو زمین پہ پھیلتی ہوتی ہے۔ شاخیں اور پتے چھوٹے چھوٹے اور پھول سروالی کے پھول کی مانند لیکن اس سے چھوٹا اور بے نوک ہوتا ہے۔

بنت الکرم (ع): شراب۔

بنتومہ (اندلسی): بندا۔

بنتی پول (س): گل صدبرگ (گل کیندا)۔

بنج (شرب بنگ: اجوائن خراسانی۔

بنج جبلی، بنج رومی (ع): شوکران۔

بن جھنکی (ہ): عربی میں خرقطان، وزق الطیر، فارسی میں رقو، سنسکرت میں ورتک، پادبارہا کہتے ہیں۔ ایک بوٹی ہے جو کیکر سروس وغیرہ درختوں میں پیدا ہو جاتی ہے اور جس درخت میں پیدا ہوتی ہے اسی کی نسبت سے نام رکھا جاتا ہے۔ مثلاً کیکر کا بندا، سروس کا بندا وغیرہ۔

بنڈال، بنڈال، بنزال، بندالہ (ہ): عربی میں قثاء الحمار، مشط الذئب فارسی میں میں خیارز، اسپند خیار خر، ہندی میں بندال، گھگر بیل، گھرائی ملک مالوہ میں دیودانی کریلن، بریلن، انگریزی میں سکورٹنگ کیئو کبر کہتے ہیں۔

بندر (ہ): عربی میں قرد، فارسی میں بوزنہ، بوزینہ میموں، سنسکرت میں کپی کہتے ہیں۔

بندریار (ہ): ایک گھاس ہے جس کے پتے باجرہ کے مانند ہوتے ہیں اور اس کی شاخ کے اخیر پر خوشہ ہوتا ہے۔ جو کپڑوں کو چپک جاتا ہے۔

بندق (ف): مشہور پھل ہے۔ بادام کشمیری بھی کہتے ہیں۔

بندق ہندی (ف): ریٹھا (ر۔ٹھڑہ)۔

بند کہر (ہ): سارون (مشہور دواء ہے۔)

بندکم (س): برسوبشپسکا

(پنڈیل)-
بندو چمتر (س): دیا کم (غیر مشہور ہے-)
بندھوک (س): دوپہر یا پھول، منکنا-
بندھوہ جیوہ، بندھو جیوسا (س): منکنا ہندی درخت ہے-
بندھو پشپک (س): دیگی (کنول کی قسم ہے-)
بندھیاکر کوتکی (س): بانجھ لکوڑا-
بندلی (ہ): تیلنی مکھی-
بن روہو (ہ): سقنقور-
بنزوئک ایسڈ (ان): تیزاب لوبان (جوہر لوبان-)
بن زوئن (ان): لوبان-
بنسپتر خشک (ہ): یہ لفظ علاج الامراض میں آیا ہے لیکن اس کا پتہ نہیں چلا کہ کیا چیز ہے-
بن شکی، بن چٹکی (ہ): ہندی بوٹی ہے پتے مہندی کے پتوں سے مشابہ ہوتے ہیں، اور پھل مکوء کے پھل کے مانند ہوتا ہے لیکن اس قدرے چوڑا، خامی میں سبز اور پک کر نیلگوں ہو جاتا ہے-
بنسلوچن (ہ): عربی طباشیر، سنسکرت میں ونش لوچن، بنگالی میں دانش کلور، گجراتی میں بانس کپور، تیلنگی میں وشلوچمپو کہتے ہیں- مشہور دواء ہے- سفید یا سیفد نیلگوں ڈلیوں کی شکل میں ہوتی ہے اور بعض بانسوں کے اندر سے نکلتی ہے-
بنطافلن، بنطافلون (ہ): ہلہل-
بنطافلیس (ی): دوتو-
بنفسج (معرب): بنفشہ-
بنفسج الکلاب (ع): شاہبانج بنفشہ سگ اس کی ماہیت میں اختلاف ہے-
بنفشہ (ف): عربی میں بنفسج، فرفیر، رومی میں اثرد ہو، یونانی میں ابرو، سریسمانی میں کمیناس، فارسی میں کوکاش اور اردو ہندی میں بنفشہ کہتے ہیں- مشہور نبات ہے کشمیر میں بکثرت ہوتی ہے-
بنفشہ سگ (ف): شاہبانج-
بنقہ (ع): مسور کی دال کے مانند دانہ ہے یا مسور کی قسم ہے-
بنک (ف): اگرچہ اس کی ماہیت میں اختلاف ہے لیکن اس امر میں اکثر متفق ہیں، کہ یہ کسی درخت کی چھال ہوتی ہے- سب سے زیادہ درست اور قرین صحت یہ قول بیان کیا جاتا ہے کہ بنک در حقیقت بنک آلاس ہے جو کہ وہ گرہیں یا ان گرہوں کی چھال ہے جو درخت آس کی جڑ میں پیدا ہو جاتی ہیں-
بنگ (ف): بھنگ-
بنگال کائنو (ان): گوند ڈھاک-
بنگال کوئنس (ان): بل، (بیل)-
بنکا (ہ): ہندی دواء ہے-
بنگڑہارہ (ہ): گجائی ایک قسم کا کیڑا ہے جو برسات کے موسم میں پیدا ہوتا ہے-
بنگل (ف): گل سرخ صحرائی کا پھل-
بکم (ہ): انجیص-
بنگو (ف): اسپغول-
بن نواری (ہ): جنگلی نواڑی کا پھول-
بنوالی: مرجان-
بنو سرخ (ف): مسور-
بنولہ (ہ): فارسی میں پنبہ دانہ عربی میں، حب القطن کہتے ہیں-
بنوماش (ف): مونگ-
بنو نخلہ (ف): کڑوی مسور-
بوارو (ع): اچار-
بوباس (یو): غیر مشہور بوٹی ہے-

بوبلس (یو): اخروٹ کی جڑ۔
بوبطیقو (رومی): چوہا۔
بوبوکھود: گندنا۔
بوبوکوہی (ف): پہاڑی بکری کا پیشاب ہے جو سلاجہ نامی پہاڑی بکرا بحالت مستی پتھر پر موتتا ہے اور وہ جم جاتا ہے اس سے گندھک بناتے ہیں جو نہایت تیز ہوتی ہے۔
بوت (یو): غیر مشہور درخت کا پھل ہے۔
بوتو: بہاری بوک، بکرا۔
بوتیمار (ف): بگرا۔
بوتی مہورہ (س): ہلہل زرد۔
بوجا (ہ): بیش موشا چوہے کے مانند ایک جانور ہے۔
بوخوتیون (یو): غیر مشہور دواء ہے۔
بوخی (ی): جدوار بعض کہتے ہیں کہ ایک بوٹی ہے جو بیش کے ساتھ اگتی ہے اور اس کا پھل ہے۔
بودار (ف): بودار کا چمڑا یہ ایک خوشبودار کیا ہوا چمڑہ ہوتا ہے۔
بودرنج: سرخ خشخاش۔
بودبکی (س): سر شبدی (بیلدار بوٹی ہے۔)

بودہی (س): پیپل۔
بورو (ف): تیتر۔
بوراترم (س): منڈی۔
بورکس (ان): سہاگہ۔
بورشلو (یو): شلجم۔
بورق (معرب): بورہ پاپڑی لون۔
بورہ ارمنی (ف): اسی نام سے مشہور ہے۔
بورہ سفید (ف): بورہ رومی کو کہتے ہیں۔
بورہ سلیمانی (ف): قطرون بورہ ارمنی کی قسم ہے۔
بورانی (ف): ایک مرکب غذا ہے جو ساگوں سے ترشی وغیرہ ملا کر بناتے ہیں۔
بورک (تر): جگر نیز ہندی پھل ہے جو سداب کے پھل کے مانند ہوتا ہے۔
بورک ایسڈ (ان): تیزاب سہاگہ (جوہر سہاگہ۔)
بورنگ: بابری جنگلی تلسی۔
بورمطس، بورمطون (ی): سون مکھی، سونا مکھی، تارہ مکھی۔
بورنی (چرجانی): چولائی۔
بورنی ازون بالغی (ت): سونس دریائی جانور ہے۔
بورگ (ہ): سنبل کا درخت۔
بورگ بنکا (ہ): موچرس یعنی سنبل کا گوند۔
بوز (ت): یخ (یعنی وہ پانی جو بوجہ شدت سردی کے جم جاتا ہے۔)
بوزدان (ف): بوزیدان، ستاوری۔
بوزاد (ف): گوسالہ (بچھڑا۔)
بوزہ (ف): عربی میں فقاع اور بوزج کہتے ہیں۔ (بوزہ ایک قسم کی شراب ہے جو، جو کے آٹے یا دیگر غلوں سے گر مصالحہ ڈال کر بنائی جاتی ہے۔)
بوزیدان (ع): ستاوری، نیز بوزیدان کے نام سے مشہور ہے۔
بوزینہ (ف): بندرو لنگور۔
بوس اقلی (ی): ایک غیر مشہور درخت ہے دو قسم ہوتا ہے چھوٹا بڑا۔
بوسفاس (ی): زفت یابس۔
بواسیر (ف): قلوس، غیر مشہور بوٹی ہے۔
بوش درہندی (ف): قرصوں کی شکل میں دواء ہے جو ملک آرمینیہ وغیرہ میں کسی بوٹی کے پتوں کو کوٹ کر بنائی جاتی ہے۔

بوصیر (ع): غیر مشہور دواء ہے۔
بوطانیہ (اندلس): فاشر او لبلاب کی مانند دواء ہے۔
بوطاموقیطن: ایک بوٹی ہے کاسنی کے مانند جسے عربی میں حماض مائی کہتے ہیں۔
بوطونیون (ی): غیر مشہور بوٹی ہے۔
بوقلیص (ی): گاؤزبان۔
بوق (ع): الو کی قسم ہے۔
بوقدہ (تر): گیہوں۔
بوقیسا (ی): بیولا، یاگولر۔
بوقشرم (بربر): غیر مشہور دواء ہے۔
بوقل (ع): خرفہ۔
بوقلیس (ی): خرفہ۔
بوقلمون (ع): ایک قسم کا رومی کپڑا ہے جو ہر وقت رنگ بدلتا رہتا ہے یا ایک قسم کا پرندہ ہے یا گرگٹ۔
بوقیصا (ی): بیولا، یاگولر۔
بوقیر (ع): ایک قسم کا پرندہ ہے سفید رنگ کا جس کا کوئی مشہور نام نہیں ہے۔
بوقی (ی): قنطوریون کبیر۔
بوک (ہ): بکرا، بہاری، میں بوتو کہتے ہیں۔
بوگل: حبشہ الخضراء۔

بول (ع): پیشاب۔
بول الابل (ع): الصاق الجراحات قرصوں۔
بول الدواب (ع): چارپایوں کے پیشاب۔
بول الکلاب (ع): کتوں کے پیشاب۔
بولو بز کوہی (ف): پہاڑی بکرے کا پیشاب جس کو سلاجہ کہتے ہیں۔
بول (ہ): مر۔
بول سیاہ (ہ): صبر۔
بولا (ہ): باقلا۔
بولاموتیو (ی): غلہ غیر مشہور بوٹی ہے۔
بولچاق (تر): چنا۔
بولسری (ہ): مولسری۔
بولوخوردیون (ی): سقانج۔
بولوزیون (رومی): رومی میں پنجکران کو اور یونانی میں سطانج کو کہتے ہیں بعض کے نزدیک بوریدان ہے۔
بولوسیون (ی): لبلاب سیاہ (عشق پیچاسیاہ۔)
بولوطریخون (ی): پرسیاوشاں شعراج۔
بولوغالین (ی): غیر مشہور بوٹی ہے۔
بولوغالین (ی): غیر مشہور

بوٹی ہے۔
بولوغاناطین (ی): غیر مشہور بوٹی ہے۔
بولوقیمن (ی): قرمعنہ عربی میں اور ارین جیم انگریزی میں کہتے ہیں (بوٹی)۔
بوم (ع): الو۔
بوماوران (ف): برنجاسف۔
بونافع (ع): شراب۔
بونٹ (بہاری): چنا نخود۔
بوندخی (ی): خرفہ۔
بویانس (ی): پیپلامون۔
بونیون (ی): ایک غیر مشہور بوٹی ہے۔
بوی نور (تر): سینگ۔
بوی جہودان (ف): مقل۔
بہ (ف): بہی۔
بہدانہ (ف): ہندی میں بھی بیدانہ کے ساتھ مشہور ہے۔ بہی کے تخم ہوتے ہیں عربی میں حب السفر جل، انگریزی میں کوئنس میڈس کہتے ہیں۔
بہاپنگی (ہ): انجدان رومی کو کہتے ہیں۔
بہاجی (ہ): ساگ۔
بہادر موتھہ، بہدر موتھ (س): سعد رد موتھ کی قسم ہے۔
بہار درخت خرما (ف): خرما

کی کلی (طلع)۔
بہار قسم نر خرما (ف): خرما کی کلی کا غلاف (کفری)۔
بہاردو آچار (س): متوپلک چھوٹا۔
بہارنگی (ہ): سنسکرت میں بھارنگی بنگالی میں دامن ہاٹی مرہٹی میں بھارنگ تیلنگی میں بھٹ بھارنگی کہتے ہیں۔ ہندی دواء ہے جو بعض کے نزدیک ایک بوٹی ہے کریلے کی بیل سے مشابہ ہوتی ہے اور بعض نزدیک ایک پہاڑی درخت کی چھال ہے اور یہی صحیح ہے۔
بہال، بھالو (ہ): ریچھ۔
بہاٹل (ہ): سدا گلاب۔
بھانٹا (ہ): بیگن۔
بہانڈا: سرس کا درخت۔
بھبوتی (ہ): اس کی اہمیت یہ ہے کہ جنگلی بھینس کے گوبر کی راکھ کی خالی تالاب میں دفن کرکے اوپر سے صاف مٹی لیپ دیتے ہیں۔ برسات میں تالاب بھر کر پھر خالی ہو جاتا ہے۔ اس کے بعد پھر راکھ کر نکال کر اس کے ساتھ چوتھائی کمریلا ملا کر گولیاں بناتے ہیں، اور سادھو لوگ کام میں لاتے ہیں۔ عموماً ساکھ کو ہی کہتے ہیں۔

بھپلی (ہ): مشہور ہندی بوٹی ہے بو پلمی بھو پھلی یہی کہتے ہیں۔
بھٹ (ہ): جنگلی انجیر کے مانند درخت ہے۔
بھٹ کوئن (بہاری): مکو عنب الثعلب۔
بھٹا (ہ): بیگن۔
بھٹا (ہ): مکئی کا خوشہ مشہور ہے۔
بھتوا (بہاری): بیٹھ۔
بہتالی (ہ): گوبھی۔
بھٹ تیتر (ہ): تیتر کی ایک قسم ہے۔
بھٹ کٹائی، بھٹ کٹیا (ہ): جنگلی بیگن۔
بھٹیکا کھوبیہ (س): سرخ لودہ۔
بھدرا (س): گوڑپالا (بوٹی ہے۔)
بھدرانی (س): اندرجو۔
بھدردارد (س): دیودار۔
بھدرسرتم (س): صندل کی ایک قسم ہے۔
بھدریلا (س): بڑی الائچی۔
بھٹر (ہ): زہریلا جانور ہے جسے عوام بھیڑ یا تتیا کے نام سے پکارتے ہیں۔
بھراج (روم): بید مشک۔

بہرامر: صاف شہد کو کہتے ہیں۔
بہرتھوا (ہ): ایک پرندہ ہے۔
بھڑکا (ہ): بھٹ تیتر کی مانند پرندہ ہے۔
بہرگندہی (س): کٹھل۔
بہرم (ف): کسم، کنبہ، نیز یاقوت کو کہتے ہیں۔
بہرمینکا (س): ترش بوٹی۔
بہرجکراج (س): بھنگرہ۔
بہرنگانوہان (س): لونگ کا پھل۔
بہرنگنی (س): موصلی۔
بہرنگی (س): بھنگ، گانجہ۔
بہروز (ہ): عربی میں تہ، فارسی میں مازدر، ہندی میں گندی بہروزہ، بیرجہ بیروجا کہتے ہیں۔
بہری (ہ): ایک پرندہ جس کے ذریعہ شکار کیا جاتا ہے۔
بہستاندری (س): کالیسر۔
بہستادی، بہستاوری (س): گندہان۔
بہستاگندہ (س): ہلہل دیوانہ۔
بہست گربہ (س): کنگی۔
بھکند (س): درخت تاڑ کا مادہ۔
بھسم (س): ناگیسر۔
بہ سنگ (سنجری): سیالی جسے

عربی میں اباتبل کہتے ہیں۔
بسم کوشانڈ (س): پیٹھ۔
بش: شاہ بلوط تازہ مغل کو بھی کہتے ہیں۔
بشاکھویہ (س): ارنڈا، وارونڈا، بھگاٹی۔
بط (ع): کھیر۔
بق (ع): درخت گولر۔
بق الحجر (ع): حزاز الصخر بعض کے نزدیک جوز جندم ہے۔
بق الارض (ع): جوڑ جندم۔
بھکا (ہ): ایک ہندی بوٹی ہے۔
بھگائی (ہ): لوند، رونڈا ایک بیلدار بوٹی ہے جو انگور و گلو کے مانند پاس کی چیز پر لپٹ جاتی ہے۔
بلادر (س): بھلاوان۔
بھلاوان (ہ): بلادر۔
بھلیشمان (س): ہمتٹ۔
بھلنکشا (س): مقل، رال کو بھی کہتے ہیں۔
ببپلتیک (س): برنکا۔
بھلدانتی (س): سرس کا درخت۔
بھلو (ہ): ریچھ۔
بھلوک (س): درخت ارلو۔

بہاہ کا (س): وندیلم (ارلو)۔
بہمن (ع): بعض اس کو اسگند ولائتی اور بعض جنگلی گاجر کہتے ہیں۔ بہرحال ایک نبات کی جڑ ہے ارمن و خراسان کے پہاڑوں میں پیدا ہوتی ہے۔
بھمی، بھمنی (ہ): ایک بوٹی ہے۔
بہمن پستہ (ہ): ایک جڑ ہے جو چقندر یا گاجر کے مانند زمین سے نکلتی ہے۔
بھتاگراندی (س): بڑی منڈی۔
بھتاکی (س): بیگن۔
بھنڈالہ (ہ): بنڈال، گھگر بیل۔
بھنڈوکا (س): بیگن کی قسم ہے۔
بھنڈیہ (س): چولائی کا ساگ۔
بھنڈی (ہ): سنسکرت میں بھنڈا، بنگالی بھنڈ، فناک، مرہٹی میں بھیڈے گجراتی میں بھینڈا، کرناٹکی میں وینڈے، تیلنگی میں بجیڈ کلیا، اور فارسی میں بامیہ کہتے ہیں، (مشہور پھل ہے اس کی ترکاری پکا کر کھاتے ہیں۔)
بھنگ (ہ): نشہ دار بوٹی ہے۔ عربی میں قنب، فارسی میں کنب، بنگ، سنسکرت میں بھنگ، نہ جیا آنند، انگریزی میں ھمپ کہتے ہیں۔ اصطلاحی نام حشیش، حشیشۃ الفقراء، ورق الخیال، نمہ، نشاط، افزا، شہوت انگیز ہیں۔
بھنگارہ (س): سونا۔
بھنگراتی (س): زبی۔
بھنگرندہی (س): بڑی منڈی۔
بھنگرہ (ہ): سنسکرت میں مارکو بھرنگراج، بنگالی میں بھنیم راج، مرہٹی میں ماکہ گجراتی میں بھانگرو، کرناٹکی میں گرگ، کلڑی گرگو تیلنگی میں کنٹ کلکر پیٹوگلی جیر کہتے ہیں۔ (بھنگرہ ایک بوٹی ہے اس کے پتے انار کے پتوں کے مانند لیکن ان سے چھوٹے اور سبزسیاہی مائل ہوتے ہیں۔ پھولوں کی رنگت کے لحاظ سے سفید اور سیاہ دو قسم کا ہوتا ہے۔ سیاہ پھول کا بھنگرہ کامیاب ہے۔)
بھنہ: گائے۔
بھوا (س): خیارشنبر۔
بھوا (بہاری): میتھہ۔
بھوت (س): وندیلم (اروا)۔
بھوت اچھنا (س): بلچھڑ۔
بھوتاڑ (س): موسلی۔
بھوتا کیشی (س): اسیاہ

سنبھالو، بالچھڑ کو بھی کہتے ہیں۔

بھوتانکس (س): ایک ہندی بوٹی ہے۔

بھوتاہرت (س): ہینگ۔

بھوتاباس (س): بلیلہ۔

بھوت بلیا (س): اشواگندھا۔

بھوتک کیچر (س): بٹلو۔

بھوتلسی (س): زمینی تلسی۔

بھوت ماشہ (س): رائی۔

بھوت ورجیاش (س): (وندلیم ارلو)۔

بھوٹ ویسا (س): زگنڈی کی قسم ہے۔

بھوپاوا (س): درخت بڑ۔

بھوپترا (س): املی۔

بھوپتراج (س): چھوٹی ستاوری، آنولہ کے درخت کو بھی کہتے ہیں۔

بھوپترکا (س): کٹائی۔

بھوپرچا (س): گھیکوار چکرہ کو ہی کہتے ہیں۔

بھوبمک (س): تکول پھل، کنگی پھل۔

سوناک (س): بٹلو۔

بھوج پتر (س): اسی نام سے مشہور ہے ایک ہندی درخت کی چھال ہے اس درخت کشمیر میں پیدا ہوتا ہے۔

بھوچھترہ (ہ): کھنبی۔

بھوڈل (ہ): بڑی جیونتی۔

بھوداتری (س): بھوئی آنولہ۔

بھودھوپا (س): لوبان۔

بھوراکولہ (ہ): پیٹھہ۔

بھورچترہ (س): بھوج پتر۔

بھوڑل (ہ): ابرک۔

بھوشاکھا (س): ناگور۔

بھوری کترنم (س): دہیا گم غیر مشہور بوٹی ہے۔

بھوست پھوٹا (س): کھنبی۔

بھوسترنا (س): ایک قسم کی گھاس ہے جو اذخر کی قسم سے ہے اور اس کو اذخرا جای اور ہندی میں خس کہتے ہیں۔

بھوتسیا (س): بڑی راسنا۔

بھوسی (ہ): مشہور ہے جسے فارسی میں سبوس کہتے ہیں اور اس سے بالعموم سبوس گندم مراد ہوتا ہے۔

بھوشرنگیکا (س): ایک درخت کا نام ہے جس کو دوی کہتے ہیں۔

بھوکر (ہ): پستان۔

بھوگرانڈی (س): گندھان۔

بھوکننکہ (س): کٹھل کا پھل نیز درخت برنی خورد درخت بھگائی کو کہتے ہیں۔

بھولاتوک (س): بھوج پتر۔

بھولادرد ہیک (س): الائچی۔

بھول فرنگی (ہ): پھول فرنگی، پل پھرنگ (یہ افلنجہ کے نام ہیں۔ جو رائی کے مانند سرخ رنگ کے تلخ خوشبودار تخم ہوتے ہیں۔)

بھوم آملک (س): آملہ کا درخت جو تنا نہ رکھتا ہو یعنی آنولہ۔

بھوم بھویم (س): بیر۔

بھوم کدم (س): کدم۔

بھومکس (س): سعد (موتھہ)۔

بھومکیس (س): مردم گیاہ، یبروج الصنم۔

بھومنجری (ہ): سیاہ تلسی۔

بھومولا (س): خس (بوٹی ہے) جس کی جڑیں خوشبودار ہوتی ہیں۔

بھومولیک (س): میورسکی۔

بھوم ونہیم (س): رسوت کی لکڑی۔

بھومی تازہ (س): موسلی۔

بھومیاموچک (س): دوی کا درخت۔

بھومی کرتونم (س): ہیاکم۔

تنتریک (ہ): ساق ہندی۔
تننتہ (بنگالی: اسطوخودوس۔
تندلئی، تندلیہ (ہ): چولائی کی قسم ہے۔
تنڈو (س): سینڈ تین دہاری والہ (تھوہر ترہا)۔
تنڈی (س): ناربجس کے ساگ کو توٹ کورہ کہتے ہیں۔
تندی کیرا پھل (س): کندوری پھل۔
تنزوی خطائی (ف): ایک قسم کا قرص ہے جو ملک خطا سے لایا جاتا ہے اس کو عربی میں عصارہ حنائے صینی کہتے ہیں۔
تننس (ہ): سنسکرت میں تننش ہندی میں تس، ترچھ، بنگالی میں تناش، مرہٹی میں بوتس، گجراتی میں ہرمو، لاطینی میں یوجنیاڈال، برجیا اوسیڈس کہتے ہیں۔ (کیکر کے مانند درخت ہے) اس کی لکڑی بطور دواء مستعمل ہے۔
تننسوم: صامریوما۔
تنکار (ف): سہاگہ۔
تنکاستا (س): موتھے کی قسم۔
تنکشات (س): سہاگہ۔
تنکن کہار (س): سہاگہ۔
تنکم (س): سہاگہ۔
تنگیرڈو (ہ): ترور۔

تنگی (س): ۔
تیندو توت، تنبوت (س): چھوٹا صنوبر۔
تنوچیرا (س): انباڑی۔
تنوریہ (ع): ایک قسم کا کھانا ہے جو تنور میں پکایا جاتا ہے۔
تنوم: شہدانج (تخم بھنگ)۔
تنیا (س): بڑی منڈی۔
تینشہ (س): نمی ایک ہندی درخت ہے۔
توابل (ع): گرم مصالحہ۔
تواچ میوا (س): درخت دار چینی۔
تواک پشپی (س): برڈنڈی۔
تواکہیر (ہ): ایک ہندی دواء ہے جس کے ٹکڑے نشاستہ کے مانند اور نرم جلد ٹوٹنے والے ہوتے ہیں۔ منہ میں ڈالنے سے جلد حل ہو جاتے ہیں اور بنسلوچن کی بو ہوتی ہے۔
توپ (دکھنی): گھی۔
توبا (مجوس): سیب۔
توبال (معرب): تقال، دہاتو نکی میل زنگ یا تانبہ کی میل۔
توبج جدید (ع): لوہے میل (زنگ)۔
توت (ہ): مشہور ہے دو قسم ہے سفید شیریں اور سیاہ ترش۔

توت سہ گل (ف): علیق (دو گز اونچا خاردار درخت ہوتا ہے جو شکل شباہت میں گل سرخ کے مشابہ ہوتا ہے۔)
توت وحشی، توت العلیق: علیق کے پھل کو کہتے ہیں۔
توٹ کورہ: تیلنی ناری کا ساگ۔
توتہ (ہ): طوطی۔
توتیا: معرب۔
توتیائے اخضر (ع): توتیائے سبز توتیائی ہندی میں نیلہ تھوتھا۔
توتیای ہارونی (ع): ایک بوٹی کی جڑ ہے جو باہر سے سرخ تیرگی مائل اور اندر سے سفید ہوتی۔ ہے اور پانی کے قریب پیدا ہوتی ہے۔
توتیای اکبر (ع): شنج (کوڑی کی قسم ہے۔)
توٹی کورہ (تیلنگی): توڑی ایک قسم کا ساگ ہے۔
توج: بہی (مشہور میوہ ہے۔)
توجرح (ع): الفلہ الاوجاع (دیکھو)۔
تودری (ہ): عربی میں توذری، تودریج، بزرالخمخم، بزرالہوہ، قصیصہ، فارسی میں ندری، قدمہ، ہندی میں تودری، اور دوری کہتے ہیں۔ (ایک نبات کے تخم

ہیں۔ جو دانہ مسور سے بہت
چھوٹے اور کسی قدر چپٹے ہوتے
ہیں۔ تودری رنگت کے لحاظ
سے سرخ زرد اور سفید تین
قسم کی ہوتی ہے۔)

تودریون: شوکران۔

تودره (مغربی): بقلتہ
الاوجاع۔

تودن (س): کانکری (ایک
جنگلی درخت ہے۔)

تور (ہ): ارہر کی خاص قسم
ہے۔

تورک (ف): خرفہ۔

تورنگ: (مازندان) تندو
(ن)۔

تورئی (ہ): مشہور پھل ہے
اس کی ترکاری پکا کر کھائی جاتی
ہے۔ یہ تین قسم کی ہوتی ہے۔
(۱) گھیا تورئی (۲) ارہ تورئی،
(۳) تخ تورئی، یہ آخری قسم
جنگل میں خودرو پیدا ہوتی ہے
اور شدید مقی ہے۔

توڑی (ہ): ایک بیلدار سرخ
کی بوٹی ہے اس کو تیلنگی
زبان میں توٹی کورہ کہتے ہیں،
جس کے پتے پنجہ کبوتر کے مانند
اور شاخ پائے کبوتر کے مشابہ
ہوتی ہے، اس بوٹی کا سالن
بناتے ہیں۔

توری کانٹی، توکر ملکی:
سوراشٹر (غیر مشہور ہندی دواء
ہے۔)

توریاکند (س): سورن۔

توز (ف): خوز (بڑا درخت
ہے جس کا گوند کہربا ہے۔)

توس (ف): بکائن (ہ)، آزاد
درخت (ف)۔

توس ترنگ (ف): درونج۔

توش اوزے (تر): مکوء
عنب الثعلب۔

توغ دری (تر): حبار (پرندہ
ہے۔)

توک سگند (س): نارنگی کا
پوست۔

تول پھل (س): سنبھل کا
پھل۔

تولہ (ف): خبازی یا کتے کا پلہ
یا شکاری کتا۔

تولکی (تر): لومڑی۔

تولیکن چیل (ہ): غلیواز
(ف)۔

توملون: دودھار بوٹی ہے۔

توم لاکنی (س): چام کورہ
(ساگ کا نام ہے۔)

تون: سنبھالو۔

توناق (ع): باجرہ (ہ)، جاورس
(ع)۔

تونبڑی، تونبی (ہ): کدو یا تلخ
کدو۔

توی پا بجم (س): شورہ۔

تونبہ، حنظل، اندائن (ف):
۔

تویہ پپلی (س): جل پیپل۔

تویکام (س): نیم کی قسم ہے۔

تھارن اپیپل (ان): پھل
دھتورہ۔

تھائمس و لگیرس (لا):
حاشا۔

تھائمس سرپیم (لا): تمام
سینبر۔

تھائم کیمفر (ان): جوہر
حاشا۔

تھائمول (ان): جوہر حاشا۔

تھائی رائیڈ پاؤڈر (ان):
سفوف غدہ درقیہ۔

تھائی رائیڈ سولیوشن (ان):
محلول غدہ درقیہ۔

تھکار (ہ): ہندی دواء ہے
(درخت ہے جو کہ بنگالہ میں کثیر
الوجود ہے۔)

تھنیرا (ہ): ایک ہندی دواء
ہے۔

تھوتھہ (ہ): نیلہ تھوتھا۔

تھور (ہ): سینڈ، (مشہور شیر
دار درخت ہے، ڈنڈا، تھور
تدھارا، اور چودھا تھور، وغیرہ
مختلف قسم کا ہوتا ہے۔)

تھوک (ہ): بناق (ع)، منہ کا لعاب۔
تیاح (ع): مچھلی کی ایک قسم ہے۔
تیتر (ہ): مشہور پردہ ہے۔ عربی میں دراج، فارسی میں بورد کہتے ہیں۔
تیتری (ہ): ایک خاص قسم کا پرندہ ہے۔
تیجپات (ہ): پترج (ہ)، ساذج ہندی میں (ع)، ایک درخت کے پتے ہیں۔ برگد کے پتوں سے مشابہ ہوتے ہیں۔ گرم مصالحہ کا ایک جزو یہ بھی ہیں۔ علاوہ ازیں بطور دواء بھی مستعمل ہیں۔)
تیجبل (ہ): ایک ہندی دواء ہے جو کہ ایک پہاڑی درتک کی لکڑی یا چھال ہوتی ہے۔
تیجتی (س): غیر مشہور دواء ہے۔
تیچھن پترا، تیچھن پھل، تیچھن ولکا (س): کدوی تلخ (ف)، تومڑی (ہ)۔
تیچھن سار (س): (۱) مہوہ، (۲) ببول۔
تچھن تنڈولا (س): پیپل۔
تیچھن تک (س): آپٹا۔
تیچھن دھونا (س): آڑو کا درخت۔
تیچھن درچا (س): پیلو۔
تیچھن گندھا (س): تلسی، بھوتا مکن، سجنہ۔
تیجنوشن (س): کریلا۔
تیجیکو (س): ساگون۔
تیرن (ہ): ہندی دواء ہے۔
تیزپات (ہ): تیجپات۔
تیس (ع): بکرا۔
تیس جبلی (ع): وعل (پہاڑی گائے۔)
تیسی (ہ): بزرکتان، (السی)۔
تیغال (ف): شکرتیغال (مشہور دواء ہے۔)
تیفیلس (ی): خنثی۔
تیگی ترمڑی (ہ): ترمڑی۔
تیل (ہ): فارسی میں روغن عربی میں دہن انگریزی میں آئیل کہتے ہیں۔ تخموں کا تیل مثلاً سرسوں، السی، تخم کدو، وغیرہ کا تیل۔
تیل پتیکم (س): صندل زرد و سفید۔
تیل چورہ (ہ): نبات دردان (ایک جانور ہے۔)
تیلن، تیلنی مکھی (ہ): عربی میں ذراریح فارسی میں شنکرن سین، انگریزی میں کین تھری ڈیز، بلاڈنگ فلائی کہتے ہیں۔
تیلومنی (س): تنباکو۔
تین (ع): انجیر۔
تین احمر، تین احمق (ع): گولر۔
تین الفیل (ع): غیر مشہور درخت کا پھل ہے۔ (جوز الشرک)۔
تین افرنجی (مصری): رتع بائی کا پھل۔
تیندرد: بھاری گابھ۔
تیندو، تیندوک (ہ): ٹمرو (دکھنی) ایک ہندی درخت کا پھل ہے اس درخت کے پتے مہوے کے پتوں سے مشابہ ہوتے ہیں۔ پھول سفید زردی مائل ہوتا ہے۔ علاقہ مالوہ میں بکثرت پیدا ہوتا ہے، اس کی لکڑی جلانے سے چنگاری اور آواز نکلتی ہے، اس درخت کے جوف سے سیاہ رنگ کی لکڑی نکلتی ہے، مالوہ والے اس کو آبنوس کہتے ہیں۔
تیندوا (ہ): پلنگ، (بگھیر) مشہور درندہ ہے جو چیتے کے مشابہ لیکن اس سے چھوٹا ہوتا ہے اس کی جلد پر سیاہ نقطے ہوتے ہیں۔
تینو (ہ): ایک ہندی درخت

ہے دو قسم کا ہوتا ہے چھوٹا بڑا۔

تیواج (ع): چھال کڑا، ولائتی (اندر جو کے درخت کی چھال۔)

تیوتس (س): آپٹا۔

تیال (ف): شکرتیغال۔

تیہو (ف): لیہوج، (ع)، ایک پہاڑی مشہور پرندہ ہے۔ لوا سے کسی قدر چھوٹا۔

## ٹ

ٹار (ان): قطران۔

ٹارٹارک ایسڈ (ان): انگور یا املی کلست۔

ٹاربن (ان): تارپین۔

ٹالی (پ): شیشم۔

ٹانکل، ٹانکلی (ہ): بکائن کے برابر ایک درخت ہے۔

ٹائی ناس پور (لا): گلو۔

ٹیرڑی (ہ): ایک پرندہ ہے جو عموماً دریاؤں اور جھیلوں کے پاس رہتا ہے اور ٹیں ٹیں کی زوردار آواز نکالتا ہے۔

ٹٹیمن (بہاری): ٹیرڑی۔

ٹڈی (ہ): عربی میں جراد، فارسی میں ملخ کہتے ہیں۔

ٹرکاکنتھ (ان): کتیرا۔

ٹرپنتھ (ان): تربد (نسوت)۔

ٹرپن ٹائن (ان): تارپین۔

ٹراگے کنتھ (ان): کتیرا۔

ٹرمرک (ان): ہلدی۔

ٹریکزیکم روٹ (ان): جنگلی کاسنی کی جڑ۔

ٹسر (ہ): ایک کپڑا ہے جو ایک کیڑے کے مکان سے بنایا جاتا ہے۔ یہ علی العموم کیکر و بیر کے درخت پر ملتا ہے۔

ٹکورا (بہاری): کچا آم، انبیہ۔

ٹل آئل (ان): روغن کنجد۔

ٹمرانڈ (ان): املی، تمرہندی۔

ٹنڈا (ہ): ڈھینڈس ایک پھل ہے ترکاری بنائی جاتی ہے۔ اس کے بیج پیٹھے کے بیج سے مشابہ اس کا پوست کدو کی طرح سبز اور اس کا مزہ کدوے سے مشابہ ہوتا ہے۔ یہ گول گول اور تقریباً پاؤ سیر تک وزن کے ہوتے ہیں۔

ٹنت کارین (س): سہاگہ۔

ٹوبے کو (ان): تمباکو۔

ٹوٹرو (ہ): قمری۔

ٹورہ (ہ): سائی (بٹیر کے ایک قسم ہے۔)

ٹھیکری (ہ): (۱) مٹی کے برتن کے ٹکڑے، (۲) ایک قسم کی بوٹی ہے جو زمین پر پھیلی ہوئی ہوتی ہے اور سرخ و سفید دو قسم کی ہوتی ہے۔

ٹیرڑی (ہ): ٹڈی، ملخ۔

ٹیسو (ہ): ڈھاک کا پھول۔

ٹیکوتس آئل (ان): روغن اجوائن۔

ٹیمرنڈس (لا): املی۔

ٹیمرو (دکھنی): تیندو۔

ٹینٹ (ہ): کریل کا پھل (پنجابی میں ڈیلے کہتے ہیں۔)

ٹینٹی (ہ): کریل کا پھل (ٹینٹ)۔

ٹینڈس (ہ): ٹنڈا۔

ٹے نک ایسڈ (ان): مازو سے خاص طور پر جوہر نکالا جاتا ہے۔ (عامض دبغی)۔

## ث

ثافسیا (مغربی): سفید رنگ کا تختہ، گوند ہوتا ہے۔ جو انزروت سے مشابہت رکھتا ہے۔ تلخ و تیز ہوتا ہے۔

ثاقب الحجر (ع): سفانج۔

ثالسفیس (ی): بابلی حرف، (بابلی بالون)۔

ثالیتطون (ی): دھنیے کے مانند ایک بوٹی ہے۔

ثامر: لوبیا۔
ثامُوس (ی): مرزنجوش۔
ثجیر، ثجیرا (ع): نچوڑی ہوئی چیزوں کا یا انگور کا فضلہ۔
ثدی (ع): پستان (چھاتی)۔
ثرب (ع): پیٹ میں چربیدار ایک پردہ ہے۔
ثرط (ع): سریش یا گوبر۔
ثریا (ع): اریفارون۔
ثرید (ع): ایک قسم کی غذا ہے۔ روٹی شوربے میں چوری جاتی ہے۔
ثرمون (ع): ثومون۔
ثعالہ (ع): مادہ لومڑی۔
ثغام (ع): درمنہ تر کی سفید۔
ثعبان (ع): اژدہا (اجگر سانپ)۔
ثعبان البحر (ع): مارماہی، (بام مچھلی)۔
ثعثع (ع): چمکدار موتی یا سیپ۔
ثعدہ (ع): نرم شدہ خرما۔
ثعط (ع): پختہ گوشت کا بودار ہو جانا۔
ثعلب (ع): لومڑی (ہ)، روباہ (ف)۔
ثعلب مصری (مشہور): خصیۃ الثعلب۔

ثغا (ع): ہالون، حرف، رشاد۔
ثغاریر (ع): طرائیث یا کھمبی۔
ثغروق (ع): خرما خوشہ میں لگا ہوا یا کچے خرما کا نچوڑ۔
ثغیم (ع): شکاری کتا۔
ثغل (ع): فضلہ جو میووں وغیرہ کے نچوڑ لینے کے بعد بچ جاتا ہے۔ روغن زعفران کا فضلہ زیتون کا فضلہ۔
ثفتپوس (س): جنگلی کاسنی۔
ثیشف (ع): نہایت تیز ترش۔
ثلثان (ع): عنب الثعلب (مکوئے)۔
ثلثدہ (ع): (گلنار مانند ایک درخت ہے۔)
ثل سیوس (ی): دریائی خرگوس۔
ثلج (ع): برف۔
ثلج چینی: معرب ثلج چینی دریائی نمک کے مانند برف کے مشابہ ایک جمی ہوئی رطوبت ہوتی ہے۔
ثمار (ع): اسل (ایک بوٹی ہے اس سے بوریئے بنے جاتے ہیں۔)
ثمام (ع): گیہوں کے مانند ایک پودا ہے۔

ثمر (ع): پھل۔
ثمرۃ الاثل (ع): چھوٹی مائیں۔
ثمرپشہ (ف): گولر۔
ثمر العلادر (ع): بھلانوان۔
ثمر اسلر (ع): بیری کے پھل (بیر) نام سے مشہور ہے۔
ثومون، ثومرون: تخم زرد اب (ف) ایک بوٹی کا تخم ہے جو خاکسی کے مانند ہوتا ہے۔
ثیاب (ع): ثوب کی جمع ہے بمعنی کپڑے۔
ثیتل (ع): پہاڑی بکرا۔
ثیر (ع): نسرین۔
ثیرین بان (تر): اصل السوس (ملٹھی)۔
ثیریون (ی): خرزہرہ، کنیر (؟) مشہور بوٹی ہے۔
ثیقوس (ی): اذخر۔
ثیل (ع): بید گیارہ مجھی (ایک بوٹی ہے جو زمین پر مفروش ہوتی ہے۔ شاخیں گرہ دار پتے چوڑے تیر کناروں والے مثل بانس کے پتوں کے لیکن ان سے چھوٹے ہوتے ہیں۔)

## ج

جاثون (ہ): اصل السوس۔
جاتی (س): چنبیلی۔
جاتی پتری، جاپتری (س): جاوتری۔
جاتی پھل (س): جائپھل۔
جاتیرس (س): بول (ہ)، مر (ع)۔
جاحوشی (ف): جاؤشیر۔
جاجو (ہ): گیرو۔
جاجی (ہ): گل عباسی۔
جادی (ہ): زعفران۔
جارالسحاب (ع): سیماب (پارہ)۔
جارالنہر (ع): ایک بوٹی ہے جو اکثر پانی میں اگتی ہے جس کو حلق الماء بھی کہتے ہیں۔
جارب (ع): سانپ کا بچہ۔
جاروب گندہ (ف): حاشا۔
جاسوس (ف): غیر مشہور دواء ہے۔
جاسون، جاسی (ہ): گڑھل کا پھول۔
جاش القلب (ع): بزرکتان، السی)۔
جاشرو (ع): ایک قسم کی شراب ہے۔
جاصار (سر): اجاص (آلو بخارا)۔
جالموث (ہ): ایک قسم کا ساگ یا خاص پالک۔
جال (ہ): اراک (پیلو)۔
جالا مکھی (ہ): ایک ہندی دواء ہے بعض کے نزدیک شیطرج ہندی دواء ہے۔
جالک (س): درخت سرو۔
جال ورچھا (س): درخت بنگائی۔
جابسک (س): ارلو۔
جالیدونیون (ی): خالیدونیون۔
جام (ب): جامن۔
جامبول (مر): جامن۔
جامبو (گ): جامن۔
جام پھل (ہ): امرود۔
جامسہ (ع): باقلا کی ایک قسم ہے۔
جامع اللحم (ع): قنطوریون اور زیرہ کو بھی کہتے ہیں۔
جامن (ہ): مشہور پھل ہے درخت بھی جامن کے نام سے مشہور ہے۔ سنسکرت میں جمبو، بنگالی جام، مرہٹی میں جامبول گجراتی، ٹیں جامبو، تیلنگی میں نیروڈ اور انگریزی میں جمھل کہتے ہیں۔
جاموش (ع): بھینس (ہ)، گاؤمیش (ف)۔
جامہ خوانک (ف): کائی (ہ) طحلب (ع)۔
جان (ع): چھوٹا سانپ۔
جاناپنڈو (ہ): چنے کے برابر ایک پھل ہے اس کا ذائقہ شیریں اور ترش ہوتا ہے پوست باریک سرخ رنگ اور اس کے اندر سے دانہ انار کے مانند لیکن اس سے چھوٹا تخم نکلتا ہے۔
جاناکھی (س): مولی۔
جانرس (س): بول (مر)۔
جاوتری (ہ): عربی میں بسباسہ، فارسی میں بزبار چارکون، سنسکرت میں جاتی پتری کہتے ہیں یہ جائپھل کے اوپر کا چھلکا ہوتا ہے۔
جاورس (ع): باجرہ (مشہور غلہ ہے۔)
جاورس ہندی (ع): جرار (مشہور غلہ ہے۔)
جاوزہرج (معرب): گاؤزہرہ (گاؤروبن کے نام سے مشہور ہے۔)
جاؤشیر (معرب): فارسی میں گاؤشیر، انگریزی میں گیل بے نم کہتے ہیں ایک قسم کا گوند جو باہر سے سرخ تیرگی مائل اور اندر سے سفید ہوتا ہے، اگر اس کو پانی میں حل کیا جائے تو پانی مثل شیر گاؤ کے ہوجاتا ہے۔

جائی (ہ): ایک مشہور بوٹی ہے جو دو گز تک بلند ہو جاتی ہے۔ اس کے پتے موتیا کے پتوں سے مشابہ لیکن ان سے چھوٹے اور غنچہ چمبیلی کے غنچہ کے اندر لیکن اس سے زیادہ چھوٹا ہوتا ہے۔ پھول بہت نازک اور خوشبودار آٹھ پنکھڑیوں والا ہوتا ہے۔

جائے پتری (ہ): جاوتری۔

جائے پھل (ہ): عربی میں جوزبوا، جوزالطیب، فارسی میں جوزبوا، سنسکرت میں جائی پھل انگریزی میں نٹ مگ کہتے ہیں۔

جبال: نمک۔

جبحاث (ع): شرم صحرائی۔

جبر (ع): خشک روٹی یا فطیر روٹی یا پھوا۔

جبرہ (ع): غیر مشہور بوٹی ہے۔

جبسین (ع): سنگ گچ و سنگ شیریں (ف) پتھر کی قسم ہے جو پرت دار زرد شکن اور سفید شفاف ہوتا ہے۔

جبک (س). کھرنی کی ایک قسم ہے۔

جبلاہنگ، جبلہنگ (ف): جنگلی تل، چھوٹے چھوٹے زرد رنگ کے تودری کے مشابہ تخم ہوتے ہیں۔

جبلاست: فطراسالیون۔

جبلی، واردان (تنکابن): بکائن۔

جبن (ع): پنیر دودھ کا کاغلیظ حصہ جو اس کو پھاڑنے پر پانی علیحدہ کرنے پر باقی رہتا ہے۔

جبوس: مصری پستہ (پستہ کی قسم ہے۔)

جبین (تر): مکھی۔

جتاہاری (ہ): جان افروز۔

جتاکلا (ہ): جیک (ہندی درخت ہے۔)

جتاکیشی (ہ): غیر مشہور ہندی دولہ ہے۔

جتاماسی (ہ): بالچھڑ۔

جیترکانز (س): بیکل۔

جثجاث (ع): ایک بوٹی ہے جو درمنہ ترکی کی بوٹی کے مانند ہوتی ہے۔

جج (تنکابن): مامیران۔

جدب (ع): جادب سبز کی قسم ہے۔

جعل (ع): چرزیا گرگٹ جعل یا جعل کی بڑی قسم یا بڑا یعسوب۔

جدوار (معرب): ژدوار فارسی میں زربی (ہ)، مشہور نام ہے ناگر موتھہ کے مانند اور مخروطی شکل کی ایک جڑ ہوتی ہے اس کی مختلف قسمیں ہیں۔ ایک قسم جدوار خطائی جو خطائی پہاڑوں سے آتی ہے۔

جدوار مجرب (ع): آزمایا ہوا جدوار جدوار اصلی۔

جدی (ع): بزغالہ (بکری کا بچہ)۔

جدوار (اصفہانی): ایلوا۔

جر (تنکابن): جنگلی آس۔

جڑ (ہ): مشہور بیخ (ف) اصل (ع)۔

جراد (ع): ٹڈی (ہ) ملخ (ف)۔

جرادالبحر (ع): دریائی ٹڈی۔

جرارہ (ع): بچھو کی قسم ہے۔

جراسیا: آلوبالو۔

جرامعہ (ع): مشط الراعی۔

جرپاکی (س): درخت تاڑ۔

جربوب (ع): جنگلی بینگن یا کنگی سفید۔

جربوز (ع): بقلہ یمانی۔

جرجر (ع): باقلا چھوٹی۔

جرجیر (ع): ترمراو تارہ میرہ۔

جرجیرالماء (ع): قرۃ العین ایک بوٹی ہیں۔

جرد (ع): جنگلی چوہا (جردان

جمع)۔
جرد (ع): تازہ گھوڑے یا آدمی کا۔
جرداہوناشن (س): انجیر۔
جرذ (ع): چوہاکلاں۔
جرسام (ع): زہر قاتل مارچناک۔
جرغانیہ: کھانے کی قسم ہے جو مویزو انار دانہ سے تیار کیا جاتا ہے۔
جرم دانق، جرمانق (ع): کرم دانہ۔
جرمیلک: ایک غیر مشہور جڑ ہے۔
جرناسی (س): گلو۔
جرہ (ف): نرباز۔
جری (ع): ایک قسم کی بڑی مچھلی ہے۔
جری پتت نوارن (س): ریچکی۔
جریش (ع): سریش۔
جرز (ع): گاجر (ہ)، گزر (ف)۔
جزریہ (ع): ایک قسم کی غذا ہے جو گاجر سے بنائی جاتی ہے۔
جزر اقلیلی، جزر بری (ع): شقاقل۔
جزع (ع): آنکھ کے مانند ایک پتھر ہے یمن الہرہ (لسنیہ) اسی کی قسم ہے۔
جزمازج (ع): کرنازج، (بڑی مائیں)۔
جزواعظم (ع): بھنگ۔
جزوار (ع): اونٹ کا بچہ۔
جساد (ع): زعفران۔
جسارہ (ع): تمہندی، (املی)۔
جست (ہ): عربی میں شبہ، خارصین فارسی میں روی نونیا، انگریزی میں زنک کہتے ہیں (مشہور دھات ہے۔)
جسرودارو (ف): خولنجان (کلچن)۔
جسمی (ی): خارخشک (گوکھرو)۔
جش (ف): ایک قسم کی نیلی رنگ کی کوڑی جو بچوں کی گردن میں ڈالتے ہیں۔
جشیش (ع): کھانے کے ایک قسم ہے۔
جشٹی (س): ملٹھی۔
جعت (ع): چونہ۔
جعدہ (ع): بھنگرہ یا دیگر غیر مشہور بوٹی ہیں، چھوٹی بڑی دو قسم ہوتی ہے۔
جعدۃ القنا (ع): پرسیادشاں۔
جعفریہ (ع): طراشنہ ایک بوٹی ہے، دو قسم کی ہوتی ہے ایک قسم کے پتے شلجم کے مانند اور دوسری قسم کے پتے نیز اس طرح کے ہوتے ہیں لیکن قد میں چھوٹی ہوتی ہے۔
جعفری (ع): جرجیریا کرفس المایا صدبرگ۔
جعفیل (ی): اسدالعدس۔
جعل (ع): ایک قسم کا کیڑا ہے جو گوبر میں پیدا ہوتا ہے، (کرم سرگین یا گوبریلا)۔
جعم (ع): میوہ کی قسم ہے۔
جعول (ع): شترمرغ کا بچہ۔
جغرابہ (ف): کائی۔
جفطا (ع): نرتیتر۔
جفالہ (اندلسی): جھینگر۔
جفت (ف): مغز کے ساتھ ملا ہوا چھاج، عام طور پر جفت کے بلوط کو کہتے ہیں۔
جفت آفرید (ف): غیر مشہور بوٹی کا پھل ہے۔
جفت بلوط (ف): بلوط کا چھلکا۔
جفرہ (ع): بکری کا مادہ بچہ، جو چار ماہ کا ہو۔
جفری (ع): کفریٰ۔
جَقوط (ع): شوکران۔
جگر (ف): عربی میں کبد، ہند میں کلیجا، کلیجی انگریزی میں نور کہتے ہیں۔

جگری (ف): ریباس۔

جگنو (ہ): فارسی میں کرم شباب، عربی میں حباحب، ہندی میں جنگی پٹ بیجنابھگ جنگی کہتی ہیں۔

جگنی (ہ): جگنو۔

جل (س): پانی۔

جل (معرب): گل فارسی (گل سرخ)۔

جلاب (معرب): گلاب فارسی ایک قسم کا شربت ہے، جو گلاب میں شکر یا شہد کے ملانے سے بنتا ہے، یا سکنجبین۔

جلاپا (ان): جلپ (انگر) ایک قسم کی جڑ جو امریکہ کے شہر جلاپا میں پیدا ہوتی ہے۔

جلال (ع): نزروت کلاں دانہ۔

جلپ، جیلپ (ان): جلاپا بھی کہتی ہیں مشہور مسلمہ دواء ہے۔

جلبان (ع): مٹر کابلی۔

جل بتیس (ہ): ہندی دواء ہے۔

جل پھپا (س): چندر مکھی کا پھول۔

جل بک (س): کائی۔

جل بنڈو (س): سنگھاڑہ، اور کسیرو۔

جلبوب (ع): لبلاب، (عشق پیچہ) کی قسم ہے۔

جل بھدرا (س): نباڑہ۔

جل بھونرہ (ہ): قطرب کوم حولاہا (پانی کا ایک جانور ہے، جو پانی میں ادھر ادھر نہایت تیزی سے حرکت کرتا رہتا ہے۔)

جل پیپل (ہ): ایک مفروش بوٹی ہے جو پانی کے کنارے پیدا ہوتی ہے، اس کی شاخیں لمبی اور گرہ دار ہوتی ہیں اور ہر ایک گرہ کے نیچے باری جڑ ہوتی ہے۔ پتے کنگرہ دار ناخن کے برابر شکل میں چنے کے پتوں سے مشابہ لیکن ان سے بڑے اور موٹے ہوتے ہیں۔ ہر دو پتوں کے درمیان پیپل (فلفل دراز) کے مانند پھول ہوتا ہے۔

جل بیج (ہ): ایک تخم ہے جس کو پیکر اگر گدلے پانی میں حل کر لیا جائے اور تھوڑی دیر کے لئے رکھ دیا جائے تو گاڑھے اجزاء تہ نشین ہو جائیں گے یا آڑو کے تخم کا مغز یا ترملی۔

جل بیل (ہ): لومڑی۔

جل تاستی (س): پپکا کا درخت۔

جلتاغوج (ع): حبتہ الخضرا۔

جلتلق: پہاڑی چقندر۔

جلجا (س): سنکھ۔

جلجلان (سر): تل یا تخم کشنیز۔

جلجامن (ہ): جامن کے ایک قسم ہے۔

جلجلان الحبش (ع): سیاہ خشخاش کا تخم۔

جلجلان مصری (ع): بشنین۔

جلد (ع): چمڑا۔

جلثیر (ع): حلفاء (ایک گھاس ہے اس کے پتوں سے چٹائی بناتے ہیں۔)

جلفطیط: گاڑھا چھاچھ۔

جلکبھو تک (س): جھاؤ۔

جلکمنبی (ہ): یونانی میں مسطر الاشالیج، عربی میں فارس الماء کہتے ہیں۔ (بغیر جڑ کے بوٹی ہے جو پانی کے اوپر پیدا ہوتی ہے۔)

جلکیسر (ہ): ایک بڑا درخت ہے۔ پتے املی کے مانند پھول ہمیشہ بہار اور مختلف رنگوں پر پانچ پتی کے ہوتے ہیں۔ بقدر ایک بالشت لمبی پھلی لگتی ہے۔

جلمانہ (سر): کھیرا۔

جل مانس (ہ): آدمی جیسا ایک دریائی جانور ہے۔

جلنابھا (س): دہیاک۔

جلنار (معرب): گلنار فارسی،

انار کا پھول۔

**جلنجبین** (معرب): گل انگبین فارسی و گلقند علی۔

**جلنجوج**: جنگلی پودینہ۔

**جلنجون، جلنجونہ** (سر): صعتر کی قسم ہے۔

**جلنوپر**: پانی کا کرنب۔

**جل نیب** (ہ): ایک ہندی تلخ بوٹی ہے، جو پانی کے کنارے پیدا ہوتی ہے۔ شاخ باریک اور اس پر چھوٹے چھوٹے پیدا پتے خرفہ کے مانند لگے ہوتے ہیں مزہ تلخ ہوتا ہے۔

**جلو** (ع): خربوزہ کا درخت۔

**جلوجا**: جاؤشیر۔

**جلوز** (ع): چلغوزہ۔

**جلومیتس، جلمبو** (س): پانی کا جامن۔

**جلہ** (ع): سماروغ، (کھنبی)۔

**جلم**: عوسج سیاہ کی قسمیں ہے۔

**جلیبی** (ہ): زلابیہ (ع)، حلوائی زلیبی (ف)، مشہور مٹھائی ہے۔

**جلید** (ع): تگرگ ژالہ (ف) اولہ۔

**جلید روان** (ٹن): بکائن۔

**جلیث** (ع): تیلم بازوان۔

**جلیو**: جماض جبلی یا حماض کوہی۔

**جملوی الاجی** (ع): باصطلاح خامردار سنگ۔

**جمار، جماز** (ع): مغز خرما (ف)، کھجور کا گابھا (ہ)، درخت چھوارے کا اعلیٰ جزو ہے۔ جو چھوارے کے درخت کی چوٹی پر مقام طلع پر ہوتا ہے اس کے کاٹنے سے پھر چھواریکا درخت نہیں پھلتا۔

**جماز** (ع): سرخس۔

**جمال گوٹہ** (ہ): حب اسلاطین فارسی میں دند بیدانجیر خطائی سنسکرت میں جیپال، گجراتی میں سپالو، تیلنگی میں نیپال دیمو، انگریزی میں کروٹن سیڈس کہتے ہیں، ایک نبات کی تخم ہیں تخم ارنڈ سے مشابہ ہوتے ہیں تیز اور قوی مسہل ہیں۔

**جمان** (ع): مروارید۔

**جمبل** (ان): جامن۔

**جمبو** (س): جامن۔

**جمجم** (بر): ایک جڑ ہے، شقاقل کے مانند یا ایک خوشبودار درخت کی شاخیں ہیں، یا جڑ ہیں جو چین سے لائی جاتی ہیں۔ (جمجم خطائی) جو جنگلی گاجر جیسے ہوتی ہیں، یا سونٹھ یا بہمن سفید جیسی جڑ ہے۔

**جمجوں** (ہ): جوں سے چھوٹی ہوتی ہے اور جلد سے خوب چمٹی ہوتی ہے۔ (مشہور)۔

**جمد** (ع): یخ (ف)، جما ہوا پانی جو سردی سے ہوتے ہیں۔

**جمد چینی**: آسیوس۔

**جمشت** (ع): ایک نیلا مائل بسرخی پتھر ہے جس کو یاقوت اسکندری کہتے ہیں بعض کے نزدیک مختلف رنگوں کا ہوتا ہے۔ مدینہ منورہ کے قریب کے ایک گاؤں (صفر) نامی میں اس کی کان ہے۔

**جمس شانتی** (س): دونا۔

**جمسفرم** (ع): ریحان سلیمانی۔

**جمعر، جمعرہ** (ع): بھنگرہ (ہ)، چمل گر (ف)۔

**جمعیللہ** (ع): مادہ کفتار۔

**جمکا**: ہرن۔

**جمل** (ع): شترف (ف)، اونٹ (ہ)۔

**جمل الماء** (ع): گگن بیر راجنجری کی قسم ہے۔

**جمل البحر** (ع): ایک تیس گز کی لمبی مچھلی ہے جو اونٹ کے مانند ہوتی ہے۔

**جمل الیہود** (ع): گرگٹ۔

**جمہ** (ع): اس گھاس کو کہتے ہیں جس سے کلی نکلتی ہے۔

جمہوری (ع): ایک خاص کی شراب ہے۔
جمی (ہ): درخت جانڈ، جنڈ۔
جمیز، جمیر، جمز (ع): انجیر، آدم (ف)، گولرہ (ہ)، ایک بڑے درخت کا مشہور پھل ہے جو کچے پن میں سبز اور پکنے کے بعد سرخ ہو جاتا ہے۔
جمیل (ع): پگھلائی ہوئی چربی اور بلبل اور چکاوک کو بھی کہتے ہیں۔
جمین (ف): بکائن۔
جنا، جنلو (ہ): جوار۔
جناح (ع): بازوی مرغ (ف) پرندوں کے بازو۔
جنان البیوت (ع): ایک قسم کا سانپ ہے جو گھروں میں رہتا ہے اور کسی نقصان نہیں رہتا اس کا مارنا حدیث نبوی سے منع ہے۔
جنبذ (ع): معنہ۔
جنبذ (ع): کلی جو کھلی ہوئی ہو، اکثر انار کی کلی پر بولا جاتا ہے۔
جنبھیری جمیری (ی): لیموں کی قسم ہے۔
جنتک (س): ہینگ۔
جنت کلہ (س): چاول کی ایک قسم ہے۔

جنتل: معتر۔
جنتو پھل (س): گولر۔
جنتو ورجیہ (س): سیاہ اگر دا باڑہ۔
جنتو چکد (س): ہینگ۔
جنتو ہرت (س): بای برنگ۔
جنتوریہ: قنطوریون۔
جنجبر (ان): سونٹھ۔
جنجر: عصبی الرائی (لال ساگ)۔
جنجل (ع): تخم کاکنج، یا شلجم کے سبز پتے یا ہلیون کی قسم ہے۔
جنجیدیون (ی): جنگلی گاجر جیسی بوٹی ہے۔
جند بید ستر، جند بلو ستر (معرب): مشہور گند باوستر فارسی ایک دریائی جانور کا خصیہ ہے جو کتے جیسا ہوتا ہے، لیکن زرا چھوٹا ہے۔
جندب (ع): ملخ کی قسم ہے۔
جنشین روٹ (ان): جنطیانا۔
جنطیانا (ی): پکھان بید (مشہور جڑ ہے۔)
جنکا (س): ہرن۔
جنگلی پیپلی (ہ): جنگلی پیپل۔
جنگلی بیر (ہ): کنار صحرائی (ف)، مشہور پھل ہے۔

جنگلی تلسی (ہ): بادروج۔
جنگلی چمیلی (ہ): منیان۔
جنگلی گاجر (ہ): گزربری۔
جنگلی لہسن (ہ): استوردیون۔
جنگلی مولی (ہ): عربی میں فجل بری، فارسی میں ترب وحشی، یونانی میں انفوس، انگریزی میں ہارس ریڈش روٹ کہتے ہیں۔
جنمو (س): سن۔
جنورا (بہاری): مکئی جوار، چھوٹی ہو یا بڑی۔
جنہ (س): بینت۔
جنی احمر (ع): ثعلب کا پھل۔
جو (ف): عربی میں شعیر، ترکی میں اربہ، سنسکرت میں یو، انگریزی میں بارلی کہتے ہیں، (مشہوری غلہ ہے۔)
جو برہنہ (ف): سلت۔
جوادہ (ع): ایک بوٹی ہے جو رنگ کو اچھا کرتی ہے۔
جوارہ (ہ): مشہور غلہ ہے جو ارکلاں کو مکئی کہتے ہیں، اور جوار خرد جوار کے نام سے مشہور ہے۔
جوازب (ع): غذا کی ایک قسم ہے۔
جواسہ جونسہ (ہ): خاردار مشہور بوٹی ہے جو دریاؤں کے کنارے بکثرت پائی جاتی ہے

فارسی میں خار شتر کہتے ہیں۔
جواکھار (ہ): ایک قسم کے کھار یا نمک ہوتا ہے جو، جو کی راکھ سے تیار کیا جاتا ہے۔ سنسکرت میں یو کشار، انگریزی میں سالٹ آف ٹارٹار پوٹے سیم کاربونیٹ کہتے ہیں۔
جواشیر (ع): جاؤشیر۔
جوان اسپرغم (ف): شلابخ۔
جوبر (ف): وغل (پہاڑی گائے)۔
جوبل (ع): کاشم۔
جوتری (ہ): جاوتری۔
جوتشکا (س): چیتا (شیطرج)۔
جوتشمتی، جوتشمان (س): مالکنگنی۔
جوتکا (س): جوہی۔
جوجادو (ف): داذی۔
جوجم (ی): گل سرخ۔
جودر، جوادر (ع): جنگلی گائے کا بچہ۔
جودہ (ع): کمافیطوس۔
جودہان (ہ): سرخ رنگ کا چاول ہے۔
جوذر (ع): غیر مشہور چھوٹا خاردار درخت ہے، یا عنزہ و سنجد۔
جوڑتوڑ (ہ): ہندی گھاس ہے جو تالاب اور جھیل کے قریب پیدا ہوتا ہے اٹھ کٹھاہی کہتے ہیں۔
جورجندم (معرب): گورگندم فارسی خثۃ البقر (ع)۔ چنے جیسی مٹی کی گولی ہوتی ہے۔ سفید مائل بزروی یا ایک چیز ہے جو سنگریزوں سے ناخن کے برابر جنگل میں پیدا ہوتی ہے۔ اول اول قبروں کے پاس پائی گئی تھی۔
جوزجندم (ع): ایک قسم کا جوز ہے یعنی ایک ہندی درخت کا زہریلا اور نشہ آور پھل ہے۔
جوز (معرب): اخروٹ۔
جوازبہ (ع): کھانے کی ایک قسم ہے۔
جوزارقم (ع): آکشار۔
جوزالابہل (ع): ابہل۔
جوزانہار، جوزالبر (ع): جوزالقطاۃ۔
جوزارمانیوس (ع): حلبہ کی ایک قسم ہے۔
جوزاسپر (ف): شاہیانک۔
جوزبوا (ع): جائپھل۔
جوزالجبشہ (ع): جوزالشرک یا جوزالحس۔
جونالخمس (ع): ایک ہندی درخت کا پھل ہے۔ فندق کے برابر گول اور سیاہ رنگ کا ہوتا ہے، اس پر سفیدی مائل، نقطے ہوتے ہیں، اس کے درخت پر پانچ پھولوں سے زیادہ نہیں لگتے ہیں۔ اس وجہ سے اسی نام سے مشہور ہو گیا۔
جوزالرتہ (ع): بندق ہندی (ر۔ٹھہ)۔
جوزالرقع (ع): رقع یمانی (ایک پھل ہے۔)
جوزرومی (ع): جوزروی۔
جوالزنج (ع): سیب کے درخت کے برابر ایک درخت کا پھل ہے لمبا جس کے اندر چھوٹی الائچی جیسا ایک دانہ ہوتا ہے گول خاکی رنگ کا تیز مزہ ہوتا ہے۔ بربریا تبریز کے جنگلوں میں پیدا ہوتا ہے۔
جوزالسفرم (ع): تخم مورد صحرائی۔
جوزالشرک (ع): ایک بڑے درخت کا پھل ہے۔ اخروٹ کے برابر سرخ مائل بہ سیاہی ہوتا ہے۔
جوزشیران (ع): فلومس۔
جوزالطرفا (ع): جھاؤ کا پھل۔
جوزالطیب (ع): جوزبوا۔
جوزالعبہر (ع): تخم نرگس یا

دوسرا ایک دانہ ہے۔ آملہ جیسا گول اور اس کے اندر لوبالو جیسا مغز ہوتا ہے۔

جوزالقطاۃ (ع): کائنج جیسا ایک دانہ ہے، جو ایک لمبے خلاف میں ہوتا ہے اور ہر غلاف کے اندر دو چھوٹے دانے ہوتے ہیں۔

جوزالقی (ع): مین پھل (ہ)، ہندی درخت کا پھل ہے۔

جوزالکوثل (ع): ایک ہندی بوٹی کا پھل ہے جس کے پتے لبلاب کے پتوں کے مانند ہوتے ہیں اور پھول سرخ ہوتا ہیں۔ جوزالماثل، جوز ملثم،

جوزماث (ع): دھتورہ۔

جوزمھالک، جوزمقاتل،

جوزمھابل (ع): دھتورہ۔

جوز آفت، جوزماثم،

جوزمھاثل (ع): دھتورہ۔

جوزالمرج (ع): پہاڑی کائنج۔

جوزہندی (ع): نارجیل۔

جوسانی (ی): عقرب (ع)، کژدم، (ف) بچھو (ہ)۔

جوشانی: جوشیھا۔

جوشیصا (نبطی یا ف): غیر مشہور درخت ہے جو جزائر جو مانی اور تنکابن پیدا ہوتا ہے۔

جوک (س): جنگلی تلسی۔

جولاہہ (ہ): قطرب (ایک چھوٹا سا جانور ہوتا ہے جو موسم برسات میں تالابوں سطح پانی پر پیرا کرتا ہے۔)

جوللو (ف): سونف۔

جولہ (ف): خارپشت (سیتہ)۔

جوں (ہ): قمل (ع)، مشہور بدن انسان وغیرہ وغیرہ میں پیدا ہونے والا مشہور کیڑا ہے۔

جونری (ہ): جوار۔

جونک (ہ): مشہور کیڑا ہے، زلو (ف)، نیز ایک ہندی بوٹی جس کا پھل جونک کے مشابہ ہوتا ہے۔

جونگھ (س): اگر۔

جونلا (ہ): لوبیا۔

جنلاپر (ان): حب العرعر (ابہل)۔

جونی پرس (لا): حب العرعر (ابہل)۔

جوہار (ہ): بھوہ یا اجوائن جو اجوائن کرانی کے نام سے مشہور ہے۔

جوہری جوائن (ہ): درمنہ۔

جوہی (ہ): جائی جوئی، (مشہور خوشبودار پھل ہے) سفید زرد دو قسم ہوتا ہے کبھی تیسرا قسم نیلا ہوتا ہے۔

جوی (ہ): ایک ہندی بوٹی ہے جو بھروں میں ہوتی ہے، چھوٹی بڑی دو قسم ہے۔

جھاؤ (ہ): فارسی میں گز، عربی میں طرف اور سنسکرت میں جھاوک کہتے ہیں (مشہور) بوٹی ہے جو عموماً دریاؤں کے کنارے پیدا ہوتی ہے۔

جھاؤ کا پھل (ہ): کزمازج (مشہور ہے۔)

جھار مرچہ (ہ): حب النیل۔

جھالر (ہ): ترمس۔

جھانپل (ہ): ایک پرندہ ہے چڑیا سے بڑا سیاہ رنگ کا ہوتا ہے۔ جنگل میں ہوتا اور کیڑوں کو کھاتا ہے۔

جھانک (ہ): گوزن (ف) بارہ سنگھا (ہ)۔

جھانوہ (ہ): تیسور۔

جھربیری (ہ): جنگلی بیر کا درخت۔

جھلی (ہ): عشاء (ع)۔

جھلیکا (س): ماٹ کا ساگ۔

جھنٹی (ہ): ایک گز کے برابر موٹی ہے جو باغوں کے کناروں اور نمناک جگہوں میں اگتی ہے، اس کے پتے چرچٹہ کے پتوں کے مانند ہوتے ہیں، تین قسم کے ہوتے ہے۔ (ا) وہ جس کا پھول سفید ہوتا ہے، (۲) زرد،

(۳) بنفشہ کے مانند۔

بھوجرو (ہ): سرپھوکہ۔

بھول پتر (س): خس کی ایک قسم ہے۔

جبیجن (ہ): روبیان (مچھلی کی قسم ہے۔)

جھینگا، جھینگر (ہ): صرصر (گھروں میں رہنے والا مشہور جانور ہے۔)

جیا پہپ (ہ): ایک پھول ہے جس کے تک سے اہل ہنود تلا بناتے ہیں۔ (دکن میں عقیق البحا کے نام سے مشہور ہے۔)

جیاورما (س): ردی، درچھا۔

جیب (ہ): زبان (ف)، لسان (ع)، جبر (ف)، تنگ، (انگر)۔

جیپال (س): جمال گوٹہ۔

جیت (ہ): جنیت رواسن ایک درخت ہے۔

جیتا (س): ہڑ۔

جیتا (ہ): تانکل و بیتر۔

جیٹی مد (ہ): ملٹھی (ہ)، اصل السوس (ع)۔

جیتی بیرا (س): ترئی کڑوی۔

جیتی (س): بھینڈو تلخ۔

جینی .ٹلا (ہ): بھپنیڈہ تلخ۔

جینی دورا (س): تونبڑی۔

جیدار (ف): سیت سپاری کے مانند ایک درخت ہے۔

جیر (ع): چونہ۔

جیرا، جیرکم بھیرنی (ہ): زیرہ (مشہور)۔

جیران (ت): کوا۔

جیشٹی مدہ (س): اصل السوس۔

جیک (تنکابن): صرصر۔

جیکلک (تر): چڑیا کے دل کے مانند ایک پھل ہے۔

جیکوریٹی (لا): گھوگچی۔

جیلام، جیلان (گیلانی): سنگھاڑہ۔

جیلپ (ان): جلاپا۔

جیلے یتن (ان): سریشم۔

جیلک (ہ): ایک ہندی درخت ہے۔

جیلکرا: زیرہ۔

جیل کو (س): جیلک (ہندی درخت ہے۔)

جیلدار (ف): سرخس۔

جینتی (ہ): ایک ہندی بوٹی ہے، اس کی جڑ کے چھلکے کو پانی میں پیس کر مقام غدر (سن بھری) پر ضلو کر دینے سے آبلہ نکل آتا ہے۔ اس کے بعد آبلہ پھوٹ جاتا ہے، اور سن بھری زائل ہو جاتی ہے۔

نیت (س): رداسن ایک ہندی درخت ہے۔

جیوبروہنی (س): جیونتی۔

جیوکہا (س): دیگی۔

جیوک، جیوکم (س): گھونگچی بعض اس کے علاوہ دوسری چیزی کا نام بتلاتے ہیں۔

جیونتی، جیونی (ہ): ایک مشہور بوٹی ہے جس کو لال بتھوا کہتے ہیں۔

جیونتک (س): بتھوا۔

جیونتیکا (س): ملٹ کا ساگ۔

جیوکولیکا (س): چھرکاکولی۔

جیوکہا (س): گل دیگی۔

جیوموت (س): ڈہانگری۔

جیونک (س): بتھوا، جس کی بوٹی سرخ ہو۔

جیونتی گن (س): جیونی جیک شمک، (کھبک)، میدا، مہامیدا، روہی، بروہی کاکولی چیرکاکولی، مگون، مشون، ملٹی، ان ادویہ کے مجموعہ کو جیونتی گن کہتے ہیں۔

جیونی جیوہ (ف): پارہ۔

جیھوق (ع): چوہے کی مینگنی۔

## چ

چاب (ہ): ایک ہندی درخت ہے جس کے پھل کو گج پیپل کہتے ہیں۔
چاتراسی، چاتی چترکا (س): شاہترہ۔
چاترجات (س): سفید الائچی، پترج، اور ناگ کیسر، دارچینی کے مجموعہ کو کہتے ہیں۔
چاتک (ہ): ایک پرندہ ہے، جو مینہ کے قطرہ کو ہوا میں پی لیتا ہے۔
چار (ہ): چرونجی کا پھل۔
چارناچی (س): چتراچی ایک چھوٹی بوٹی ہے۔
چارائی، چارولی (ہ): چرونجی (میوہ)۔
چارتخم (ف): تخم ریحان، تخم کنوچہ، تخم بارتنگ، اسپغول۔
چاردانہ (ف): تخم ملنگی، تخم پنو، اربانچی، ہاتون۔
چارکون (ف): بسباسہ۔
چارمغز (ف): مغز کدو، مغز ککڑی، مغز تربوز، مغز کھیرا۔
چرپرونی (س): بھارنگی کی ایک قسم ہے۔
چاروشنڈا (س): انجیر دشتی (ف)، کٹھومر، جنگلی انجیر (ہ)۔
چارودرسن (س): درخت جوہی کے پتے۔

چارولی، چار (س): چرونجی کے پھل اور تخم کو کہتے ہیں۔
چاک (ہ): پنیرمایہ۔
چاگا (س): شیشم کی لکڑی۔
چاگرا (س): سفید نسوت۔
چاکسو (ہ): عربی میں حشمیزج، تشمیزج، حبۃ السوداء، لشمہ، فارسی میں چشمک، چشوم، چشمیزج، چشمیزک، سنسکرت میں کلتھہ چاکشو، ہندی میں جنگلی کلتھی اور چاکسو کہتے ہیں۔ (بہدانہ کے برابر مثلث شکل کے سیاہ رنگ، چکنے اور چمکدار تخم ہیں۔ امراض چشم میں استعمال کئے جاتے ہیں۔
چال (ہ): مچھلی کی ایک قسم ہے۔
چال گری (ہ): مجیٹھ۔
چام پیا (س): پنا یعنی تنال پرنی کی ایک قسم ہے۔
چامگڈہ (ہ): اروی۔
چامگری (ہ): ہندی درخت کا پھل ہے۔
چامکس (ہ): بھوپھلی۔
چامکورہ، چمکورہ (ہ): اروی کا ساگ۔
چام گھاس (ہ): ایک قسم کی گھاس ہے، بنگال میں کثرت سے ہوتی ہے۔

چاملک (س): بھوئی آملہ۔
چامی کرم (س): لوہا۔
چانا کی (س): مولی۔
چاندی (ہ): نقرہ (ع)، سیم (ف)، سلور (ان)، روپا، روپک (س)، مشہور دھات ہے۔
چاندی پتر (ہ): ایک ہندی گھاس ہے۔
چانگری (ہ): اہل چانگیری۔
چاول (ہ): برنج (ف)، ارز (ع)، رائس ان مثالی (س)، (مشہور غلہ ہے۔)
چاو مننگری (ہ): ایک درخت کا پھل ہے جو چاٹ گانو ملک بنگال میں پیدا ہوتا ہے انگریزی میں گائنوکارڈیا اور بنگالی میں چال موگرایا یا چاؤل موگرا کہتے ہیں۔
چائے (ہ): عربی میں شائے، انگریزی میں ٹی فارسی میں بھی چائے کہتے ہیں۔
چائے خطائی (ف): چائے۔
میابشپ (س): گڑھل۔
چترا (ہ): ناک کا فضلہ یا میل۔
چترولا (س): چنچل کورہ (مشہور بوٹی ہے۔)
چتروہمول (س): گاجر۔
چترک چترکا (س): شیطرج

(ع)، چیتا (ہ)۔
چتر کا پتر (): بکل۔
چتر کرت (س): نمی۔
چترگندھر (س): ارنڈ۔
چترمدا (س): مالکنگنی۔
چترمنجری (س): آسپالا۔
چترمول، چترمولم (س): چیتا لکڑی۔
چترنگل (س): درخت املتاس۔
چتروگمن (س): سونٹھ، مرچ سیاہ، پیپل، پیپلا مول چاروں کے مجموعہ کو کہتے ہیں۔
چترہ (ہ): پیتہ، شیطرج۔
چٹک (ہ): چڑیا، جنگلی ہو خواہ خانگی۔
چٹلا پچ (ہ): بابھڑ۔
چٹلا بھکتی (س): چندر مکھی۔
چٹمٹ (ہ): ایک جنگلی درخت ہے جس کا درخت سیب کے مانند ہوتا ہے۔ پھول سفید ہوتا سا پھل ہلیلہ و بلیلہ کے ہم شکل ہوتا ہے، اور اسی پر پسی ہوئی مہندی کے مانند سفوف لگا ہوتا ہے، جو پختہ ہونے پر باسانی اتر جاتا ہے اسی درخت کے گوند کو ڈیکامالی کہتے ہیں۔
چیت پٹ (ہ): باصطلاح خاص بھنگ۔

چتوپرت (س): بائے بڑنگ۔
چتوہو (س): ایک سفید پھل ہے جو پانی میں پیدا ہوتا ہے۔
چٹیم (س): لوہے کا میل۔
چٹیلا (س): بچ۔
چٹلا (ہ): بابھڑ۔
چچرہ (ہ): چرچٹہ۔
چچھو شرکو (س): چاکسو۔
چچھوشیا (س): دوی یا پرپرنیڈریک۔
چچھوشہ (س): نرملی۔
چچھوشا (ہ): توتیائے سفید۔
چچینڈ (ہ): سنسکرت میں چچینڈ، مرہٹی میں ترکانکڑی، گجراتی میں پنڈولم تیلنگی میں بوٹل کلیا، اور انگریزی میں اسنیک گورڈ کہتے ہیں۔ جو ایک بیلدار بوٹی کا پھل ہے جس کی شکل سانپ سے مشابہ ہوتی ہے، تخم کریلہ کے مانند اور پتے تورئی کے مانند اسکی ترکاری بنا کر کھائی جاتی ہے۔
چڑا (ہ): کنجشک نر (ف)۔
چرائتہ (ہ): سنسکرت میں کرات، کمف، نیپال، بنگال میں چرتہ، چراتہ مرہٹی میں کرائت، گجراتی میں کریاتو، تیلنگی میں نیلامیمو، عربی میں قصاز ریر، فارسی میں نے نہاوندی اور انگریزی میں انڈین چریٹا کہتے ہیں۔ (مشہور تلخ بوٹی ہے۔ تصفیہ خون کے لئے عام طور پر مستعمل ہے۔ تلخ اور شیریں دو قسم ہے شیریں میں تلخی کم ہوتی ہے۔)
چربال: شراب۔
چربدم، چرپدمارتی (س): جنگلی کنول۔
چرپلوا (س): جنگلی کنول۔
چرپوٹہ (ہ): ایک ہندی دواء ہے۔
چربی (ہ): انسان اور دیگر حیوانات کے جسم کی مشہور چکنی رطوبت ہے، عربی میں شحم، سمین، فارسی میں پیہ، سنسکرت میں زسہ انگریزی میں فیٹ کہتے ہیں۔
چرتا (ب): چرائتہ۔
چرتیا (انگر): چرائتہ۔
چرچٹہ (ہ): فارسی میں خاردار ژگونہ، سنسکرت میں لپامارگ، پنجابی میں پٹھکنڈا، بہار میں چرچری، اردو، ہندی میں چرچٹہ، چرچرا، لٹ جیرہ، اونگا، بنگالی میں اپانگ، مرہٹی میں اکھاڑہ، آگھیڑہ، گجراتی میں اگھیڑو، تیلنگی میں دچی نکے کہتے ہیں، (مشہور بوٹی ہے، لمبی شاخیں کے آخری حصے

پر زیرہ کے بربار تخم لگے ہوتے ہیں، جو کپڑے اور ہاتھوں سے چمٹ جاتے ہیں۔)

چرچیرہ (ف): چرچٹہ۔

چرچرم (س): ویرول۔

چرچری (بہاری): چرچٹہ۔

چڑچرا (ہ): چرچٹہ۔

چرجیوی (س): جیوک، یا سنبل۔

چرخ (ف): کفتار (ف)، لکڑبگا۔

چرز (ہ): حبارا۔

چرس (ہ): بھنگ کے مونث پودوں کے پتوں کے لیس دار رطوبت یا رال ہوتی ہے جو ان پر جمی رہتی ہے۔

چرغ (ف): باز کے مانند شکاری پرندہ ہے۔ زمج، (ع) یا عقاب کی قسم۔

چرغون (ف): بارتنگ۔

چرگ (ہ): کفتار (ف)، لکڑبگا۔

چرک (ف): میل (اردو) وسخ (ع)۔

چرک آہن (ف): لوہے کی میل خبث الحدید۔

چرک قلعی (ف): رانگے کا میل۔

چرک سیم (ف): چاندی کا میل۔

چرک مس (ف): تانبہ کا میل۔

چرک گرمابہ (ف): وسخ الحمام (ع)، حمام کے دیواروں کا میل

چرک خانہ زنبور عسل (ف) : ۔ شہد کی مکھیوں کے چھتے کا میل (ف): ۔

چرکہ (س): درخت ساگون۔

چرکھہ (ہ): کفتار، چرخ۔

چرمالہ (ہ): چھوٹا۔

چرم (ف): چمڑا، کھال۔

چرم بودار (ف): بودار (ایک قسم کا خوشبودار چمڑا ہے۔)

چرمکا (س): بام۔

چرمرنگا (س): مروڑ پھلی۔

چڑوا، چروشہ (ہ): چڑا۔

چڑواشک (ف): صرصر (ع)، بھنگیز (ہ)۔

چرویرنی (س): گتم گور۔

چرونجی (ہ): عربی میں حب السمنہ، شاہدانہ، بری شہدانج بری، فارسی میں نقل خواجہ، سنسکرت میں پیال، مرہٹی و گجراتی میں چارولی، تیلنگی میں چارویپو، چارہابنڈی، کہتے ہیں۔ (چرونجی کے درخت مالوہ کی طرف ہوتے ہیں، اس کا پھل فالسہ کے مشابہ لیکن اس سے بڑا ہوتا ہے، اس کی گٹھلی کا مغز چھوٹا سا نصف چنے کے برابر ہوتا ہے، جو کھانے میں چرب لذیذ اور شیریں ہوتا ہے۔ یہ مغز ہی مغز چرونجی کے نام سے مشہور ہے۔

چڑوہ (ہ): جو دھان سے تیار کیا جاتا ہے اور اکثر دودھ میں بھگو کر کھایا جاتا ہے چونے بھی کہتے ہیں۔

چرہٹی (ہ): بڑی ککڑی (گورکھ ککڑی۔)

چرہل (ہ): اسپند۔

چڑیا (ہ): مشہور کنجشک (ف)، گھریلو اور جنگلی دو قسم کی ہوتی ہے۔

چڑیا کند (ہ): مغز سنگھاڑے کے مانند ایک جڑ ہے۔

چریرہ (ہ): پھرٹیلہ۔

چریرا (ہ): اقلیمیا۔

چری کورہ (ہ): چولائی کا ساگ۔

چستہ (ہ): پنیرمایہ۔

چشخام (ف): چاکسو۔

چشماردن (ف): علق (ع)، ابرک (ہ)۔

چشما (سر): مٹی (ہ) گل

(ف)-
چشماشاموس (سر): گل شاموس-
چشم (ف): آنکھ-
چشم خروس (ف): عین الدیک ایک درخت کا تخم ہے-
چشمک، چشمیزج،
چشمیزک، چشوم (ف): چاکسو-
چغا (تر): گیدڑ، (ہ)، شغال، (ف)-
چغد (ف): الو کی قسم ہے-
چغوک (ف): چڑیا-
چغلا (س): چکور-
چقماق (ف): ایک قسم کا پتھر ہے جس سے آگ نکالتے ہیں-
چقندر (ف): (مشہور)، ساق (ع)، چکندر (ہ)، (شلغم کے مانند مشہور گہری سرخ جڑ ہے جو کاٹنے پر اندر سے بھی گہری سرخ ہی نکلتی ہے- اس کی ترکاری پکا کر کھائی جاتی ہے-)
چکابنڈا (ہ): کنگھی-
چکارا (ہ): ہرن کی خاص قسم ہے-
چکاوک (ف): قنبرہ-
چکتی (ہ): الیہ (ع)، دنبہ کی دم-

چکرانگی (س): دوئی تیکی-
چکرپرنی (س): تلسی-
چکرکا (س): سفید گھونگچی-
چکرک (س): کلتی-
چکرکارک، چکروالک (س): باگ نکھ (ایک دواء ہے ناخن شیر سے مشابہ ہوتی ہیں-)
چکرکایا (س): سینم-
چکرپھمنا (س): گلو-
چکرن (س): سکرن-
چکرواک (س): پانی کا جانور ہے جس کا رنگ نارنگی کے مانند زرد ہوتا ہے-
چکروج (س): چکور-
چکروارنی (س): پارہ-
چکروتم، چکرورتپ (س): چندن، بتھوا، بتھوا-
چکروچھک (س): کالے کڑا کی چھال، کڑا کی چھال (تیواج ہندی-)
چکروردھک (س): نپوڑا کا خیال-
چکروک (تر): میوؤں کے دانے-
چکری (ہ): نارنگی اور کنور کی قسم ہے-
چکسی (ہ): مشہور ہندی بوٹی ہے-

چقمک کا پتھر (ہ): چقماق-
چکندر (ہ): چقندر (ف)-
چکوا (ہ): سرخاب (مشہور پرندہ ہے-)
چکوترا (ہ): لیموں کی قسم سے ایک ہندی میوہ ہے، جو تربوز تک بڑا ہوتا ہے- اس کا پوست موٹا اور مغز سرخ رنگ چاشنی دار ہوتا ہے-
چکور (ہ): کبک (ف)، قبج (ع)، مشہور پرندہ ہے-
چکور تکہ (تر): ٹڈی (ہ) ملخ، (ف)-
چکونڈ (ہ): پنواڑ-
چکہ دانہ (ہ): ایک دانہ ہے خاکی رنگ کا سخت موٹا ہے اس کے اند چھوٹا سا مغز ہوتا ہے-
چکی (ہ): کٹھل-
چکی کا پتھر (ہ): سنگ آسیا (ف)، حجرالرحی-
چکی کی جھاڑن (ہ): غبار آسیا (ف) مشہور-
چلا (س): نرملی-
چلپاسہ (ف): سام ابرص (ع)، چھپکلی (ہ)-
چل پترک (س): پلپل (دار فلفل)-
چلر (دکن): چلول-
چلم: مچھلی کی بدترین قسم

ہے۔
چلغوزہ (ف): مادہ اور بڑے درخت صنوبر، پھل مشہور ہے۔
چلقان (تر): چیل۔
چلکا لکو (ہ): ایک قسم کا ہندی ساگ ہے جس کا پھول سرخ سیاہی مائل ہوتا ہے، اور پھل بلبل کے پھل کے مانند تخم سے بھرا ہوا ہوتا ہے، پتے چھوٹے اور گول شاخیں باریک ہوتی ہیں۔
چلمڑی، چلمٹ کورہ، چلمٹی: چولائی کا ساگ۔
چلوا (ہ): دلما۔
چلول (دکن): نیم کے برابر ایک درخت ہوتا ہے پتے شیشم کے مانند ہوتے ہیں۔
چلی (ہ): چیل کا ساگ اس کو گو بھی کہتے ہر، (ایک ساگ ہے۔)
چلیرہ (ہ): اشنہ۔
چلیز (ان): سرخ مرچ۔
چما (ہ): کہر سنبل۔
چمڑا (ہ): جلد (ع)، چرم، پوست (ف)، اسکن (ان)، کھال (ہ)۔
چمڑو (ہ): سینڈ۔
چمش (ف): غیر مشہور پرندہ ہے۔
چمک (ہ): مقناطیس (ع)، میگنیٹ (ان) پتھر ہے جو لوہے کو اپنی طرف کھینچ لیتا ہے؟
چمگاڈر (ہ): شپ پر (ف)، خفاش (ع)، بیٹ (ان)، بربا گل (ہ)۔
چمکدلا (ہ): اروی۔
چناپنڈو (ہ): ایک جنگلی درخت کا پھل ہے جس کے پتے گول اور چھوٹے شاخیں گھنی ہوتی ہیں۔
چناپلیرو (س): چھوٹا گوکھرو۔
چناچرلا (س): لانگلی۔
چناچوری (س): بھنڈی۔
چنار (ف): صنار، ولب (ع)، ایک مشہور بڑا درخت ہے۔ پتے چوڑے اور کناروں سے پھٹے ہوئے آدمی کے پنجہ کے مانند ہوتے ہیں۔
چنپا، چنپک (ہ): مشہور، خوشبودار پھل ہے، فاغر (ع)، باغی اور جنگلی دو قسم ہوتا ہے۔ باغی پھر تین قسم ہے۔ (۱) رائی چنپا، سنہری رنگ کا (۲) سرخ گلابی رنگ کا (۳) ناگ چنپہ، سفید رنگ کا اسی طرح جنگلی بھی دو قسم ہے۔ (۱) جس کا درخت بالکل چھوٹا ہوتا ہے، اس کو بھوئیں چنپا کہتے ہیں۔ (۲) قسم کا بڑا درخت ہوتا ہے۔
چنبیلی (ہ): عربی میں یاسمین، سنسکرت میں جاتی، اور انگریزی میں اس پے نش جاسمن، کہتے ہیں، (مشہور خوشبودار پھول ہے، زرد و سفید دو قسم کا ہوتا ہے۔)
چنتا (س): املی۔
چنچا (س): املی اور املی کے تخم کو بھی کہتے ہیں۔
چنچاملیکا (س): تنتریک۔
چنچلا (س): سرپھوکہ۔
چنچل (س): تخم املی۔
چنچلانڈ (س): پچھینڈہ۔
چنچل کورہ (ہ): ساگ چنچل ساگ کی قسم ہے۔
چندانکا (س): سرخ کنیر (مشہور درخت ہے۔)
چنڈال (س): بچھناگ کی خراب قسم ہے۔
چنڈالی (س): نیل کا درخت۔
چندرا (س): کھیر کا درخت۔
چندرانونہان (س): کپور۔
چندرریکھا (س): سندروس۔
چندرسو (س): ہالون۔
چندرکانت (ہ): حجرالقمر (جواہر

کے اقسام سے ایک جوہر ہے۔)
چندر مکھی (ہ): ایک پھول ہے جو اپنا رخ ماہتاب کی طرف رکھتا ہے۔
چندرولی (س): موتئے کا درخت۔
چندرہاتک (س): چاندی۔
چندریم (س): سیندور۔
چندن (ہ): صندل۔
چندنوت پلاشاربا (س): کالیسر۔
چندن بتھوا (ہ): بتھوا۔
چندن وشپک (س): لونگ وشپ۔
چنڈول (ہ): ایک پرندہ ہے چڑیا جیسا لیکن قدرے سیاہ ہوتا ہے، چند قسم ہوتا ہے۔ (۱) جس کے سر پر چوٹی ہوتی ہے۔ (۲) جس کے سر پر چوٹی نہیں ہوتی، اس اگن کہتے ہیں۔ (۳) تیسری قسم ہے جس کو بھارت کہتے ہیں۔
چندن ساربا (س): کالیسر۔
چنگا (س): چنا (ہ)، حمص (ع)، نخود (ف)۔
چنگال (ف): (ف)، میس (ع)، ملیدہ (ف)، غذا کی مشہور قسم ہے۔
چنگال زاغ (ف): آطریلال۔
چنگری (س): درخت گنگھی۔
چنگی (ہ): ایک بوٹی ہے چھوٹی بڑی دو قسم ہوتی ہے پتے انار کے پتوں کے مانند پھول اور پھلی پنواڑ کے پتوں کے مانند ہوتی ہے، اس کے پتوں سے چٹنی بنائی جاتی ہے۔
چین، پھسنا (س): بھوتانکس۔
چنہ چنے (ہ): عربی میں حمص، فارسی میں نخود، سنسکرت میں چنک، پنجابی میں چھولے، بنگالی میں چھولا، کرناٹکی میں کڈلے، تیلنگی میں شنی گالو، چن گالو، انگریزی میں چک کہتے ہیں، (مشہور غلہ ہے۔)
چنہان (س): گلو۔
چنی گوند، چنیا گوند (ہ): کمرکس (گوند ڈھاک۔)
چنیا بادام (بہاری): مونگ پھلی۔
چوب (ف): مطلب (ع)، لکڑی (ہ)۔
چوپیتا (ہ): سرخ دو قسم کی بوٹی ہے ایک بالشت تک بلند ہوتی ہے، شاخیں سرخ رنگ۔ اور پتے جو برگد ہوتے ہیں، پھول سرخ ہوتا ہے۔
چوپچنہ چوپچنی (ہ): بڑی راسنا۔
چوب چینی (س): مشہور سرخ اور گلابی جڑ ہے، خشب الصینی (ع)۔
چوب چینی خطائی (ف): بڑی گانٹھ دار جڑ ہوتی ہے۔ کدو اور کٹھل جیسی جو ملک خط کے پہاڑوں اور نیپال سے آئی جاتی ہے۔
چوب حیات (ف): ہندی درخت کی لکڑی ہے جو بنارس گورکھپور میں پیدا ہوتی ہیں۔
چوبک اشنان (ف): عرطنیثا۔
چورٹی (س): پدم چارنی۔
چوج (س): اراک، (پیلو کا درخت۔)
چوچن (س): (۱) نارجیل، (۲) لونگ۔
چوجہ (ف): چورہ (مشہور فراخ (ع)، پرندوں کے بچے۔
چوچی (ہ): پستان (ف)۔
چوڑاکی، چورا کیم (س): فالسہ جیسا پھل ہے جس کا اچار ڈالا جاتا ہے اس کا پودا بینگن کے پودے کے مانند اور جر سرخی مائل ہوتی ہے۔

چوڑامنی (س): گھونگچی سرخ۔
چورجی (س): سرخ بینگن۔
چورنکا (س): کچور۔
چوڑیکا (س): برنکہ ایک بوٹی ہے جو تالاب اور پل کے نیچے اکثر پیدا ہوتی ہے۔
چوغان (ف): کٹول۔
چوک (س): گول مرچ کی جڑ۔
چوک (ہ): ایک نچوڑ ہے جو نیپال اور امرود والے انار یا لیموں کے پانی سے بناتے ہیں۔
چوک (ہ): کندش۔
چوکا (ہ): نماض۔
چوکہ (ہ): کسی دال کو اٹھارہ گنا پانی میں جوش دیا جائے تو اس پانی کو چوکہ کہتے ہیں۔
چوکھ (ہ): ایک گرہ دار جڑ ہے جو قسط سے مشابہ ہوتا ہے۔
چوکندی (س): پیلوپرنی۔
چوکر (ہ): بھوسی۔
چول (ہ): فوہ (مجیٹھ)۔
چولائی (ہ): عربی میں بقلہ یمانی فارسی میں سفید مرد سنسکرت میں تنڈلی کہتے ہیں۔
چونچ، چونچی (ہ): ایک بوٹی ہے بڑی دو قسم ہوتی ہے۔ سنسکرت میں اتیل کہتے ہیں۔

چونہ (ہ): آہک کچ (ف)، کلس جص (ع)، لائم (ان)۔
چونیکا کنکر (ہ): جسین۔
چوہا (ہ): عربی میں فار، فارسی میں موش، انگریزی میں ریٹ، سنسکرت میں موشکہ ہندی میں موسہ دکن میں اوندرا کہتے ہیں۔
چوہ صباغان (ف): آذربو۔
چوہ گاذران (ف): ٹیلو (س)، شجرہ ابی مالک (ع)۔
چوہہ کنی (ہ): موساکنی۔
چوییکا (ہ): کریلہ جیسی بوٹی ہے۔
چویم (س): چھوٹی راسنا۔
چھاچ (ہ): مخیض (ع)، دوغ (ف)۔
چھاجیونی (س): مستی۔
چہار کری (س): موکھہ چہار سرشٹ بھی کہتے ہیں۔
چہارچھہ (ہ): دوغ (ف)، چھاچ۔
چہارا (ہ): خرما۔
چہارک (س): مولی۔
چہار مغز (ف): اخروٹ اور نیز مغز کدو، مغز تربوز، مغز ککڑی، اور مغز کھیرا کو کہتے ہیں۔
چھال (ہ): پوست (ف)، قشر (ع)۔

چھال کڑا (ہ): تیواج ہندی کو چھال درخت کڑا کی چھال۔
چھال گری (ہ): بالچھڑ کی مانند خوشبودار جڑ ہوتی ہے۔
چھادپشپک (س): مدنیل۔
چھاگرانڈی (س): گندہلن۔
چھائے پرع (س): کرنج کا درخت۔
چھیانونمان (س): کچلا۔
چھپرتیا (س): آک۔
چھپکلی (س): چلپاسہ، کربس (ف) وزغہ (ع)، مشہور جانور ہے۔
چتاگن (س): لاکھہ۔
چھترا (س): روسا۔
چھتری (س): بھوچھتر۔
چھتون (ہ): ایک ہندی درخت ہے سنسکرت میں شپست پرن اور انگریزی میں اسٹونیا کہتے ہیں۔
چھچھوندر (ہ): موش کور (ف)، فارۃ المسک (ع)۔
چھماکہا (س): سور۔
چھدرا (س): بھٹ کٹائی تلی کورہ کو بھی کہتے ہیں۔
پھدرامبرا (س): امباڑی۔
پھدراک (س): ٹپلو۔

پھدر پرنا (س): بھو تلسی۔
پھدر دہان، چودہان (ہ): چاول کی خاص قسم ہے۔
پھدر سہا (س): مدک پرنی۔
پھدری تیچا (س): انجیر دشتی۔
پھدر کا (س): ٹبلو کا درخت۔
پھدر مولک (س): چھوٹی مولی۔
پھرڑ (ہ): بابھرڑ۔
پھرڈی نہان (س): مین پھل۔
پھرڈسی (س): پت پاپڑہ۔
چھرکاکولی (ہ): چھرکا کولی، کاکولی کی سفید قسم ہے یہ اسگند کے مشابہ سفید جڑ ہوتی ہے۔ آج کل کامیاب ہے۔
چرکہ پشپک (س): گل تلک۔
چرریسک (س): صرصر، (جھینگرا)۔
چریکا (س): برنکا۔
چھڑیلہ (ہ): عربی میں اشنہ، فاسی میں دلالہ، سنسکرت میں شیلیہ، بنگالی میں شیلج، مرہٹی میں دگڑ پھول گجراتی میں پتھر پھول، کہتے ہیں۔ (چھڑیلہ کو چھار چھبیلہ، چھاک ھلیرا، اور بھوری چھریلہ بھی کہتے ہیں۔۔۔) پہاڑوں میں برف پڑنے کے زمانے میں پتھروں اور درختوں پر کائی جم جاتی ہے جو گرمی کے موسم میں خشک ہو کر چھال کی طرح اتر جاتی ہے یہ ہی چھڑیلہ کہلاتا ہے، خوشبودار ہوتی ہے۔
چھکنی (ہ): نکچھکنی۔
چھلکا (ہ): پوست (ف)، قشر (ع)۔
چھماوہوں (س): سجنہ۔
چھندی لون (س): نمک کی ایک قسم ہے۔
چھنتبتی (س): سماکہ۔
چھوارہ (ہ): خرما۔
چھواکہ (س): رائی۔
چھوانگ (س): کدوے تلخ۔
چھوبہ (س): بھلاوان۔
چھوٹی الائچی (ہ): قاقلہ صغار۔
چھوٹی گول (تیلنگی): لونیا۔
چھودر (س): شہد کی ایک قسم جو لوہے کے رنگ کے مانند ہوتی ہے۔
چھورک (س): کلمارہ۔
چھوکا (س): (۱) مدنیل، (۲) بھوتانکس۔
چھوئی موئی (ہ): لجالو۔
چھیتا (س): سانول۔
چھیر (س): دردہ۔
چھیر پادی (س): کٹھل۔
چھیر بترا (س): رائے جامن۔
چھیر بداری (س): بداری کند۔
چھیر پھل (ہ): کروندہ۔
چھیر تدہم (س): کھپریا۔
چھیر راجام: پالران کا پھل۔
چھیر شکلا، چھیر مدرا (س): کاکولی۔
چھیر کاکولی (س): کاکولی کی قسم ہے۔
چھیر کند (ہ): بداری کند کی ایک قسم ہے۔
چھیر مورٹا (س): پگنڈی۔
چھیرنیا (س): اگر کا درخت۔
چھیری (ہ): بکری، بز (ف)۔
چھیر بچھو، چھیرنین (س): کھکشٹ۔
چھیمی (بہاری): مٹر کی پھلی۔
چیتا (ہ): سنسکرت میں چترک، چترمول کہتے ہیں۔ عربی میں شیطرج، ہماوک الرائی فارسی میں شیترہ بیخ برند کہتے ہیں، ایک بوٹی ہے۔
چیتل (ہ): ہندی ہرن کی قسم

ہے جو سرخ ہوتا ہے اور اس پر سفید داغ ہوتے ہیں۔
چیتہ (ہ): یوز (مشہور پرندہ ہے۔)
چیتی انگم (س): تونبڑی۔
چیچیڑی (ہ): مشہور چھوٹا سا جانور ہے، کنہ (ف)۔
چیڑ (ہ): عربی میں صنوبر ہندی شجرۃ الجن، شجرۃ الاکلہ، فارسی میں دیودار انگریزی میں پائنس ڈیوڈا سا کہتے ہیں۔
چیربوٹہ (ہ): بندق کے برابر ایک ہندی تخم ہے۔
چیرلا (س): لودھ سفید۔
چیرنم (س): ہینگ۔
چیرلاگڈہ (ہ): لانگلی۔
چیڑی (س): بلاور (بھلانوہ)۔
چیکنڈی (ہ): ایک ہندی درخت ہے جو درمیانہ قدوقامت کا ہوتا ہے، اس کی شاخیں پراگندہ مانند انار کی شاخوں کے ہوتی ہے، پتے کنیتھ کے پتوں کی مانند لیکن ان سے بڑے اور کسی قدر لمبے اور موٹے ہوتے ہیں۔ غنچہ دانہ دہان کے مانند لیکن سبز رنگ پھول سفید چار پنکھڑی والا پھلی بقدر ایک گرہ لمبی اور حجم میں پھلی مونگ کے برابر ہوتی ہے، اس کے اندر سرخ رنگ مغز ہوتا ہے، اور تک سیاہ رنگ دانہ الائچی کے مانند ہوتی ہیں، پھلی جب پختہ ہونے کے بعد پھٹتی ہیں تو مثل شاخ مرجان کے معلوم ہوتی ہے۔
چیکنی (ہ): ایک لبدار بوٹی ہے جو اپنے لیس کی وجہ سے پانی کو بھی لیسدار بنا دیتی ہے۔
چیل (ہ): مشہور پرندہ ہے حداہ (ع)، غلیواز (ف)۔
چیلڑ (بہاری): کپڑوں کی جوں۔
چیلہ (ہ): چغد۔
چیمڑی (ہ): خربوزہ۔
چینہ (ہ): دخن، کنگنی۔
چینا (س): ہلدی۔
چینہ دان (س): پوٹہ۔
چینوٹی (ہ): مورچہ (ف)، نمل (ع)، میگے، (افغانی)۔
چینگ (ہ): ایک ہندی درخت ہے۔
چیولی (ہ): چڑوہ۔

## ح

حاالعلی (یو): بوس اقلی (ا) ایک درخت ہے جس کی شاخیں چار عدد سے زیادہ نہیں ہوتیں، پھل حب البلم کے برابر ہوتا ہے اور یہ درخت صغیر و کبیر کے دو قسم کا ہوتا ہے۔
حاتم (ع): سیاہ کوا۔
حاج (ع): جواسا۔
حاریہ (ع): بڑے سانپ کی قسم ہے، جو زیادہ زہریلا ہوتا ہے۔
حارز (ع): دہی، جغرات۔
حارود: شنجار (رتن جوت)۔
حاشا (ع): عربی میں صعتر الحمیر فارسی میں پودنہ کوہی، انگریزی میں وائلڈ تھائم کہتے ہیں، پہاڑی پودینہ کی قسم ہے صعتر سے مشابہ ہوتا ہے۔
حاشیش (ع): حسن یوسف (ف)، تخم کرلی و کلمنی۔
حافظ الاجسیاد، حافظ الموتی (ع): قطران مومیائی کو بھی کہتے ہیں۔
حافظ اطفال، حافظ النحل (ع): فرفیون و قرمعنہ۔
حافظ الجوز (ع): چونہ۔
حافظ الکافور (ع): گول مرچ۔
حافظ النفظ (ع): انجیر۔
حافر (ع): سم۔
حافر الحمار (ع): گدھے کا سم۔

حافرالبرذون (ع): خچر اور ترکی گھوڑے کا سم۔
حافرالمہر (ع): سورنجان۔
حالاس (یو): اسفنج۔
حالق الشعر (ع): ہرتال یا فاشرا۔
حالبی (ع): اطریفوس (ایک نبات ہے۔)
حالوما حالوم (سر): رتن جوت۔
حالوم: بادام۔
حاماسوتی: غیر مشہور بوٹی ہے۔
حباب، حبانہ (ع): ایک بہت چھوٹا زہریلا جانور ہے، بچھو کے مانند سیاہ ہوتا ہے اور ارنڈ کے درخت پر ہوتا ہے اور کاٹنے کے بعد جلدی غائب ہو جاتا ہے جس کو کاٹتا ہے وہ اسی روز یا تین روز کے اندر مرجاتا ہے۔
حباحب (ع): کرم شبتاب (جگنو)۔
حبارا (ع): چرز (ایک بڑا جنگلی خاکی رنگ کا پرندہ ہے جس کی گردن بڑی اونچی قدرے لمبی ہوتی ہے۔)
حباتا (ع): حندقوقی (بسکھپرہ)۔
حبجو (ع): نارجیل جیسے بڑے درخت کا پھل ہے جو بحر عمان میں ہوتا ہے ہند میں اس کے مانند ایک پھل ہے جس کو کنیتھ کوینھ کہتے ہیں۔
حجب (مکہ و حبشہ): تربوز۔
حجر (ع): تھوک، جنگلی آس کو بھی کہتے ہیں۔
حجرج (ع): ایک پرندہ حبارا کے مانند یا حبارا کی مادہ۔
حب (ع): بوٹیوں کے تخموں اور دانوں کو کہتے ہیں۔
حب الاس (ع): (مشہور تخم ہے۔) تخم مورد، موردانہ (ف)۔
حب الاترج (ع): تخم ترنج (ف)، بجوریکا تخم (ہ)۔
حب الاثل (ع): گزمازج، (ف)، چھوٹی مائیں (ہ)۔
حب الانبر باریس (ع): زرشک۔
حب البان (ع): تخم بکائن۔
حب البطم (ع): حبتہ الخضراء۔
حب البطیخ (ع): تخم خربوزہ۔
حب البقر (ع): کرسنہ (مٹر)۔
حب بلسان (ع): تخم بلسان۔
حب الخضرا (ع): بن، ون دانہ، (ف)، ترمس تماس (ہ)، ایک سبز رنگ کا دانہ ہے جو بطم کے درخت میں لگتا ہے۔
حب الحلوہ (ع): انیسون (مشہور دواء ہے۔)
حب الدود (ع): کرم دانہ۔
حب الرشاد (ع): ہالون۔
حب الرمان (ع): اناردانہ۔
حب الریباس (ع): غیر مشہور تخم ہے (سہ پہلو شکل کا ہوتا ہے۔ خوشبودار اور میٹھا چنے سے بڑا ہوتا ہے۔)
حب السفرجل (ع): بہدانہ۔
حب السلاطین (ع): تخم جمال گوٹہ۔
حب السمنہ (ع): نقل خواجہ (ف)، چرونجی (ہ)۔
حب السلو (ع): تخم سداب۔
حب السودا (ع): کلونجی اور چاکسو کو بھی کہتے ہیں۔
حب الصنوبر کبار (ع): چلغوزہ۔
حب ضراط (ع): مازریون۔
حب العرعر (ع): ابہل۔
حب العروس (ع): کبابہ، یا

تخم نیلوفر۔
حب العصفر (ع): تخم قرطم (کڑ کے بیج۔)
حب العصفور (ع): دبق، یا اشلق۔
حب العزیز (ع): حب الزلم۔
حب الغار (ع): دہشت (ف)، غار کے درختوں کا پھل ہے جو خندق سے قدرے چھوٹا اور سخت مائل بزوری اور چکنا ہوتا ہے۔
حب الفقد، حب الطاہر، حب النسل (ع): تخم سنبھالو۔
حب الفہم (ع): بلادر (بھلانوہ)۔
حب قدسیہ (ع): تخم ابکائن۔
حب القرع (ع): تخم کدو۔
حب القطن (ع): پنیبہ دانہ (ف)، بنولہ (ہ)۔
حب القلب (ع): بلادر، (بھلانوہ)۔
حب القلت (ع): کلتھی (مشہور ہے۔)
حب القلقل (ع): ناردانہ دشتی (ف)، گوار پکنہ (ہ)، دو قسم ہے۔ ایک لوبئے کے برابر سفید اور خوشبودار ہوتا ہے دوسرا تخم سنبھالو سے بڑا سیاہ ہوتا ہے، اس دوسرے قسم کو ہندی میں "چری کلوٹن" کہتے ہیں۔
حب القنا (ع): تخم کمو۔
حب القنب (ع): مشاہدانج۔
حب کاکنج (ع): تخم کاکنج۔
حب الکلے (ع): گردہ کا مشکل کا چھوٹا سا تخم ہوتا ہے، جس کو بعض نے تخم نج لکھا ہے۔
حب اللہو (ع): غم کاکنج۔
جبتہ المساکین (ع): بھنگ۔
حب الحلب (ع): پیوند مریم میوہ ہے۔
حب الملوک (ع): ماہودانہ، لغت بغداد میں آلوبالو کو کہتے ہیں۔
حب المنم (ع): اس کے درخت کو انگریزی میں جالوا آمنڈ اور لاطینی میں کنیریم کیمون کہتے ہیں۔ (تخم بشم کے مانند خوشبودار دانہ ہے۔)
حب نافوخ (ع): خش و لیوش کی جڑ
حب بخستانی (ع): الائچی۔
حب النیل (ع): کلادانہ (ادویات مہلہ سے مشہور دولہ ہے۔)
حب الہلیون (ع): تخم ہلیون۔
حبق (ع): ہر ایک چیز خوشبودار نبات کا اسم جنس ہے۔ جو نہ بہت چھوٹی ہو اور نہ درخت کے برابر بڑی ہو، علاوہ ازیں مطلق "الحبق" سے نہری پودینہ مراد ہوتا ہے۔
حبق اترجی، حبق ترنجانی (ع): باورنجویہ۔
حبق بستانی (ع): بستان افروز۔
حبق البقر (ع): بابونہ۔
حبق التمساح (ع): نہر کا پودینہ۔
حبق جبلی (ع): پودینہ۔
حبق خراسانی (ع): بقلتہ خراسانیہ۔
حبق الراعی (ع): برنجاسف۔
حبق الریحانی (ع): باورنجویہ۔
حبق الشیوخ (ع): مرو۔
حبق معتری (ع): شاہسفرم (تلسی)۔
حبق الفیل، حبق القنا (ع): مرزنجوش۔
حبق قرنفلی (ع): رام

تلسی۔

حبق کرمانی (ع): تلسی۔

حبق الماء (ع): نہر کا پودینہ۔

حبق نبطی (ع): حماحم۔

حبق النہر (ع): سیماخیوس۔

حبلق (ع): چھوٹی بکری جو بڑھتی نہ ہو (بربری بکری۔)

حبل المساکین (ع): عش پیچہ کی قسم ہے۔

حبلہ (ع): انگور کی شاخیں۔

حبن (ع): خوزہرہ (کینسر)۔

حبیقہ، حبقا (ع): خشیتہ الزجاج۔

حتوہ (ع): آذریون۔

حشرمار (سر): قضاع (پودینہ)۔

حشرہ (ع): انگور کا نچوڑ۔

حثلم (ع): ایک قسم کا تیل ہے، یا روغن گلاب۔

حجاکیوس (یو): عشر (آکھ)۔

حجر (ع): سنگ پتھر (ہ)۔

حجر الابیض (ع): ایک قسم کا پتھر ہے، اہل کیمیا کے نزدیک شیشہ اور آئینہ۔

حجر الاحمر (ع): الماس (ہیرا) کی ایک قسم ہے جو مونگے کی جڑ کے مانند ہوتی ہے۔

حجر ارمنی (ع): ایک قسم کا پتھر ہے، جو قدرے لاجورد کے مانند ہوتا ہے۔

حجر الاساکفہ، حجر الاکاسفہ (ع): ایک قسم کا پتھر ہے جو جوتے والے استعمال کرتے ہیں۔ سرخی سیاہی زردی تین رنگ ہوتے ہیں اندر سے خاکی ہوتا ہے۔

حجر الاسفنج، حصاۃ الاسفنج (ع): ایک قسم کا پتھر ہے جو اسفنج کے درمیان مل جاتا ہیں۔

حجر اسیوس (ع): اسیوس۔

حجر الاصم (ع): حجر النار۔

حجر اعرابی (ع): شکر سنگ، سنگ زغم (ف)، ہاتھی دانت کے مانند پتھر ہے، جو عربستان کے جنگل میں ملتا ہے۔

حجر اغاطیس (ع): مشب سفید پھٹکری۔

حجر افروج، حجر افروی (ع): ایک ہلکا پتھر ہے جو روم سے قسطنطنیہ میں لاتے ہیں۔

حجر افریقی (ع): ایک قسم کا پتھر ہے جو افریقہ سے لایا جاتا ہے۔

حجر ان (کیمیائی اصطلاح): سونا و چاندی۔

حجر اناغاطس (یو): ایک قسم کا پتھر ہے جس کو پینے سے خون جیسا رنگ ہو جاتا ہے۔

حجر الابل (ع): بادزہر حیوانی ایک پتھر ہے جو پہاڑی گائے کے تھن میں پیدا ہوتا ہے۔

حجر ایلاقی، حجر الولادت،

حجر النساء (ع): کرنجوہ۔

حجر الباقی (ع): ایک نہایت خشک پتھر ہے جو کوفہ کے قریب بارقہ مقام سے لایا جاتا ہے۔

حجر البحری (ع): (۱) ایک سخت گول سفید جسم ہے جس کے پیٹ میں ایک دانہ اوپر نیچے کو حرکت کرتا ہے۔ (۲) کرنجوہ۔

حجر البحیرہ (ع): ساکوتا (ہ)، ایک سیاہ اور پتلا پتھر ہے جو شام سے لایا جاتا ہے۔

حجر البرام (ع): سنگ برای (ف)، ایک سیاہ رنگ کا پتھر ہو حجاز یا خراساں میں ملتا ہے۔

حجر البسر (ع): ایک چکنا سفید گول پتھر ہے جو بحر حجاز میں ملتا ہے۔

حجر البشف، حجر الیشب (ع): یشب۔

حجر بصری (ع): سنگ بصری۔

حجر البقر (ع): گاؤ روہن۔

حجر البھس (ع): جیسن۔

حجر البلور (ع): بلور۔

حجر بونس (ع): بورہ ارمنی

کے مانند ایک پتھر ہے جس کے افعل و خواص پر اول اول برلس نامی حکیم واقف ہوا ہے۔
حجرالتیس (ع): باد زہر حیوانی۔
حجر حبشی (ع): زبرجد یا اس کے مانند پتھر ہے جو حبش سے لایا جاتا ہے۔
حجرالحدید (ع): مقناطیس۔
حجرالحمام (ع): ایک قسم کا پتھر ہے جو حمام کی دیگ کے نیچے دھواں، وغیرہ جمنے سے پیدا ہو جاتا ہے۔ خاکی رنگ کا ہوتا ہے اور جلدی سے ٹوٹ جاتا ہے۔
حجرالحوت (ع): سنگ سرماہی مشہور ہے۔
حجرالحیہ (ع): مارمہرہ۔
حجرالخزامی (ع): ایک سیاہ قسم کا پتھر ہے بدبودار اور گول جو نہر معقلبہ میں ملتا ہے، اور آگ سے جل جاتا ہے۔
حجرالخزنی (ع): ایک مصری ٹھیکرے کے مانند پتھر ہے جو جلدی ریزہ اور پھٹ جاتا ہے۔
حجرالخطاطیف (ع): سنگ پرستوک۔
حجرالخماد (ع): سلطان مہو (ف)، ایک نرم مضبوط پتھ

ہے سرخی مائل سیاہی۔
حجرالدم (ع): شادنج۔
حجرالدیک (ع): سنگ خروس۔
حجرالرائخ (ع): سنگ رائخ۔
حجرالرحی (ع): چکی کا پتھر۔
حجرالرخام (ع): سنگ مرمر۔
حجرالرصاص (ع): سیسہ کے مانند ایک پتھر ہے۔
حجرلزیت (ع): حجرالبرام۔
حجرالزیتون (ع): حجرالیہود۔
حجرالزیرہ (ع): ایک مضبوط چکنا پتھر ہے۔
حجر سجیسطیس (ع): شادنج کے مانند پتھر ہے۔
حجرالسلوان (ع): ایک چمکیلا سفید بلور کے مانند پتھر ہے پانی میں نرم ہو جاتا ہے بخلاف بلور کے۔
حجرالسطریط (ع): سنگ مرمر۔
حجرالسم (ع): باد زہر معدنی۔
حجرالسمک (ع): سنگ سرماہی۔
حجر شجری (ی): بسد یا مرجان۔
حجرالشعر (ی): حجرالقیشور۔
حجرالشفاف (ع): حجرالقیشور۔
حجرالطور (ع): مجرالدم

(شادنج)۔
حجرالعلاج (ع): حجرالاعرابی۔
حجرالعلاج (ع): حجرالاعرابی۔
حجرالغسلی (ع): ایک سفید قسم کا پتھر ہے۔
حجرالعقاب (ع): کرنجوہ۔
حجرغاغیطوس (ع): ایک پرت دار مضبوط اور سیاہ پتھر ہے جو فلسطین اور بیت المقدس کے درمیان ملتا ہے۔ آگ سے جل جاتا ہے۔
حجرالفیتلہ (ع): سنگ پلیتہ۔
حجرالفلفل (ع): دو کنکریاں جو مرچ کی بوریاں میں مل جاتی ہیں یا حجر حبشی۔
حجرالقیطاس (ع): باد زہر معدنی۔
حجرالقبطی (ع): ایک قسم کا پتھر ہے جو قبط میں اکثر پایا جاتا ہے اور کپڑا سفید کرنے کے کام میں لاتے ہیں۔
حجرالقمر (ع): درنجف (ف)، چندرکانت (ہ)، ایک قسم کا سفید خاکی مائل چمکیلا اور ہلکا پتھر ہے جو چاندی کو کھینچتا ہے اور شب کی چاندنی کے بڑھنے سے کدورت سفیدی سے بدل جاتی ہے۔ مغرب اور عرب میں ملتا ہے، یا ایک قسم کی شبنم ہے، جو

سفیداب۔)
سقار (اندلسی): بابونہ۔
سقب (ع): اونٹنی کا فوراً پیدا شدہ بچہ۔
سقر (ع): مربے کا شیرہ یا شیرہ خرما۔
سقر (تر): گائے یا معتر۔
سقراطیون (ی): قتیل (کیلہ۔)
سقراغانیون (ی): دلبوث۔
سقرچین (تر): زرزور (مینا)۔
سقرقوبروتی (تر): ماہیزہرج۔
سقرپیوس (ی): بچھو۔
سقرویون (ع): استولوقندریون۔
سقرنیوداس: ذنب العقرب۔
سقرقع (معرب): سکرکہ ایک قسم کی شراب ہے۔
سقرقطن (ی یا رو): راسن یا رالک۔
سقز (ع): علک الانباط (درخت بن کا گوند۔)
سقنز (ی): علک البطم۔
سقلیموس (ی): غار۔
سقلینون (ی): سقولوقندریون۔
سقمونیا (ی): مشہور (ست لانے والی دواء ہے، محمودہ (ع)،

اس کے موتی (انگر۔)
سقن (ی): خرما کا شیرہ کھجور کا شیرہ۔
سقنقور (ع): سمھورسن رہو (ہ)، مچھلی کی شکل کا جانور ہے۔ جو مصر کے دریائے نیل کے کنارے ریت میں پایا جاتا ہیں مگرمچھ کی نسل سے ہوتا ہے یا کرئی زگوہ سے مشابہ ہوتا ہے اسی وجہ سی پانی کا گود کہتے ہیں۔
سقنقس (ع): سقنقور۔
سقولوقندریا (ی): مکڑی کے مانند ایک جانور ہے دریائی اور جنگلوں دو قسم ہے۔
سقورودن (ی): جمیز (گولر)۔
سقورویون (ی): استورویون (جنگلی لہسن۔)
سقوطون (ی): حی العالم (ع)، سدابہار (ہ)۔
سقولوقندریون (ی): استولوقندریون۔
سقولیجان (ی): خراطین (کیچوے)
سقولومس (ی): حرشف۔
سقونیا (ی): صابون۔
سقونیون (ی): شوکران
سقیط (ع): برف۔
سک (ع): ست آملہ، یا رب آملہ اصلی اور نقلی دو قسمیں ہوتی ہیں اصلی کو سک چینی کہتے ہیں تازے آملوں یا کچے خرموں کا پانی نچوڑ کر آگ پر گاڑھا کر لیتے ہیں۔ نقلی مازو اور کچے خرمے کی نچوڑ سے بنتا ہے۔
سک چینی (ف): اصلی سک (دیکھو سک۔)
سک المسک، سک الطیب، سک المطیب، سک الجلود، سک الماء، سک الاکراس (ع): سک المسک، سک الطیب اور کن المطیب بھی کہتے ہیں۔ اس کی چار قسمیں ہیں۔ (۱) اگر اصلی یا نقلی سک کو آگ سے اتارے وقت قدرے مشک گھس کر ملا دیں، تو سک المسک کہلاتا ہے۔ (۲) اگر نافہ مشک میں رکھ چھوڑیں تو سکہ الجلود، (۳) اگر نافہ مشک کو پانی میں بھگوئیں پھر اس پانی میں سک کو ملائیں تو سک الماء (پانی کا سک)، (۴) اگر نافہ کو کوٹ کر سک مین یں ملائیں تو اسے "سک الاکراس" کہتے ہیں۔
سگ (ف): کلب (عربی) کتا (ہ)، اور مادہ کو سگ مادہ (ف)، کتی، کتیہ (ہ)، کہتے ہیں مشہور

جانور ہے۔
سگ آبی (ف): کلب مائی
قضاعہ (ع)، کتے کے مانند پانی کا
ایک جانور ہے دریائی اور
سمندری دو قسمیں ہیں دریائی
چھوٹا اور بلی کے برابر ہوتا ہے
اور اودبلاؤ کہلاتا ہے، اور
سمندری کتے جیسا ہوتا ہے۔
سکاہن (ہ): گڑ کا سرکہ جیسے
موچی چمڑے کو سیاہ کرنے کے
لئے لوہے سے ملاتے ہیں۔
سکاکائی (ہ): ایک ہندی پھلی
ہے جس کے اندر تخم کونچ جیسے
تخم ہوتے ہیں۔ بالوں میں لگائے
جاتے ہیں۔
سکال: فنجنوش۔
سگ انگور (ف): کو عنب
الثعلب۔
سکباج (معرب): سرکہ بار
(فارسی) ایک غذا ہے جس میں
سرکہ ہوتا ہے۔
سمکنبیج (معرب):
سکبنیہ، (ف)، یونانی لفظ ہیں، اور
اسی نام سے مشہور ہے، کندل،
کنالا (ہ) سہگے نم (انگر)،
سکبنیہ، (ف)، ایک درخت کا
گوند ہے بہروز کی ایک قسم
ہے۔
سکد (ہ): درخت سرس۔

سپکندری (س): چندر مکھی کا
پھول۔
سکر (ع): شکر۔
سکرالعشر (ع): آک کا گوند
(ہ)، ایک قسم کی رطوبت ہیں جو
درخت آکھ پر جمع ہو کر خشک
ہو جاتی ہیں۔
سکرجہ (ع): ایک بوٹی ہے
جس کے پتے مورد کے پتوں
جیسے ہوتے ہیں۔
سکرن (ہ): ایک
خاردار درخت ہیں پتے املی جیسے
ہوتے ہیں۔
سکرداری (ہ): عنم (ایک بوٹی
ہیں جو کیکر کے درخت پر پیدا
ہوتی ہیں، غالبا اسی کو کیکر کا بندا
کہتے ہیں۔)
سکرعلا (رو): بسفائج۔
سکنبویہ (ف): پچتان۔
سکمارا (س): کیلہ۔
سکماری (س): چنبیلی کا
پھول۔
سکناس (س): ارلو۔
سکندبالا (س): سارون۔
سکندہ پھلا (س): کھجور کی
ایک قسم ہے۔
سکندھا (س): رودہ۔
سکور (تر): بید۔
سکوہ (س): سکاکھیا ججہ کا

درخت۔
سکول (ان): اشمبل (جنگلی
پیاز۔)
سکھری (س): موکھا۔
سکھری سویت (س): تلوک
کا پھل۔
سکھنڈیکا (س): گھنگچی سفید و
سیاہ۔
سگھن سدھا (س):
دہی۔
سکھ درسن (ان): سدرسن
سکیمونی (ان): سقمونیا۔
سکی مونیم (لا): سقمونیا۔
سلا: تازہ مکھن۔
سلا: پردہ شحمہ جس کے اندر
بچہ شکم اندر ہوتا ہے۔
سلاپھل (س): تاڑ کا پھل۔
سلاچشپ (س): گل
سنگ۔
سلاجیت (ہ): سنسکرت میں
مثلاً جتو اور انگریزی میں
آسفولٹ اور جوس چج ہیں۔
مشہور دواء ہے بعض پہاڑوں
کے شگافوں میں مومیائی کی طرح
براوش پاکر جم جاتی ہے۔
سلاجہ (س): سلاجیت۔
سلاحہ (ع): جنگلی نر بکرے کا
پیشاب ہے جو سلاحہ نامی پہاڑ
میں مسی کے رقت پتھر پر گرتا

ہے اور جم جاتا ہے۔

**سلارس، سلاراس (ہ):** عربی میں میعہ سائلہ یعنی سنسکرت میں مثلاً رس انگریزی میں لیکوئڈ امبر، پری، پرڈاسٹوریکس اور لاطینی میں اسٹائی ریکس پرے پے ریٹس کہتے ہیں۔ (سلارس ایک غلیظ رطوبت ہیں جو درخت ضرو کے تنہ سے خود بخود نکلتی ہیں یا اس درخت کی لکڑی کو جو شدے کر حاصل کی جاتی ہے۔)

**سلاہ (ع):** خرے کا کانٹا۔

**سلاطم (لاطینی):** کہ، عنب الثعلب۔

**سلاقہ (ع):** کسی چیز کا نچوڑ یا جوشاندہ دواؤں کا پانی صاف شراب ایک مرکب دواء ہیں۔

**سلالہ (ع):** خرما۔

**سلپ پھل (س):** چھوٹا جامن۔

**سبین (ع):** حرشف۔

**سلت (ع):** آت جو (ہ)، جو برہنہ (ف)، ایک قسم کا چھوٹا جو ہے جو گیہوں اور جو کے درمیان ہوتا ہے سرخ و سفید ہوتا ہے۔

**سلجم (معرب):** شلغم (شلجم۔)

**سلحفات (ع):** کچھوا۔

**سلح، سلاح (ع):** پاخانہ جانوروں کا گوبر۔

**سلجوح (ع):** عود (اگر)۔

**سلخ الحیہ (ع):** کینچلی (ہ)، پوست مار (ف)۔

**سلدانیون، سلدافیون (نبطی):** درخت بید کے مانند ایک درخت ہے جو ملک شام میں پیدا ہوتا ہے۔

**سلدہری (لاطینی):** کرفس۔

**سلدی (فرنگی):** کرفس۔

**سلسافیوس (ی):** نوشادر۔

**سلیقے (ی):** سوسک (ایک قسم کا کیڑا ہیں جس کو ہندی میں تیل چور (ہ)، اور فارسی میں سوسک کہتے ہیں۔)

**سلطان الشجار (ع):** درخت سرس۔

**سلطان الجبل (ع):** ایک غیر معروف بوٹی ہے۔

**سلطان مہرہ (ف):** حجر الحمار۔

**سلع (ع):** درختوں پر لپیٹ جانے والی ایک مشہور بیل ہے، (صرمتہ الجدی۔)

**سلفر (انگر):** گندھک۔

**سلفرسبلی مثیم (لا):** کبریت معد (جوہر گندھک۔)

**سلق، سلقا (ع):** چقندر یا بھیڑیا، یا شہد۔

**سلق الماء (ع):** جاد النہر (حماض تن۔)

**سلق بری، سلق جبلی (ع):** حماض کی قسم ہیں۔

**سلقون:** قفر الیہود۔

**سلقی (ی):** سوسک (ایک کیڑا ہے ہندی میں تیل چورہ اور فارسی میں سوسک کہتے ہیں۔)

**سلک، کرگدن یا مازو:** انگریزی میں ریشم کا نام ہے۔

**سلکر (س):** رمیاک۔

**سلکی (س):** درخت تاڑ یا انڈگو۔

**سلمق (ع):** کتیرا۔

**سلمون (ی):** قرۃ العین کرفس الماء (ع)۔

**سلم (ع):** درخت بیری۔

**سلمہ (ع):** قرظ۔

**سلمو (ہ):** ایک پہاڑی جانور ہے اس کو سلو سانپ کہتے ہیں یہ ایک بڑی گوہ کے مانند ہوتا ہے۔ کھجور کے تنے کے مانند اس کے اوپر فلوس ہوتے ہیں جو نہایت سخت ہوتے ہیں دو لمبی اور باریک زبان سانپ کے مانند ہوتی ہیں۔ جب اسکو ایذا پہنچے کا اندیشہ ہوتا ہے تو سخت ہو کر پڑتا ہے پھر پتھر تلوار بندوق کچھ اثر نہیں کر سکتی گھول بھی اسی کا نام ہے

**سلوی (ع):** لوا (ہ)، کرجنو

(ف)، بیر کی قسم سے چڑیا ہے۔
سلوان (ع): سرور لانے والی دواء شہد کے قبر کی خاک۔
سلوت بھوا (س): لوہا۔
سلور (انگر): چاندی۔
سلور نائٹریٹ (ان): حجر جہنم سنگ جہنم لمبی لمبی قلموں یا بتیوں کی شکل میں ایک دواء ہے جو چاندی کو تیزاب شورہ میں حل کرکے بنائی جاتی ہے۔
سلونیہ (ہ): اندرائین۔
سلونی (ہ): ایک ہندی دواء ہے۔
سلور (ع): معرب سلورس (ی)، جری (ع)، ایک قسم کی مچھلی ہے جو دریائے نیل میں ملتی ہیں۔
سلوک (تر): جونک۔
سلبارس (ہ): سلارس۔
سلی: ایک قسم کا نرم پتھر ہے۔
سیلخہ (ع): تج۔
سیلختہ السوداء (ع): سیاہ تج کی ایک قسم ہے۔
سلیشما تنک (س): گونی چھوٹی۔
سلیط (ی): روغن زیتون یا انجیر۔

سلیط (یمن): تل یا اونٹ کے کوہان کا تیل۔
سلیعون (ی): سفیدہ۔
سلیقان: کبک کا بچہ۔
سلیقون (ی): سیندور۔
سلکیڈ لائم (ان): بجھا ہوا چونہ۔
سلیمانی (ع): دار ایکتہ (دار چکنہ-) چکنہ
سماق (ع): مشہور تنتڑیک تترک (ہ)، مسور جیسے ترش دانے ہوتے ہیں۔
سماق الدباغین (ع): سماق یا برگ سماق یا پہاڑی مازو۔
سماقلی (ع): سماق یا کرفس الماء یا سماق الدباغین۔
سماقیہ (ع): ایک غذا ہے جس مین سماق پڑتا ہے۔
سمال چلیز (ان): مرچ سرخ۔
سمانی: بٹیر۔
سمانی (مصری): اسل۔
سماد (ع): خاک اور گوبر وغیرہ جس سے کھیتوں کو درست کرتے ہیں (کھاد-)
سماروغ، سماروق (ف): کھنبی، کھگن، دھول۔
سماریس (ی): نمکین مچھلی۔
سماہنگ: قثاء الحمار۔

سم (ف): کھر (ہ)، ظلف (ع)۔
سم (ع): زہر۔
سم الحمار (ع): خرزہرہ (کنیر)۔
سم السمک (ع): ماہی زہرج۔
سم الفار (ع): سنکھیا۔
سمبدہ، سمبادہ (ف): سنبادج نوکرنڈ۔
سمبرنیو (س): بام۔
سمبی (س): کہر سنبل۔
سمپنگا (س): جنپا۔
سمج (ع): گدھے یا گھوڑے کی مادہ درازپشت۔
سمر (ع): ببول کا درخت یا بیری کے درخت کی ایک قسم ہیں۔
سمدہ ورہ (س): پلاس (ڈھاک-)
سمدرسم (س): گج پیپل۔
سمرا (ع): گیہوں یا پانی پر پیدا ہونے والی ایک بوٹی ہے۔
سمرشاکال (س): درخت نیل۔
سمروشاپوتی (س): جنگلی بلی کی مستی۔
سمرنا (ی): مر۔
سمرنیون (ی): کرفس

جنگلی۔

سمری (س): سینڈ تدہارا۔

سمسم (ع): تل (کنجد)۔

سمسم بری (ی): اجلا ہنگ (جنگلی تل۔)

سمسمہ (ع): چیونٹی۔

سمسق (ع): مرزنجوش۔

سمسق (ع): چنبیلی۔

سمطاوس (ی): سرمہ۔

سمع (ع): بھیڑیے کا بچہ جو کفتار سے مل کر پیدا ہوتا ہے۔

سمور (ی): خمیر۔

سمقوطن (ی): پتھروں میں پیدا ہونے والی ایک بوٹی ہے۔

سمک (ع): مچھلی۔

سمکتہ الصیدا، سمکہ ثول، سمکتہ البول (ع): ریگ ماہی۔

سمکتہ رعادہ (ع): رعاد (ایک قسم کی سمک مچھلی ہیں۔)

سمک سکبیج (ع): سرکہ میں جوش دی ہوئی مچھلی۔

سمک الیسودی (ع): شیخ البحر۔

سملی (ع): قراظ، (ببول کی پھلی۔)

سمن (ع): گھی۔

سمن (ع): یاسمین (چنبیلی یا چنبا۔)

سمنتدگدہ (س): سینڈ۔

سمنو (ف): میدہ۔

سمنیون (ی): سفیدہ۔

سمندر، سمندل، سمند: مشہور جانور ہیں جو آگ میں رہتا ہیں۔

سمندر پھل (ہ): ایک ہندی دواء ہے، ہلیلہ سیاہ سے بڑا اور چوکور سرخ رنگ کا پھل ہے پرانا ہونے پر سیاہ رنگ کا ہوتا ہے۔

سمندر سوکھ، سمندر بڑا (ہ): مشہور ہندی دواء ہیں رائی جتنے سیاہ رنگ کے تخم ہوتے ہیں۔

سمندر پھین، سمندر جھاگ (ہ): عربی میں زبدالبحر، فارسی میں کف دریا، سنسکرت میں بھینکم کہتے ہیں۔ (ایک دریائی جانور کی ہڈی ہے جو امتداد زمانہ سے ایک خاص صورت اختیار کرلیتی ہے۔)

سمندر لون (ہ): عربی میں ملح بحری فارسی میں نمک دریائے شور، سنسکرت میں سائڈرلون، ہندی میں سمندر نون پامگہ بنگالی میں کرکچے نن، میٹھ گجراتی میں بڑاگر لون، تیلنگی مرہٹی میں اپم کہتے ہیں۔ (سمندر لون سمندر کے پانی سے بنایا جاتا ہے۔)

سمنطوس (ی): اوجھڑی۔

سمنگا (س): لجالو۔

سمنہ (ع): حب السمنہ (چرونجی۔)

سمور (ع): بلی جیسا ایک جنگلی جانور ہیں اس کی کھال سے پوستین بناتے ہیں۔

سموریون (ی): کرفس جنگلی۔

سموک، سمولونوس (تر): ہڈی (استخوان۔)

سمہور (ہ): سقنقور۔

سمید (ع): میدہ۔

سمیرا: یا ہیز برج کی ایک قسم ہے۔

سمیس (فرنگی): کھٹل۔

سمیاک (س): املتاس۔

سمیط (سر): گردے یا آنت کا گوشت۔

سمیکا (ع): چھوٹی مچھلی۔

سمیقا (سر): سندریطس۔

سمیقلس (ی): آک کی ایک قسم ہے جس کا سایہ تک مہلک ہوتا ہے۔

سمینون (ع): فربہ کرنے والی دواء یا حب السمند۔

سمین (ع): گوشت کی چربی جو سخت نہیں ہوتی ہے۔

سنہ سنائے مکی (ہ): سنسکرت میں سورن پتری، بنگالی میں سونا

کبھی سونا پاتا اور انگریزی میں سینا کہتے ہیں۔ (مہندی کے پتوں کے مانند ایک پودے کی پتیاں ہیں جو بطور مسہل مستعمل ہیں۔)

**سناپہلی (س):** لونیاساگ۔

**سناج (ع):** کاجل چراغ کے دھوئیں کی سیاہی۔

**سناو (ع):** بلی جتنا ہاتھی کے مانند ایک جانور ہے۔

**سن (ی):** بیخ سنبلہ (ریشہ والہ۔)

**سن (ف):** عشقہ عشق پیچہ لبلاب کی قسم ہے۔

**سن (ہ):** مشہور پودا ہیں جس کی چھال سے رسیاں اور ٹکیاں تیار کی جاتی ہیں۔

**سن الکلب (ع):** پستان۔

**سنااندلسی، سنابلدی:** عینون (ایک بوٹی ہے۔)

**سنام الجمل (ع):** اونٹ کی کریان۔

**سنانیر (مصر):** آملہ۔

**سناو (ف):** دھاتوں کے براوے۔

**سناہ (ع):** رائی خردل۔

**سنباذج (معرب):** سنبادہ (ف)، کرنڈ ایک مصنوعی پتر تلوار چاقو تیز کرنے کے کام آتا ہے۔

**سبزکند (س):** باداہی کند۔

**سنبل (ع):** گیہوں جو یا کسی اور غل کی بال یا خوشہ یا، خوشبودار بوٹیاں سنبل ہندی بالچھڑ، السنبل کی چار قسمیں ہیں۔

**سنبل الطیب، سنبل ہندی، سنبل عصافیر، سنبل العقافیر (ع):** بالچھڑ۔

**سنبل رومی، سنبل غلیطی (ع):** ناردین اقلیطی ایک قسم کی سنبل ہے جو صرف بو میں مشابہ ہے شکل میں نہیں۔

**سنبل الجبلی سنبل الاسد، سنبل سوری (ع):** ریشہ والا (ف)، یہ قسم سنبل ہندی سے بہت مشابہ ہوتی ہے۔

**سنبل فارسی (ع):** پرسیاؤشان بھی سنبل فارسی میں داخل ہیں اور ایک قسم کی خوشبودار بوٹی نرگس کے ساتھ ہوتی ہے جس کے پھول بنفشی اور سفید ہوتے ہیں سفید پھولوں والے کو ہندوستان میں شبو کہتے ہیں۔

**سنبل الکلب (ع):** دروار کا پھل۔

**سنبل کھار (ہ):** سنکھیا۔

**سنبلہ (ع):** خوشہ (ف)، بالی (ہ)۔

**سن پھیکا (س):** ارہر۔

**سنبوسہ (ف):** (مشہور)، روٹی کی قسم ہے جو میدہ سے بنائی جاتی ہے اس کو اندر قیمہ یا چنے کی دال اور دوسرے گرم مصالحے ہوتے ہیں، اردو میں تکونہ کو سموسہ اور گول کو پوری کہتے ہیں۔

**سنبوت (ع):** زیرہ۔

**سنبھاری (ف):** پودینہ نہری۔

**سنبر:** شونیز (کلونجی۔)

**سنبھالو (ہ):** پنجنکشت (ف)، فنجکشت اثلق (ع)، رینو کارس۔

**سنبالی (ہ):** منڈی۔

**سنبتیکا (س):** سیپ (ہ)، صدف (ف)۔

**سنجا (ہ):** باجرا۔

**سنجامیقوری:** کاغذ۔

**سنجاب، سخاف (ع):** چوہے سے بڑا نرم بالوں والا جانور ہے اس کی کھال سے پوستین بنائے جاتے ہیں۔

**سنجد (ف):** خوب دانہ (ف)، ایک قسم کا میوہ ہے، چھوٹا اور بڑا ہوتا ہے۔ بیر جیسے یا اس سے بڑے سرخ پھل ہوتے ہیں جس کے اندر میٹھا مغز ہوتا

ہے۔
سنجد بوی (ف): ایک پھول ہے جس کے بو سنجد کے پھول جیسی ہوتی ہے۔
سنجد خراسانی (ف): عناب۔
سنجد کرخی (اصفہان): نیم کا پھل۔
سنجد ہندی (ف): مولسری کا پھل۔
سنجوبیہ (معرب): سنگبویہ (نپواڑ۔)
سنجرف، سنجفر (معرب): شنگرف۔
سنجلاط: فرنجمشک۔
سنجنجل: زعفران۔
سنجیوس (ی): مصطگی۔
سنجر: پستان۔
سن چورہ (ہ): جواکھار۔
سندر (فرنگی): شربین۔
سندروس: (مشہور) چندرس (ہ) یہ درخت سرل کا گوند ہیں۔
سندہان (ہ): عود ہندی (اگر)۔
سند (ع): سیاہ تج کی ایک قسم ہے۔
سندانہ (ع): گدھی۔
سندریطس، سندریطس (ی): ایک قسم کی گھاس ہے۔
سندیاں: یونانی یا شامی میں درخت بلوط مصر میں سلدانیون۔
سندر (ف): سندرس۔
سندرہ (ع): قنی کا درخت جس سے کمان بنتی ہے۔
سندریس (ی): اسرنج (سیندرو)۔
سندس (ی): اخشا کے بستانی (ککڑی۔)
سندمارس (ی): بستانی (ککڑی کی جڑ۔)
سندوخس (ی): جاؤشیر۔
سندیس (ی): اسرنج (سیندور۔)
سندرو (ہ): سرنج (سیندرو)۔
سندیوس اغریوس (ی): جنگلی ککڑی یعنی قثاء الحماء۔
سندرنی (ی): سرنج (سیندور۔)
سندوہا سندوہن، سندوہی (ہ): نمک طبرز و (لاہوری نمک۔)
سندہ (ف): انسان کا گوہ۔
سندھا (ہ): طباشیر (بنسلوچن۔)
سندہوا (س): سنبھالوی سفید۔
سندہو پشپی (س): دھاتکی کا پھول۔
سندھیاورت (س): چندر کھی۔
سنڈ (پنجاب): سونٹھ۔
سندھی (ہ): سونٹھ۔
سندیان الارض (سر): فراسیون، یا بلوطی درخت۔
سندریس (ی): لوہا۔
سندوری (ہ): سدا سہاگن۔
سنق (ع): جنگلی آس۔
سنسنہ (ف): سیاہ زنبور کالا بھونرا۔
سنط (ع): درخت قرظ۔
سنفرس (ی): قثای بستانی (ککڑی یا خربزہ)
سنف (ی): درخت قرط
سنقرم، سنقار (ع): ایک شکاری پرندہ ہے بادشاہ اس سے شکار کھیلتے ہیں۔
سنقریا (رو): زاج یعنی کسیس۔
سنقرہ (ع): شقراق (لٹورہ (ہ)۔
سن کردا (بہاری): لال بیگی۔
سنگبا: آلو بخارہ۔
سنگاربار (بہاری): ہارسنگھار۔
سنگریز (ف): پتھری کنکر (ہ)، حصا (ع)۔

**سنگ (ف):** پتھر (ہ)، حجر (ع)، استون، (ان)، پاشان (س)۔

**سنگ برامی (ف):** حجرالبرام۔

**سنگ مرمر (ف):** مشہور سفید پتھر ہیں حجرالرخام (ع)۔

**سنگ رانخ (ف):** معدنی پتھر ہے اس سے تانبہ نکلتا ہیں اور خضاب میں شامل ہو کر بالوں کو سیاہ کرتا ہیں۔

**سنگ سبج (ف):** سبج۔

**سنگ سرماہی (ف):** مشہور حجرالحوت (ع)، سفید پتھر خاص مچھلی کے سر سے نکلتا ہے۔

**سنگ پرستوک (ف):** ایک پتھر ہے جو پھتابابیل کے پیٹ سے نکلتا ہے۔

**سنگ پلیتہ (ف):** حجر الفتیلہ (ع)، غاریقون، کے مانند ایک نرم اور ریشہ دار پتھر ہے جو روئی کے مانند کٹ جاتا ہیں اور بتی (فتیلہ بن جاتا ہیں۔)

**سنگ جراحت، سنگ زخم (ف):** عربی میں حجرالاعرابی، سنسکرت میں دگدھ پان اور ہندی میں سرگولا کہتے ہیں، ہاتھی کے دانت کے مانند ایک سفید اور نرم پتھر ہے۔

**سنگ مثانہ (ف):** مثانہ کی پتھری (ہ)، حصاۃ المثانہ (ع)۔

**سنگ آتشی، سنگ آتش زنانہ، سنگ چقماق (ہ):** حجرالنار (ع)، چکور پتھر (ہ)، ایک پتھر ہیں جس میں لوہا مارنے سے آگ پیدا ہو جاتی ہے اور دھوئیں جیسی بو آتی ہیں۔

**سنگ خروس (ف):** ایک پتھر ہے جو مرغ کے پوٹے سے نکلتا ہے۔

**سنگ آسیا (ف):** حجرالرحی (ع)، چکی کا پتھر (ہ)، یہ سیاہ سوراخدارا برمردہ کے مانند ایک سخت پتھر ہے۔

**سنگ فسان (ف):** حجرالمسن (پتھر رسان۔)

**سنگ قبطی (ف):** حجر القبطی (ع)ایک نرم پتھر جو پانی میں با آسانی گھل جاتا ہے۔

**سنگ گردہ (ف):** حجرالکلی (ع)، گردے کی پتھری (ہ)۔

**سنگ دانہ مرغ:** سنگ خروس۔

**سنگ آہن ربا (ف):** مقناطیس (چمک پتھر۔)

**سنگ سرخ (ف):** لال پتھر (ہ)، حجر احمر (ع)۔

**سنگ سلیمانی (ف):** جزع کی قسم ہے۔

**سنگ ارمنی (ف):** حجر ارمنی۔

**سنگ اسفنج (ف):** حجر سفنج (ایک قسم کا پتھر ہیں جو اسفنج سے نکلتا ہے۔)

**سنگ برکان (ف):** معنیسا۔

**سنگ یشم (ف):** یشب۔

**سنگ چقماق (ف):** سنگ آتشی۔

**سنگ بلور، سنگ کارو (ف):** حجراسن (رسان۔)

**سنگ کچ (ف):** جسمین۔

**سنگ بصری، سنگ سرمہ (ف):** توتیا۔

**سنگپرہ (س):** دیوار۔

**سنگپا:** جھانوہ میل چھوڑانے کا پتھر۔

**سنگ پشت (ف):** کچھوا (ہ) سلحفاہ (ع)۔

**سنگ خوارہ (ف):** لوا (ہ)، قطا (ع)۔

**سنگدان، سنگدانہ (ف):** عربی میں قانصہ ترکی میں پنکہ اور ہندی پتھری اور پتری کہتے ہیں۔ ایک عضو ہے جو پرندوں میں معدے کے قائم مقام ہوتا ہے۔

**سنگرگ (س):** سینڈ تدہاری، تدہاراتہور۔

**سنگبویہ (ف):** تخم نیواز۔

**سنگبویہ (ف):** تخم یسبان۔

سنگ شکن (ف): عب القلت (کلتھی) یا خرما کی ایک قسم ہے۔
سنگویز (ف): سونٹھ۔
سنگترہ (ف): رنگترہ (مشہور میوہ ہے۔) مکرامکردی (ع)، سویٹ آرنج (ان)۔
سنگل میش (ف): زرفامی تر۔
سنگھاڑا (ہ): سنسکرت میں شرنگاٹک، تری شرنگا بنگالی میں پانی پھل، شنگاڑے، گجراتی میں سنگوڑان، تیلنگی میں پرک گڈو، انگریزی میں واٹرکین ٹراپ، لاطینی میں ٹرپاپس، پی نوز کہتے ہیں۔ (مشہور پھل ہے اس کی بیل تالابوں میں لگائی جاتی ہیں۔)
سنکھاہولی (ہ): سنسکرت میں سنکھ پشپی ہندی میں سنکھیا ہولی، کوڈلا، مرہٹی میں سنکھولی، سانکھ بیل، گجراتی میں سنگھاولی، لاطینی میں اولویوٹرس اریکٹا کہتے ہیں۔ (زمین پر مفوش بیل دار بوٹی ہے۔ پھول چھوٹا سفید رنگ زیادہ تر صبح کے وقت کھلتا ہے۔)
سنکھ (ہ): سفید مہرہ، (ف)، حلزون (ع)۔

سنکھیار (ہ): میٹھہ تیلیہ کی قسم ہے۔
سنکھیا (ہ): عربی میں سم الفار، شک تراب الھالک، تراب الفار، رہج الفار، مرکشوہ، فارسی میں مرگ موش، سنسکرت میں گوری پاشان، آکھو پاشان مرہٹی میں شومل، شنکیا، گجراتی میں شومل کھار، سنکھیو لاطینی میں اسیڈیم، آرسینی اوزم، انگریزی میں آرسینک آرسینی آس ایسڈ آرسینی اس انہائڈ بائڈ کہتے ہیں۔ ان ناموں کے علاوہ سنکھیا کے مندرجہ ذیل اصطلاحی نام بھی ہیں۔ زہر، سم سفیدہ، سفید دواء قتال، زہر آدم، درنیخ ابیض۔
سنگھا (س): کٹائی۔
سنگھال (س): پنڈالو کی ایک قسم ہے۔
سنگھ چوتکا (س): سفید پھولوں والی جوہی۔
سنکیسر (س): جل کیسر۔
سنگی مچھلی (ہ): دریائی بچھو (سنگی مچھلی مشہور مچھلی ہے۔)
سنکر: غار۔
سنلم (ہ): سنگ جراحت۔
سنم (ع): بقر (گائے بیل۔)
سنو (ی): شونیز (کلونجی۔)

سواسون (فرنگی): پارہ (سیماب۔)
سنور (ع): بلی (گربہ۔)
سنوت (ع): زیرہ۔
سنوس (ی): سندر یطس۔
سنونو: ابابیل کی قسم ہے۔
سننہ مٹر (ہ): مٹر کی شکل کا تکونہ دانہ ہوتا ہیں، جو باہر سے زرد سیاہی مائل سنہرا ہوتا ہے اور اس کے اندر ریشم کے مانند کوئی چیز بھری ہوتی ہے۔
سنہ (ع): مدینہ منورہ کے خرما کی کوئی قسم ہے۔
سنی: مچھلی کی ایک قسم ہے۔
سنتمادر (س): ترپھلا۔
سنی شنا (س): چنچل کا ساگ۔
سنے پس (لا): رائی (خرول۔)
سنے پس جن سیا (لا): سرسوں۔
سنے موماکی کارٹکس (لا): دارچینی۔
سنے من (انگر): دارچینی۔
سینوس (ی): گلنار۔
سو (تر): پانی۔
سوا (ہ): طوطی، توتہ۔
سوا (س): آنولہ۔
سوادماکھا (س): یاکھرنی

ثبت (سویا-)

سوادکنتکی (س): رتن جوت ہے

سولوپا شکمنی: ویلکرد کا درخت-

سولومیا (س): چمٹ-

سولو الہند، سولواالہند: ہلیلہ

السودلہ یا گشت برگشت (مرڈر پھلی)

سولوالاکرلو (ع): گشت برگشت (ف)

سولوالاساکفہ (ع): سرکہ-

پوست انار اور زاج کی اک مرکب دواء ہے-

سولوالبطن (ع): جگر-

سولوالکلام (ع): سلادران-

سواسالقصلہ (ع): مازو-

سوادیہ (ع): چڑیا کنجشک یا سیاہ سانپ-

سواسن: طراسغلن-

سواق (ع): خرما کا شگوفہ یا ایک دوسرا درخت ہے-

سوار، سوال (ہ): کائی (طحلب-)

سوالی (ہ): شقاقل-

سوام (ع): صرد-

سوپ (ہ): بھنے اور چھلے ہوئے دانے-

سوپ (انگر): صابون-

سوت: شہد-

سودانی (ع): ایک پرندہ ہے دم لمبی اور چوڑی ہتھیلی کے برابر ہوتی ہے-

سودا (تر): دودھ-

سودریقون (ی): توتیا کی ایک قسم ہے-

سودق (ع): صعتر-

سودنیق، سودانق (ع): باشہ (چرخ) شاہین-

سوداسنج: آبار (سیسہ سوختہ-)

سودیری (ہ): ایک ہندی دواء ہیں مست ہاتھی کی سی بو آتی ہے سیاہ اور غیر سیاہ دو رنگ کی ہوتی ہیں-

سوپاکھی (س): برلون-

سوہاگی (س): سہاگہ-

سوبھل (ہ): بابونہ یا اقحوان-

سوپدہومک (س): ہینگ-

سوپرنا (س): ایڑاکل پنا-

سوپشکل (س): جنگلی کنول، پدم چارنی-

سوپٹی (س): آپٹا-

سوپترم (س): سازج (تیزپات-)

سوترا (س): تربد سفید (نسوت-)

سوٹکامو: بے پتوں کی ایک بوٹی ہے پاؤ گز تک اونچی ہوتی ہے اور اس میں شاخیں ہوتی ہیں، یہ ایک شاخ پر چھوٹا سرخی مائل خوشنما پھول ہوتا ہیں-

سوتم (س): پارہ-

سوجنہ، سوجنا (ہ): سجنہ یا سوہانجنہ-

سوجہپتر (س): (۱) الائچی کے پتے (۲) پریانک، (۳) جمی، (۴) چنچل کورہ، (۵) راگردولہ، (۶) جیلکو، (۷) سنا کے پتے-

سوچھمنال (س): چھلکا کو-

سوخ (ف): پیاز-

سود (تر): شیر، دودھ-

سودہ (شیرازی): قنابری-

سوڈا (انگر): مشہور اشخار، (ف)-

سوڈیائی کلورائیڈ (لا): نمک طعام-

سورلج، سوآل (س): کالی زیری-

سوراک (ف): بوزہ-

سور (ہ): خوک (ف)، خنزیر (ع)، باگ (ان)، جنگلی اور شہری دو قسم ہوتا ہے-

سوراشٹری (ہ): ایک ہندی دواء ہے-

سوربیون (ی): درمنہ-

سورج (معرب): مشہور (ف)، ابقر (ع)، یا کفوریا کی کوئی قسم ہے۔
سوردر (سر): اقیتمون۔
سورنا (س): کمکشٹ۔
سورشا (پ): دیرمل۔
سورن جشمی (س): جیلکو۔
سورنجان (ی): مشہور بربر جنگلی سنگھاڑہ (ہ)، کالچیکم (انگر) ایک جڑ ہے۔
سوران (ف): سالک۔
سوریون (ی): شیخ ارمنی۔
سورچہال (س): لٹوبری۔
سورق (ع): صقر۔
سورسان (ی): سولان۔
سورطیون، سورقطون (ی): ثعلب مصری۔
سوری (ع): زاج کی ایک قسم ہے یا زاج احمر۔
سوری (ف): ریحا سرخ کی ایک قسم ہے یا سوسن سرخ سرخ کی ایک قسم۔
سورہ: کرفس الماء قرۃ العین۔
سورتینج (ہ): ایک ہندی دواء ہے جس کے لال پھول ہوتے ہیں۔
سورج مکھی (ہ): مشہور پھول ہے جس کا رخ ہر وقت آفتاب (سورج) کی طرف ہوتا ہے۔
سورن (ہ): زمین کند، جنگلی اور باغی دو قسم ہے ایک جڑ ہے جو کھائی جاتی ہے۔
سورن جاتی (س): چنبیلی زرد رنگ۔
سورن جوتھکا (ہ): جوئی زرد سیتھر دادائی۔
سورن چھال (س): لٹوبری۔
سور مچھلی (ہ): خوک ماہی، ڈولفین۔
سورنالتہ سورنتا (س): کنگنی۔
سوریا (ہ): اذخر۔
سوری دلی (س): رمیاک۔
سوس (ع): ملٹھی کا پیڑ اصل السوس یعنی ملٹھی اس کی جڑ ہے۔
سوسن (ع): مشہور خوشبودار بوٹیوں میں سے ہے، جنگلی اور دماغی دو قسم ہے نیز رنگ کے لحاظ سے سفید اور نیلا ہوتا ہے ایک قسم سرخ بھی ہے۔
سوسن سواد (ف): سوسن سفید رنگ اس کی جڑ بڑی پیاز جیسی ہوتی ہے۔
سوسن آسمانجونی (ع): سوسن نیلگوں۔
سوسن خطائی (ع): سوسن سرخ رنگ دار۔
سوسن ازرق (ع): سوسن آسمانجونی۔
سوسن جبلی (ع): راسن۔
سوسمار (سف: گوہ (ہ)، ضب (ع)، جانور ہے جو بلی سے چھوٹا اور خاکستری رنگ ہوتا ہے، جنگلوں میں بل بنا کر رہتا ہے۔
سوس (ع): ایک کیڑا ہے جو اونی کپڑوں میں پیدا ہو جاتا ہے۔
سوس الخشب (ع): لکڑی کا کیڑا۔
سوسک (ف): تھو (ہ)، تنوج، (عربی) یہ یا ایک قسم کا خنفساء (گبرولا) جو حمام اور سیلی زمین میں ملتا ہے۔
سوسفند (معرب): سوپنس (ف)، ایک دودھ دار بوٹی ہے بقول بعض دودھی۔
سوسپند (ف): سفوسنفد۔
سوسنیر (ف): سسنبر۔
سوسہ (ف): عظایہ۔
سوشروہا (س): درخت اندکو کے پتے۔
سوشرنی (س): تربد سیاہ (تسوت سیاہ)۔
سوشیمنان (س): درخت نبکا۔

سوطالن (ی): چقندر۔
سوطلیس (ی): چقندر۔
سوطیرا (ع): معجون مخلص اکبر کا نام ہے۔
سوعان (تر): پیاز۔
سوفال: درخت اندرجو کی چھال کی مانند چھال ہوتی ہے۔
سوفتہ (ف): اونی کپڑوں کو کھا جانے والا کیڑا۔
سوقرطون، سوقرطیون، سوقوطن، سوقوطون، سوقیطون، سوقطون (ی): ثعلب مصری یا بے بو، اور بے مزہ سیب ہے یا حی العالم، بقول بعض لفاح کی قسم ہے بقول بعض کوئی اور ہی دواء ہے۔
سوقیطون (ی): جندبید ستر، بقول بعض ثعلب مصری یا بغیر بو کا سیب ہے۔
سوقی (ی): انجیر۔
سوقیروس (ی): بیدانجیر (ریندڑی۔)
سو کچس (س): استونی۔
سوکلہ چھتر (س): ستاور، سومندا۔
سوکر (ہ): سور (ہ) خوک (ف)۔
سوکڑ (ہ): سوکھا گوشت۔
سوکری (س): موصلی سیاہ۔

سوکانڈک (س): کریلے کی بیل کی شاخیں۔
سوکوٹراین ایلوز (ان): صبر سقوطری۔
سوگندہ مولا (ان): (۱) کوڑپالا، (۲) چھوٹی رہنا۔
سوگندہ (س): (۱) سرخ چاول، (۲) ناریل، (۳) چھوٹی راسنہ (۴) سرپاچھی۔
سوگندہ گوپولیسی (س): کوڑپالا۔
سوگندہک (س): (۱) سرپاتھی، (۲) اگر، (۳) گندھک۔
سوگندھیکا (س): (۱) کویٹ رکیٹ، (۲) درخت تلسی۔
سوگن (س): تخم قرطم (کڑ۔)
سوگندہاج (س): کیوڑا۔
سولان (ی): چقند یا چقندر جیسی کوئی دواء ہیں۔
سولا: مازریون۔
سولع (ع): صبر (ایلوا۔)
سوما (س): کانجی (چندر مکھی۔)
سوما (س): لوہے کا برادہ۔
سوماقون، سوماجیون، سوماقیون (ی): پاک۔
سوملی (س): کچور۔

سومایا (سریانی): تانبہ کا برادہ۔
سوم بلی (س): گلو، بقول بعض رسائن کی قسم سے دواء ہے۔
سومبر بریکا (س): دیوانہ ہلہل ایک قسم کی ہلہل ہے۔
سومتی، سومیا (س): سالی پرنی۔
سومنا (س): جوتری۔
سومانیوس (ی): پالک۔
سومندا (ہ): ایک ہندی بوٹی ہے۔
سوملتا (س): گلاب اور سیوتی وغیرہ کے پھول کو کہتے ہیں۔
سومورودن (ی): جمیرہ (اکولر۔)
سومولی (س): گلو یا باپچی۔
سومراجی (س): باپچی۔
سومران (س): روہنی۔
سومیملان (س): روہنی۔
سومنگل (س): روہنی۔
سوکھ (س): تلسی سیاہ۔
ساتا (ہ): عربی میں ذہب، عقیان، عسجد، فارسی میں طلاء، زر، ترکی میں التون قزل، سنسکرت میں سورن، کنچن اور انگریزی میں گولڈ کہتے ہیں، (مشہور قیمتی دھات ہے۔)

سونشری (س): سپاری۔
سونف، سونپ (ہ): بادیان (ف)، رازیانج (عربی)، فیفنل (ان)، مدھوریکا (س)۔
سونفیہ (ہ): ایک بوٹی ہے جس کے پتے اور بو سونف جیسی ہوتی ہے۔
سونٹھ (ہ): سنسکرت میں سنٹھی، شرنگ نیرا، بنگالی میں شنٹھ، تیلنگی میں سنٹھی عربی میں زنجبیل اور انگریزی میں جنجر کہتے ہیں، (ادرک کو خاص ترکیب سے خشک کر کے سونٹھ بنائی جاتی ہے۔)
سونچر لون (ہ): نمک سیاہ (ف)، ملح اسود (ع)۔
سون ترہ (ہ): سنگترہ۔
سونا موتی (ہ): بابونہ۔
سوندھی (ہ): اذخر۔
سونس (ہ): مشہور دریائی جانور ہے جس سر سور جیسا ہوتا ہے اسی وجہ سے اس کا نام خوک ماہی (ف)، خنزیر البحر (عربی) بمعنی دریا کا سور ہے۔) دلفین (ی)۔
سونس (ی): توتیا۔
سونش (ف): لوہے کا برادہ۔
سونگلی (ہ): گھاس کا نام ہے، جو جانوروں کے لئے مضر ہوتا ہے۔

سون مکھی (ہ): ذرارنج (ع)، تیلنی مکھی۔
سون مکھی، سونا مکھی (ہ): عربی میں حجر النور یونانی میں مارقیشا ذہبی سنسکرت میں سورن، ککٹ، انگریزی میں برمتھ کہتے ہیں۔ یہ ایک قسم کا چمکدار پتھر ہے۔ جو مختلف دھاتوں کے کانوں میں ہوتا ہے اور اسی کے دھات کے کانوں میں ہوتا ہے اور اسی کے دھات کی رنگ کی وجہ سے اس کے مختلف نام ہوتے ہیں، مثلاً روپا مکھی، سونا مکھی۔
سودرچ (س): پدالون۔
سودہ (ہ): سویہ (ہ)، شبت (ع)۔
سوہاگندھ (س): سرپاچھی خرد۔
سویت پوروک (س): تخم سبجنہ۔
سویت مولک (س): سفید سکھپرہ۔
سویت سارنی (س): ٹھیکری بوٹی۔
سویت کانڈو (س): درخت بکل کی ایک قسم ہیں۔
سویت ھمبھو (س): کچور۔
سویت پنڈی (س): کمل۔

سوـلنک (س): کنول کے پھول۔
سویت کھٹیکا (س): کھریا۔
سویت بندورک (س): بلر سفید (باقلائے سفید۔)
سویت رکت (س): بچھناک کی ایک قسم ہے۔
سویت سار (س): روہنی۔
سویت رڈشٹ (س): پاٹلی سفید۔
سویت چندن (س): چندن سفید (صندل سفید۔)
سویت پاکی (س): گھونگچی سرخ۔
سویت کامبھوجی (س): گھونگچی سفید۔
سویت سندا (س): چھکی سفید۔
سوـنیکا (س): عباسی (گل عباس۔)
سویت پشپ (س): سنبھالوی سفید۔
سویت کنچک (س): زیرہ سفید۔
سویت کیسپرا (س): سفید بگین۔
سویٹ آرنج (ان): سنگترہ۔
سویٹ آمنڈ (ان): بلوام شیریں۔

سوی جنگلی (ہ): پاپڑہ (شاہترہ۔)

سوئیا (ہ): سویا (شبت۔)

سویدا (ع): شونیز (کلونجی۔)

سوریا (س): کانجی۔

سوسطرا (ی): سوطیرا۔

سویق (ع): ستور (ہ)، پست (ف)، بھنے ہوئے دانوں یا پھلوں کے آٹے مثلاً گیہوں کدو انار دانہ سیب بیر وغیرہ۔

سویق ارز (ع): چاولوں کا ستو۔

سویق تفاح (ع): سیب کا ستو۔

سویق حنطہ (ع): گیہوں کا ستو۔

سویق حمص (ع): چنے کا ستو۔

سویق حب الرمان (ع): انار دانہ کا ستو۔

سویق حب یقطین (ع): تخم کدو کا ستو۔

سویق خرنوب (ع): خرنوب کا ستو۔

سویق شعیر (ع): جو کا ستو۔

سویق غبیرا (ع): سنجد کا ستو۔

سویق قرع (ع): کدو کا ستو۔

سویق نبق (ع): بیر کا ستو۔

سویقیہ (ع): ایک شربت ہے جو چاول یا جو یا گیہوں کو پکا کر اور اس میں مٹھاس اور خوشبو وغیرہ شامل کرکے تیار کرتے ہیں۔

سویں: ماہیچہ (ف)، اطریہ (ع)۔

سویاں (ہ): مشہور غذاء ہے۔

سہا (س): کمرپنڈی۔

سہاچرا (س): گل منڈی۔

سہاگہ (ہ): عربی میں بورق الصناعہ فارسی میں تنکار، سنسکرت میں سوبھاگیہ انگریزی میں بوریکس کہتے ہیں۔

سہالہ (ہ): سفالہ، کپسی دھلت کا برادہ۔

سہانجنہ (ہ): سجنہ۔

سہ برگ (ف): حند قوقی، یا نہ پتی۔

سبھچری (س): ریٹی۔

سجنہ (ہ): سنسکرت میں شوبھانجن ہندی میں سوہنجنہ سنجنہ سوہانجنہ بنگالی میں سجنے، مرہٹی میں شیوگہ گجراتی میں شردھو، تیلگی میں ملنگہ انگریزی میں ہارس ریڈس ٹری کہتے ہیں۔ (مشہور درخت ہے اس کی پھلیاں آدھا آدھ گز تک لمبی دھاری دار اور باریک ہوتی ہیں، اس کا گوند "گوند سجنہ" کے نام سے مستعمل ہے۔)

سہدیئی، سہدئی، سہدیوئی (ہ): مہابلا بھی کہتے ہیں۔ ہندی بوٹی ہیں، اس کے پتے تلسی جیسے ہوتے ہیں، سرخ و سفید دو قسم ہوتی ہے۔ درخت نصف گز یا قدرے کم و بیش ہوتا ہے۔

سہر (ف): گائی۔

سہریز (ع): خرما کی ایک قسم ہے۔

سہرین: دارچینی۔

سہنسرپترا (س): کنول کے پھول۔

سہسربھیدی (س): کانجی کی تلچھٹ۔

سہسرویریام (س): الی یا دوب سفید۔

سہسرمولی (س): ستاور۔

سہکارپھل (س): میٹھا آم، یا ستیا پھل۔

سہ سنبل (ف): شونیز (کلونجی۔)

سہ کوہک (ف): خارخسک (گوکھرو۔)

سہ گل (ف): ملیق۔

سہ گل (ف): ملیق۔

سل ۃ (ع): غراب (کوا۔)

سہلدۃ (ع): لوبان۔
سہنس بید (ہ): ایک نرم سرخ رنگ یا سیاہ رنگ کا ہندی پتھر ہے۔
سہنس کوئی (ہ): حومانہ۔
سہورا (ہ): سنسکرت میں شاکھوٹ، بنگالی میں شیوڑا، شانٹر، مرہٹی میں سہوڑ، اور لاطینی میں اسڑپ لیو ساپر کہتے ہیں۔ (سہورا کا درخت نہایت گٹھیلا اور جھاڑ، جھنکاڑ، ہوتا ہے۔ اس کو بعض مقامات پر ہنیس کہتے ہیں اور بقول بعض اس کو ناگدون کہتے ہیں۔ بیان کیا جاتا ہے کہ سانپ اس درخت کے پاس نہیں آتا۔
سہوریا (س): کنیر۔
سی (ف): پتھر (ہ)، حجر (ع)۔
سیا (ف): سنبایا اس کا عصارہ (نچوڑ۔)
سیاب (ع): بلح یا بسر بقول بعض خلال۔
سیابہ (ع): شراب۔
سیاد اوران، سیاہ اوران (ف): سلو ادران۔
سیاسا (س): حرمل (اسپند۔)
سیا سر (ف): سار۔
سیاع (ع): کنکن (السی۔)
سیالہ (ع): یاسمین (چنبیلی)، یا حند قوتی۔
سیال (ہ): گیدڑ، (ہ)، شغال (ف)۔ یا جنبیلی۔
سیار (ہ): گیدڑ، (ہ)، شغال (ف)۔
سیاخ (ف): خار خسک (گوکھرو۔)
سیالی (ہ): پرستوک (ابابیل) یا شقاقل۔
سیان (ف): عشقہ (عشق پیچہ۔)
سیاہ دارو (ف): کرمتہ السودا۔
سیاہ دانہ (ف): شونیز (کلونجی۔)
سیاہ گوش (ف): بلی کے برابر ہرن کے رنگ کا کالے کانوں والا ایک جانور ہے خیال ہے کہ شیر کے آگے ہوا کرتا ہے اور اس کی آمد کی خبر دیتا ہیں۔
سیاہی: مشہور، روشنائی مداد حبر (ع)، مرکب (ف)۔
سیب (ف): مشہور میوہ ہے تفاح (ع) کثل (ف) ایپل (ان) سیو (ہ) مختلف مزوں کا ہوتا ہیں، مثلاً میٹھہ کھٹہ کھٹہ پھیکہ چاشنی دار۔
سیبا: الی۔
سیبوس: اسپغول۔
سیسیا (ی): سیلسیا۔
سیپ، سیپی (ہ): مشہور صدف (ع)، گوش ہی (ف)، سی شیل (ان)۔
سے پن (ان): پتنگ۔
سیچالی (س): (۱) زگنڈی، (۲) گڑبل کی ایک قسم ہے۔
سیبوس: اسپغول۔
سیتیل (ع): چیتل یعنی نیل گائے کی ایک قسم ہے بقول بعض پہاڑی بکری (تمیں جبلی) یہ جانور ہرن سے بڑا ہوتا ہے، اور اس کے اوپر سفید گول داغ ہوتے ہیں جن سے نہایت خوبصورت معلوم ہوا کرتا ہے۔
سیتاپھل (دکن): شریفہ۔
سیتاپھل (ہ): میٹھا کدو (بھیلیا کدو۔)
سیتاسپاری (ہ): بلوط۔
سیتاگ (ہ): سپند سوختنی (اسپند۔)
سیتاابٹن (ہ): بھنگ کے مانند ایک ہندی درخت ہے جس سے ابٹن تیار کرتے ہیں۔
سیتیل چینی (ہ): مشہور نام ہے، کباب چینی کے مانند دانہ ہوتے ہیں چبانے سے کافور جیسی بو آتی ہے۔
سیتپستھر (س): ابی سفید۔

سیت پریا (س): پرپانک۔
ستیکا (س): بادیان (سونف۔)
ستینوارک (س): سریالی۔
سیتوبریا (س): چیلکوا۔
ستبھیرو (س): درخت موتیا۔
سیتیا (س): درخت پیپل۔
سیتھا (س): سنبھالوی سیاہ یا جنگلی سداب۔
سیتجیونہان (س): کرونڈے کے پتے۔
ستمنت (س): چھاچھ جس میں دہی اور پانی برابر ہوں۔
سیج (ف): مویز (منقیٰ۔)
سیج (ہ): اشنہ (چھڑیلہ)، یا تھور، یا تھور کی ایک قسم ہے۔
سیچھنہ (ف): باشہ یا صعوہ۔
سیچقان (تر): موش (چوہا)۔
سیخول (ف): ہیہ کلاں (خارپشت بزرگ۔)
سید النحل (ع): یعسوب۔
سید ھومسی (س): آپٹا کے پھول۔
سی ڈویلم (لا): بھدانہ۔
سیر (ف): لہسن (ثوم۔)
سیروشتی (ف): جنگلی لہسن۔
سیرؤں (رو): قرۃ العین۔
سیران (ہ): مرقشیشا (سونا مکھی۔)
سیرن پرن (س): ناگرموتھہ۔
سیریک (س): گلاب اور مہندی کے پھول۔
سیرینج (س): لونگ۔
سیڑی (ہ): سیہ (خارپشت۔)
سیسارون (ی): مختلف الماہیت غیر مشہور دواء ہے۔ بقول بعض ایک درخت کی جڑ یا سوسن کی جڑ یا فلفاس یا کلونجی کی لکڑی۔
سیسالیوس، سیسالی (ی): بقول بعض انجدان رومی بھاپھلی (ہ)، یا انجدان کے مانند ایک قسم کے پتے بادیان جیسے ہوتے ہیں، دوسری قسم کے بلاب جیسے تیسری کے زیتون جیسے بہرحال کاشم جیسی ایک اور دوا ہے۔
سیسامون (ی): تل (ہ)، کنجد (ف)۔
سیسان (ی): بقول بعض انول (ہ)، یا حب الفقد یا ثمرائل یا ایک درخت ہیں جس کے تخم میتھی جیسے یا سیاہ مرچ یا حب الفقد جتنے ہوتے ہیں۔
سیسا (ی): شاۃ البحر (ع)، شبیہ (فرنگی) کیکڑے جیسی ایک قسم کی مچھلی ہیں جس سے روشنائی جیسی سیاہی خارج ہوتی ہیں اسی وجہ سے اسے فارسی میں ماہی مرکب و روشنائی کی مچھلی کہتے ہیں۔
سلیستر (سر): ذنب الخیل۔
سیسبر (ی): نمام۔
سیسنبرون (ی): حرف الماء۔
سیسرون (ی): حرف الماء کرفس الماء قرۃ العین۔
سیسامندا (سریالی): جلاہنگ۔
سیسامون (ی): تل (کنجد)۔
سیس (ہ): آبنوس یا کافور۔
سیسا (ی): سرطان بحری (دریائی کیکڑا۔)
سیسلء (ی): انجدان طیب دو شبودار۔
سیسرک، سیسر، سیسک (ہ): سوس (کپڑوں کو کھا جانے والا کیڑا۔)
سیسق: سرمق (بتھوا۔)
سیسرم: بقول بعض سونٹھ جیسی داوء ہے۔
سیسمان، سینبرم (ی): نمام۔
سیسہ (ہ): مشہور دھات ہے، قلعی جیسی سیاہی مائل ہوتی ہے۔ اسرب (ف)، آنک، رصاص، اسود (ع)، لیڈ (انگر) ناگ (س)۔
سیسون (ہ): شیشم۔

سیسنون (ی): افسنتین۔
سی سیم پیلوس (لا): پاٹھا۔
سیصاروں: عشبۃ الشونز۔
سیطبیط (ع): صرصر (جھینگر)۔
سیعلقون (ی): زوفرا۔
سیغسرا (ف): سیسہ کلاں (غار پشت کلاں۔)
سیسعروس (ی): کندر۔
سیغوس (ی): ککڑی۔
سیغوس اغریوس، سیغوثون (ی): قثاء الحمار۔
سیف (ع): ایک مچھلی ہے عربی میں سیف گھوڑے کی دم کو کہتے ہیں۔
سیف الغراب (ع): سوسن کی ایک قسم ہے۔
سیغافیطوس (ی): آبنوس۔
سیفرن (ان): زعفران (کیسر)۔
سیقیہ سیلقیاس، سیلیقانوس (ی): سیا۔
سیفس انمارس (ی): ککڑی۔
سیفس اغریون (ی): قثاء الحمار۔
سیقومورون (ی): خمیر۔
سیقنہ (ع): مصر میں ایک جانور ہوتا ہے جو درختوں پر بیٹھ

پتوں کو اس طرح کاٹ دیتا ہے کہ ایک بھی نہیں رہتا ہے۔
سیک (تر): جانوروں کا تازہ۔
سیکران (ع): بزرالبنج (اجوائن خراسانی۔)
سیکران الحوت (ع): انبیر ہرج یا بومبر۔
سیکنگ (ف): سوس یعنی غلونکا کیڑا۔
سیکو (ان): ساگودانہ۔
سیکی (ف): شراب مثلث۔
سکریک (س): پھٹکی سفید۔
سیکھرا (س): ببکل کا درخت۔
سیگوہ (س): سہجنہ۔
سیلان (ع): خرما کا نچوڑ دھوپ میں گاڑھا کیا ہو۔
سیلانہ (ف): جناب۔
سیلج (ہ): اشنہ (چھڑیلہ۔)
سیلک (ف): سوس (غلوں کا کیڑا۔)
سیلک (ف): کٹیلہ (ہ)، (اراقو)۔
سیلقی (ی): دردان کا پیڑ۔
سیلوبان (رو): ذبل (گوبر)۔
سیلبن (ی): لوبیا۔
سیلیک: مہندی کے پھول۔
سیلی (ہ): پھٹکی۔
سیلی سیلک ایسڈ (ان):

تیزاب منصاف۔
سیم (ف): چاندی (ہ)، نقرہ (ع)۔
سیم (ہ): مشہور ترکاریوں میں سے ہے ہندی میں باقلا کے اقسام سے ہے۔
سیما (ف): چاندی۔
سیماب (ف): پارہ (ہ)، زیبق (ع)، مرکوی (انگریزی)۔
سیماہنگ (ف): قثاء الحما (بنڈال)۔
سیمبوسائی فلورنیر (ان): گل خمان۔
سیمل (ہ): سینبھل۔
سیموس (ی): الماس (ہیرا)۔
سیملا (ی): لوبیا۔
سین (ف): ذراریح (تیلنی مکھی)۔
سینبل، سینبھل (ہ): ہندی مشہور درخت ہے اس کی جڑ موصلی سینبل کہلاتی ہے اور گوند اس کا موچرس کے نام سے مشہور ہیں، سنسکرت میں شالملی اور اہل دکن بورگ کہتے ہیں۔
سینب (ہ): سیم (ہ)۔
سینٹو منین (ان): درمنین (جوہر درمنہ)۔
سینٹونی نم: لاہور منین (جوہر

درمنہ۔)
سنٹے لینگ ایسڈ (ان):
تیزاب صندل۔
سیندور، سیندر (ہ): مشہور
ہندی دواء ہے بعض ہندو
عورتیں اس سے مانگ بھرتی
ہیں، عربی میں سرنج فارسی میں
شنگرف زاولی سنسکرت میں
ناگم انگریزی میں ریڈ ایڈ کہتے
ہیں۔
سینڈھ، سینڈ (ہ): سنسکرت
میں سینہ ہندی میں تھور، تھوہر
سینڈ، بنگالی میں شاگا چھ، ج
برکش، مرہٹی میں نب ڈنگو،
تیلگی میں چیمرٹو، انگریزی میں
ملکس بج پر-کلی پڑ اور لاطینی میں
یوفوربیا نزا گورے نا کہتے ہیں
سینڈ یا تھوہر کی بہت سی قسمیں
ہیں مثلاً ڈنڈا تھوہر تدھار تھوہر
چودھارہ تھوہر ہنجد ہارہ تھوہر ہر
انگلیا تھوہر وغیرہ۔
سینڈوری (ہ): شگن ایک بوٹی
ہے اس کے پھل کو کرم دانہ
کہتے ہیں۔
سیندھالون، سیندھانمک (ہ):
عربی میں ملح اندرانی فارسی میں
نمک سنگ نمک طبرزد نمک
لاہوری کہتے ہیں۔
سیندھ (ہ): کھری (پھوٹ کی
چھوٹی قسم ہیں جو پک جانے پر
زرد رنگ اور نہایت خوشبودار
اور خوس مزہ ہوتے ہیں۔
سیندھی، سیندی (ہ): تاڑی،
(انگر) درخت کا رس ہے جو
تاڑی کے مانند ہوتا ہے اور
ترکیب خاص حاصل کیا جاتا
ہے۔
سیندریس (ی): لوہا (آہن)۔
سینگری، سینگرے (ہ): مولی
کی پھلی۔
سینگھیا (ہ): بچھناک کی قسم
ہے۔
سینگہ یا سینگ (ہ): مشہور،
قرن (ع)، شاخ حیوانات (ف)۔
سینوہ (ہ): پہاڑی سہی یا ساہی
(خارپشت کوہی۔)
سیو (ہ): سیب۔
سیواہ یسا (س): ہڑ، ہلیلہ۔
سیو نان کھی (س):
اڑوسہ، بانسہ۔
سیو نیست (س): بہٹ
کٹائی۔
سیوتی (ہ): مشہور پھول ہیں،
نسرین (ف)۔
سوار السند (ع): کشت
برکشت (مزور پھلی)۔
سیو ملتیک (س): درخت
انگوہ
سیوملی (س): درخت
ہوتانکس۔
سیون (رو): قرۃ العین۔
سیونتی (ہ): سیوتی کے مانند
قدرے اس سے بڑا ہوتا ہے۔
سیوواچھی (س): کرنب۔
سیورچھا (س): مہامید، یا
چھوٹی راسنا۔
سیوئیں (ہ): مشہور غذا ہے،
اطریہ شعریہ (ع)۔
سیہک، سیاہک (ف): اراقو
(کٹیلا)۔
سیہی (ہ): مشہور کانٹوں والا
جانور ہیں، خارپشت (ف)۔

## ش

شاب (ع): ماہودانہ۔
شاب رومی (ع): فلفل
سفید گول مرچ سفید۔
شباب ہندی (ع): گول
مرچ سیاہ۔
شاباتک، شابانج، شابورقان،
شابورن (ف): فولاد۔
شابرج، شاہبرج (معرب):
شاہبرک۔
شاہبرک: لفلاح۔
شاپورخان (ف): فولاد۔
شات (ع): بکری۔

شالت بکھا (س): طلاء (سونا)۔

شاتل (ف): شاتل۔

شاج زبلو: ایک خوشبو ہے جس کو مشک بلائی بھی کہتے ہیں وہ ایک جانور کا میل ہے، جو کہ بلی کے مشابہ ہوتا ہے۔

شاخ (ف): سینگ، (ہ) قرن۔

شاخل، شاخول (ف): ارہر۔

شادوا (س): مونگ سبز۔

شادنج (معرب): شادنہ (ف)، حجرالدم (ع)، مسور جیسا ایک نرم پتھر ہے کئی قسمیں ہیں جلوری (باجرہ جیسا) خشخاش عدی (مسور جیسا) ہندی مصنوعی۔

شادہوا (رومی): روم کے اطراف میں ایک جانور ہے جس کے خول دار سینگ میں بہتر سوراخ ہوتے ہیں۔ ہوا چلنے پر ان سے نہایت عمدہ آواز نکلتی ہے۔

شاذ (ف): شراب۔

شاذن: ہرن کا بچہ جس کے سینگ نکل آئے ہوں۔

شاذانج، شاذانق، شاذانہ (معرب): شاذنج۔

شاذنج (س): دوب سیاہ۔

شارف (ع): تربد جیسی ایک جڑ ہے بقول بعض بدہارا کا نام ہے۔

شارن: مینا یا سفال (ٹھیکرا)۔

شاربا (سر): ابریشم۔

شارچہ (ف): گنجشک (چڑیا)۔

سارشک (س): تہور۔

شارکی: انجدان۔

شارود (ف): ساروج۔

شاربہار (س): کوڑیالا۔

شارداجا (س): کلیسر۔

شار۔ابھا (س): کلیسر۔

شاریزی (س): انبوتی ساگ (امبوتی)۔

شارو (ہ): مینا کی ایک قسم ہے۔

شاسپرم (ف): شاہسفرم۔

شاش، شاشہ: پیشاب۔

شاشک (ف): لیمو۔

شاصلا: صاصلی۔

شاصرہ (ع): ہرن کا بچہ جو طاقتور ہو چکا ہو۔

شاض: ارہر۔

شاطل (ع): ساطل (ہ)، روشنگ (ف)، کنگھی کی قسم ہے۔

شاطریون (ی): ثعلب مصری۔

شاغرانج (معرب): شلابک (ف)، شلہ بانک۔

شازر: ہلیون۔

شاکرا: پہاڑی ساہی (خارپشت کوہی)۔

شاکسریشنھا (س): جیونتی۔

شاکلی وشتہ (س): سیمل کا گوند (موچرس)۔

شاکھا (س): ساگون۔

شاگوٹہ، شاکھوٹہ (س): برنکا۔

شاگا (ہ): ہرہری۔

شالم (ع): چاندی۔

شالی (ف): دھان بے چھلا چاول۔

شال دھان (ہ): ساٹھی جیسی خواص کے چاول ہیں۔

شال کرہ (ویلم): پہاڑ خارپست۔

شال تشی (مازندران): پہاڑی خارپشت۔

شال خنی: ماکتم۔

شالیطون (ی): لبابتل۔

شالپھد (س): درخت ایڑاکل پتہ۔

شال ملی (س): سنبھل۔

شالوک (س): کنول کی جڑ۔

شالی جاتی (س): جنگلی بلی کی

مستی۔

شلغ (ف): شاماک، ساوان (ہ)، ایک باریک غلہ ہیں۔

شاماک (ہ): شاماک، ساوان، (ہ)، ایک باریک غلہ ہیں۔

شامپرنی (س): درخت سرس۔

شام سارک (س): انڈرا کا درخت۔

سامرک (معرب شاہ مرغ): جوان مرغ۔

شامد (ع): بچھو۔

شامرا: کیڑا ہے جو پہاڑوں میں جمع ہوتا ہے۔

شامکانت (س): پر -نکمن۔

شاملا (س): درخت پیپل۔

شامی (ع): کباب شامی، کباب کی ایک قسم ہے۔

شان (ع): شہد کی مکھی کا چھتہ بقول بعض غیر مصفی شہد۔

شانجیونہا (س): سینڈھ کے پتے۔

شانڈرتمہ (س): ملودلما۔

شانتک (ف): جانوروں کی چھری یا پوٹہ۔

شانہ سر، شانہ سرکب (ف): ہدہد۔

شاوطیش (ی): ریحان سلیمانی۔

شاہبانک (ف): قیصوم کی ایک قسم ہے، بقول بعض جسفرم جنگلی یا شجرہ ابراہیم یا برتوف، یا بنفسج الکلاب۔

شاہبناج، شاہفانج (معرب): شاہبانک۔

شاہ بوم (ف): بڑا آلو۔

شاہترہ: عربی میں شاہترج، شاہتراج کزبرۃ الحمام، ملک البقول بقلتہ الملک، سلطان البقول، فارسی میں شاہترہ، شاہترک، سنسکرت میں پرپٹ، ہندی میں پت پاپرہ، بنگالی میں شیوبت پاپڑہ، گجراتی میں کھڈ سلیو، تیلنگی میں پرپانکم، انگریزی میں رنگیارے، پن سی لاطینی میں تومیریا پاروی فلورا کہتے ہیں۔ (مشہور مصفی خون بوٹی ہے فصل ربیع کے ساتھ پیدا ہوتی ہے۔

شاہلوج، شاہلول، شاہلوک (معرب): شاہ آلو، آلو بخارا، کی ایک بڑی اور سفید قسم ہے۔

شاہ بلوط (ف): بلوط الملک (ع)، بلوط جیسا پھل ہے، مگر اس سے زیادہ لذیذ اور شیریں۔

شاہ فرخ: ایک غیر مشہور دواء ہے۔

شاہ اسفرہم، شاہ اسپرم، شاہ اسپرہم (ف): ریحان۔

شاہ توت (ف): لمبے توت۔

شاہ انجیر (ف): انجیر کی ایک چھوٹی اور بے تخم قسم ہے۔

شاہاب (ع): کسم کا سرخ پانی۔

شاہ اسفر، شاہنبر، شاہبہ (ف): اکلیل الملک (ناخونہ)۔

شاہیرج (معرب): شاہیرک، (بیروج الصنم۔)

شاہترج: (معرب شاہترہ)۔

شاہ چینی (ف): بقول بعض عصارہ ریوند جو چین سے آتا ہے یا ایک بوٹی کے نچوڑ کی سوکھی تختیاں ہوتی ہیں یا چین کے حنا کا خشک عصارہ ہے۔

شاہدارو (ف): شراب انگوری۔

شاہدانج (ع): شاہدانہ۔

شاہدانہ (ف): عربی میں شاہدانج شہدانج فارسی میں شہدانہ، تخم کنب، ہندی میں بھنگ کے بیج کہتے ہیں۔

شاہ درخت (ف): درخت صنوبر۔

شاہ زیرہ (ف): زیرہ کرمانی، وکردیا۔

شاہسفرم، شاہسپرہم (ف): ریحان۔

**شاہسفرم رومی (سر):** اسطوخودوس۔
**شاہسفرو سلیمان (ف):** ریحان سلیمان۔
**شاہ ماہی (ف):** بطارخ۔
**شاہ پسندِ (ف):** ایک بیل ہے جس کے پتے لوبے کے پتوں جیسے ہوتے ہیں، پھول سفید رنگ خوبصورت ہوتا ہے۔ پھول کے خشک ہونے پر اس کے نیچے بوٹہ بنتا ہے۔ جس سے دو تین تخم زردی مائل بیر بہوٹی کے مانند روئیں دار نکلتے ہیں، یہ تخم بطور مسہل مستعمل ہیں۔
**شب (ع):** پھٹکری۔
**شب رطب:** بننے والی پھٹکری بقول بعض وہ پھٹکری جو جمنے سے پہلے لی جاتی ہے۔
**شب الاساکفہ، شب الاسکافہ (ع):** زاج الاساکفہ۔
**شب القلی، شب العصفر (ع):** بجی (ہ)، شخار (ف)۔
**شب احمر (ع):** شنگرف کے مانند سرخ رنگ کی زاج سوری یا شب الجلود۔
**شب بالاساطعہ (ع):** عصی الراعی۔
**شب انگیز (ف):** اجوائن
خراسانی کی جڑ یا تخم۔
**شبلب:** زماوراء النہر ماہودانہ کا درخت۔
**شبلن (ف):** چمگادڑ۔
**شبلط (ع):** روہو مچھلی۔
**شب افروز (ف):** جگنو (ہ)، رات کو چمکنے والا کیڑا۔
**شب انبوی (ف):** گل شبو (خزامی)۔
**شبانور (ف):** چمگادڑ۔
**شباہنگ (ف):** علی الصباح بولنے والا مرغ۔
**شب پر (ف):** چمگادڑ۔
**شب بو، شبو (ف):** مشہور پھول ہے۔
**شبت (ع):** سویا۔
**شب تاب (ف):** جگنو۔
**شبث (ع):** ایک غیر معروف دواء ہے۔
**ششا (ع):** ریتلی کی ایک قسم ہے بقول بعض سنگھورہ یا لکڑی کی ایک قسم ہے۔
**ششا (ع):** کلونجی۔
**شب خوان (ف):** بلبل۔
**شب خیزک (ف):** ہالون (ہ)، حرف (ع)۔
**شبدر (ف):** سند قوتی باغی یا قرط۔
**شبدع (ع):** بچھو یا زبان۔
**شبد (ع):** کتے اور اونٹ کے بدن کی چچڑی۔
**شبذ (ع):** نمک۔
**شبرم (ع):** بقدر ایک گز کے لمبی ایک دودھ دار بوٹی ہے جس کے دانے مسور جیسے ہوتے ہیں اس کے کھانے سے گائے مرجاتی ہے۔
**شب الصباغین (ع):** بجی (ہ)، اشخار (ف)۔
**شبرنگ (ف):** ایک سیاہ رنگ کا پھول ہے، یا کالا پتھر (پتھر کا کوئلہ۔)
**شری گندہ (س):** دھیامک۔
**شبشرہ (ف):** کزمازج (مائین)۔
**شبلبلاط (بر سر):** عصی الراعی۔
**شب گز (ف):** کھٹمل۔
**شب کنہ (ف):** شوکران۔
**شب بدو (ع):** مصر کی سفید گول شکل کی ہمنگوڑی۔
**شب معصفر (ع):** شب القلی۔
**شبنم (ف):** اوس (ہ)، طل، (ع)، یامن۔
**شبوط، شبلط (ع):** روہو مچھلی۔
**شبوقہ (ع):** حماض۔
**شبہ (ع):** پیتل (ہ)، برنج

(ف)۔
شبہ (ع): جست۔
شبہ (معرب): شاپاہی (سر) ایک خاردار درخت ہے۔
شبہ (ف): کانچ کے چھوٹے چھوٹے دانے جو زیوروں میں لگائے جاتے ہیں اور پوتھ کے نام سے مشہور ہے۔
شبہ (ف): خاکشی۔
شبہان (ع): پیتل۔
شبہر (س) بنسلوچن۔
شبہرات (س): بچ۔
شبہیار (ف): صبر، ایلوا، یا ایک مرکب گولی ہے۔
شبیسی: شواکران کی جڑ۔
شبیشہ (ف): راتج یا چمگادڑ۔
شتا (س): دوب سفید۔
شتاپشپ (س): پرپنڈریک اور ساول کے پھول۔
شتاچھی (س): درخت آک۔
شتارو (ہ): افستین۔
شتاولی (ہ): شکر کی ایک قسم ہے۔
شتاور (ہ): ستاور۔
شتامہ (ع): غصہ میں بھرا ہوا شیر۔
شتانوہیاں (س): ساول۔

شب پتر (س): کنول کے پھول۔
شبدانند (س): ویرومل (چنبیلی کی قسم ہے۔)
شتپروا (س): کنگی، بانس۔
شتر (ف): اونٹ۔
شترمرغ (ف): نعام، اہل الدیک (ع)، اونٹ سے مشابہ ایک پرندہ ہے جو اڑ نہیں سکتا۔
شترگاؤ پلنگ (ف): ذرافہ (جانور ہے۔)
شترپائے (ف): رقع یمانی (بوٹی ہے۔)
شترخار (ف): خارشتر (جوانسا)۔
شترغاز (ف): اشترخاز (ایک جڑ بوٹی ہے جس کا مزہ تیز ہوتا ہے اور اس کو زنجبیل فارسی کہتے ہیں۔)
شتردندان (ف): زاج مصری۔
شترمور (ف): جنگلی بڑا مور جو بکری جتنا بھی ہو جاتا ہے۔
شترنج (ف): غلے جو باہم ملا کر پکائے جاتے ہیں۔
شتمولی (س): ستاور۔
شتہ (ف): انگور۔
شتیک، شیتنو (ف): دراج (تیتر)۔

شتپدایہ (س): گل چنپا۔
شتنگرندہ (س): بچ۔
شتی (س): زرنباد (نرکچور)۔
شث (ع): ایک خوشبودار بوٹی ہے جس سے چمڑا رنگا جاتا ہے بقول بعض سرو کے پتے۔
شجاب (ع): تازہ دودھ۔
شجاج (ع): گورخر۔
شجاع (ع): سانپ یا نر سانپ، یا ملک فارس کا ایک بڑا اپنے دم پر کھڑا ہو جانے والا سانپ ہے۔
شجر (ع): پیڑ (ہ)، درخت (ف)۔
شجرہ ابی مالک (ع): عرطنیثا یا عرطنیثا کی قسم یا آذربو۔
شجرہ ابراہیم (ع): سنبھالو یا ببول یا شاہباج یا برم یا قرمعنہ۔
شجرۃ الاکلہ (ع): ریوار۔
شجرہ باردہ (ع): جھوٹا لبلاب۔
شجرۃ البراغیث (ع): طباق یا غافث۔
شجرۃ البعوض، شجرۃ البق (ع): دردار۔
شجرۃ البتی (ع): قنابری۔
شجرۃ التسبیح (ع): ندریان۔
شجرۃ التنین (ع): لوف کبیر لوف الحیہ۔

**شجرة التين (ع):** درخت انجیر۔
**شجرة الجبار، شجرة الجبان (ع):** پرسیاوشان۔
**شجرة الجن (ع):** دیودار۔
**شجرة الخانقہ (ع):** ببول۔
**شجرة الحيض، شجرة الحر (ع):** آزاد درخت۔
**شجرة الحيات (ع):** درخت سرو یا فرفیون۔
**شجرة الحيہ (ع):** جنطیانہ یا لوف کبیر یا سرو کا درخت۔
**شجرة خبیثہ (ع):** اندرائین کا درخت۔
**شجرة الخطاطيف (ع):** درخت امیران یا زرد چوب (ہلدی)۔
**شجرة الدب (ع):** زعرور یا ملیق کا درخت یا ملیق الکلب یا قطرب یا انجیص اسود۔
**شجرة الدبق (ع):** درخت پستان۔
**شجرة الدلب (ع):** درخت چنار آتشیں۔
**شجرة الدم (ع):** رتن جوت یا شاہترہ۔
**شجرة الذراریح (ع):** تربد کا درخت۔
**شجرة ذی قرنین (ع):** یبروج الصنم۔
**شجرة الراہب (ع):** دمشق کی طرف ایک درخت ملتا ہے جس کے پھل شدانج جیسے ہوتے ہیں۔
**شجرہ رستم:** زراوند طویل۔
**شجرہ سلیمانی (ع):** یبروج الصنم۔
**شجرة الشيوخ (ع):** درمنہ۔
**شجرة الصنم (ع):** یبروج الصنم۔
**شجرة البضع (ع):** افتیمون۔
**شجرة الضفادع (ع):** کیکج۔
**شجرة الطحال (ع):** صرمتہ الجدی (جو فاشرا یا جاؤ شیر کی ایک قسم ہے۔)
**شجرة العلق (ع):** شجرة المریم کف المریم (ع)۔
**شجرہ طیبہ (ع):** نخل خرما کا درخت۔
**شجرة العجم (ع):** سفید کیا ہوا مرداسنگ۔
**شجرة العقب (ع):** نوارس (درخت ہے۔)
**شجرة الغارد (ع):** دہشت۔
**شجرة الغرب (ع):** دردار۔
**شجرة الفرس (ع):** نوارس یا اصل السوس۔
**شجرة القدس (ع):** نوارس، درخت قلو کی بڑی قسم ہے۔
**شجرة القطران (ع):** شربین۔
**شجرة الكافور (ع):** قموان یا ریحان الکافور۔
**شجرة الكف (ع):** مریم۔
**شجرة الكلب (ع):** الوس۔
**شجرة المريم (ع):** (۱) بخور مریم کا درخت (۲) اقموان، (۳) درخت سنبھالو، (۴) شجرالنبی۔
**شجرہ موسیٰ (ع):** (۱) ملیق الکلب، (۲) عوسج۔
**شجرالنبق (ع):** درخت سدر (بیری)۔
**شجرة النمام (ع):** صدام بوما۔
**شجرة النور (ع):** درخت لسان العصافیر (ع)، اندرجو، درخت ابرو (ف)۔
**شجرة الہليلج (ع):** آزاد درخت۔
**شجرة الہند (ع):** درخت دیوار (چیڑ)۔
**شجرہ الیسود (ع):** تقابری۔
**شجرہ (ع):** آگ میں پکائی ہوئی راتینج کی ایک قسم ہے۔
**شجدان (ع):** کرسنہ (مٹر)۔
**شخرا (سریانی):** زاج البحر۔
**شخراشاق (سر):** زاج سرخ۔

**شحرور (ع):** (۱) دراج، (۲) کبک، دری بقول بعض سارد۔

**شحط (ع):** پرندوں کی بیٹ، بیٹ۔

**شحم (ع):** چربی۔

**شحم الارض (ع):** (۱) روئی، (۲) کیچوا، (۳) فطر (کھمبی)۔

**شحم الحنظل (ع):** اندرائین کے اندر کا مغز اور پردے۔

**شحم الرمان (ع):** انار کے پھل کا مغز اور پردے۔

**شحم قاوندی (ع):** قاوند۔

**شحم المرخ (ع):** جنگلی خطمی۔

**شحم النخل (ع):** جماز النخل۔

**شحور (ع):** شحرور۔

**شحیرہ (ع):** غیر مشہور دواء ہے۔

**شحمہ (ع):** بلاب کبیر (بڑا بلاب۔)

**شخاب (ع):** تازہ دودھ۔

**شخار (ع):** اشخار (بجی)۔

**شخار ابیض (ع):** نمک اشخار (بجی کا نمک۔)

**شخب (ع):** تازہ دودھ۔

**شخت:** اقلیمیائے ذہبی (سونا مکھی۔)

**شختار (ف):** سبز رنگ کا ایک پانی کا پرندہ ہے۔

**شبخرون:** زرورِیوند۔

**شخیرہ (ف):** (۱) اشخار (بجی)، (۲) نوشادر۔

**شخیص (ف):** ایک چھوٹی خوش آواز چڑیا ہے۔

**شدابہ پتر (س):** ببول کے پتے۔

**شداد الاساکفہ (ع):** زاج (کسیس)۔

**شدخ:** تخم انجبار۔

**شدر (ع):** تخم قرط۔

**شدن (ع):** ایک بوٹا ہے جس کی کلی چنبیلی جیسی ہوتی ہے۔

**شدنیات (ع):** جمع شدنیہ (ایک اونٹ کی قسم ہے۔)

**شدہم (س):** نمک، سیندھا۔

**شدا (ع):** (۱) مسور کا درخت، (۲) نمک، (۳) کتے کی مکھی۔

**شدام (ع):** نمک۔

**شدان (ع):** درخت سدر (بیری کا درخت۔)

**شذر (ع):** (۱) سونے کی ڈلی جو کان سے نکالی گئی ہو، (۲) چھوٹا موتی۔

**شذمان (ع):** بھیڑیا۔

**شذو (ع):** مشک۔

**شذہ (ع):** قرمعنہ۔

**شراب (ع):** (۱) پینے کی شے خواہ کچھ ہی ہو۔ (۲) شربت جو شکر شہد مصری یا کسی میوہ کے پانی سے تیار کیا جائے۔ (۳) انگور کا پانی جب اس کا جوش جاتا رہا ہو، اور مٹھاس دور ہو گئی ہو۔ (۴) شراب (نشہ لانے والی شے خواہ انگور کی بنی ہو یا کسی اور چیز کی (۵)، شراب انگور یا انگور سے تیار کی گئی ہو، (ھ)، (۵)، ام الخبائث، راح، (ع)، می شراب، (ف)، دائن، ال کحل، (انگر)۔

**شراب رقیق صافی (ع):** صاف اور پتلی شراب جو سکر و تحلیل میں زیادہ لطیف اور سریع ہوتی ہے۔

**شراب غلیظ (ع):** گاڑھی شراب جو اعصاب کو ڈھیلا بناتی توحش پیدا کرتی اور دیر میں نشہ لاتی ہے اور دیر میں تحلیل ہوتی ہے۔

**شراب لطیف (ع):** ہلکی اور پتلی شراب جو شراب غلیظ کی ضد ہوتی ہے۔

**شراب حامض (ع):** کھٹی شراب۔

**شراب مر (ع):** کڑوی شراب۔

**شراب تضہ (ع):** قہوہ، بے

مزہ شراب۔
**شراب عفص (ع):** کھٹی شراب۔
**شراب حریف (ع):** تیز شراب۔
**شراب مز (ع):** کھٹ مٹھی شراب، شراب میخوش۔
**شراب قابض (ع):** قابض شراب (زبان کو سکیڑنے والی ہو۔)
**شراب اسود (ع):** سیاہ شراب۔
**شراب احمر (ع):** سرخ شراب۔
**شراب ابیض (ع):** سفید شراب۔
**شراب اصفر رقیق (ع):** زرد اور پتلی شراب۔
**شراب ریحانی (ع):** صاحب خوشبودار شیریں شراب۔
**شراب منتن (ع):** بدبودار شراب۔
**شراب مشمش (ع):** شراب جو دھوپ سے جوش میں لائی گئی ہو۔
**شراب مطبوخ (ع):** انگور کے پانی کو جوش دے کر مٹکے میں بند کرکے جوش میں لاکر تیار کرتے ہیں۔

**شراب مدفون (ع):** شراب جو زمین میں گاڑی جاتی ہے اور دھوپ میں رکھی نہیں جاتی ہے۔
**شراب صرف (ع):** خالص شراب بغیر پانی کے۔
**شراب ممزوج (ع):** پانی ملی ہوئی شراب۔
**شراب کدر (ع):** گدلی شراب۔
**شراب صاف (ع):** صاف شراب۔
**شراب ثقیل (ع):** بھاری شراب (دیر ہضم۔)
**شراب خفیف (ع):** ہلکی شراب۔
**شراب قدیم (ع):** (۱) جس پر چالیس سال گزر گئے ہوں۔ (۲) بقولے جسپر دہ سال سے زیادہ چالیس تک گزر چکے ہوں۔
**شراب سوط (ع):** شراب متوسط جس پر دو سال گزر چکے ہوں۔
**شراب سطار (ع):** شراب جس پر چھ ماہ سے زیادہ نہ گزرا ہو۔
**شراب حدیث (ع):** شراب مسطار۔

**شراب عتیق (ع):** (۱) شراب قدیم اور متوسط کے درمیان، (۲) جسپر ایک سال سے دو سال تک گزر چکے ہوں۔
**شراب لبنی (ع):** دودھ جیسی شراب۔
**شراب معمول باب بحر (ع):** سمندر کے پانی سے بنی ہوئی شراب۔
**شراب مردق (ع):** شراب کہ جس میں گیہوں کی روٹی بک رات بھگو کر پھر چھان کر پیتے ہیں۔
**شراب سوسن (ع):** مے سوسن (سوسن کی شراب۔)
**شراب دوشابی (ع):** دوشاب کی شراب۔
**شراب عسلی (ع):** نبیذ عسلی (شہد کی شراب۔)
**شراب مویزی (ع):** نبیذ زبیب (منقیٰ کی شراب۔)
**شراب نیث (ع):** شیر۔
**شراپ میشی، شرامشنی (س):** سنبل کے پھول۔
**شرا تچھن (س):** توتیا سفید۔
**شراپھورا (س):** مل۔
**شرار (ع):** ہڑتال اترائی ہوئی (جوہر ہڑتال)۔

شرانی، شرابق (ع): سوسن سفید۔

شراش (ع): شراش، (سریش)۔

شراق (ع): شقراق۔

شرانق (ع): سلخ، اسپہ (سانپ کی کینچلی۔)

شران (ع): مچھر کے مانند کاٹنے والا ایک جانور ہے۔

شراونی: (۱) منڈی، (۲) جوہی۔

سراونی دردہی (س): ساون کے مہینہ میں پیدا ہونے والی دردہی۔

شرب (ع): نہایت نازک اور باریک بنا ہوا کتان کا کپڑا۔

شربین (ف): گرجن (ہ)، شجرۃ القطران (ع)، پائنس سل، دیس بزس (ان)، وہ درخت جس سے قطران نکلتا ہے۔ صنوبر یا سرو کے قسم سے ہے۔

شربت (سریانی): فراسیون۔

شربت (اردو یا ف): (۱) پینے کی میٹھی شے، (۲) جلاب۔

شرپنکھی (س): سرپھوکہ۔

شربہ (ع): پانی میں اگا ہوا خرے کا درخت۔

شربت (سریانی): (۱) فراسیون، (۲) شیر۔

شربوع (ع): مینڈک۔

شربون (ف): قطران۔

شرتاترو (س): درخت الما۔

شرتار (ہ): غیر مشہور ایک ہندی دواء ہے۔

شرجالنی (س): کڑوی توری۔

شرجیان (ع): بگین جیسا درخت ہے جس سے چمڑے رنگے جاتے ہیں۔

شرزروک (ف): زعرور کی زرد قسم۔

شرشق (ع): شقراق۔

شرشور (ع): چھوٹی سی سیاہ رنگ کی ایک جڑ ہے۔

شرعون، شرع، شرعی (ع): چھوٹا مینڈک۔

شرغوف (ع): چھوٹا مینڈک۔

شرفیون (سر): الائچی۔

شرقوق، شرقراق (ع): شقراق۔

شرکاکولی (س): تمباکو کا پتا۔

شرکرا (س): شکر۔

شرگالادنا (س): کولینا۔

شرگال کنٹھا (س): تلیر ایک چھوٹا پرندہ ہے۔

شرمندی (ہ): لجالو (چھوئی موئی۔)

شرنگاٹک (س): سنگھاڑا۔

شرنگالیکا (س): بداری کند۔

شرنگریٹا (س): کول پالا۔

شرنگنین (س): ستلوری۔

شرنگراٹ (س): رورا کی کلیاں۔

شرنکھا (س): بلر۔

شرنگی (ش): سینگ۔

شرنگی بیرم (س): ادرک۔

شرن (ع): دہامن (ہ) ایک پہاڑی درخت ہے جس سے کمان بنتی ہے۔

شرنبت (ع): شیر۔

شرنگ (ف): جانوروں کا کھرہ، خرزہرہ۔

شرو (ع): شہد۔

شروت انجمن (س): (۱) غیر معلوم الماہیت دواء ہے، (۲) یا سرمہ کی قسم ہے۔

شروین (ف): شیربین۔

شری: (۱) قثاء الحمار، (۲) حنظل کی بیل۔

شریان (ع): درخت جس سے کمانیں بنتی ہیں۔

شریح (ع): موٹا گوشت۔

شری پھل (س): بیل پھل۔

شریس (ف): سریش۔

شریکا (س): ایک ہندی دواء ہے۔

شریفہ (ف): سنسکرت میں آتربیہ ہندی میں سریفہ، سیتاپھل، بنگالی میں آتا انگریزی میں کسٹرڈ ایپل، لاطینی میں اے نونا اس پے موسا کہتے ہیں، مشہور پھل از قسم میوہ ہے۔

شریمان (س): درشن بھک۔

شرہدی (س): ویرول جھیلی کی قسم کی بوٹی ہے۔

شش (ف): پھیپھڑہ (ہ)، یہ (ع)، لنگر (ان)، پھپھس (س)۔

ششاشرنگی (س): مونکامو۔

ششبندان، ششبندان (ف): فاشترستین۔

شش پستان (ف): مادہ سگ (کیتا)۔

شش پختہ (ف): بقلیہ یمانیہ (ساگ چولائی)۔

ششترلوہ (س): فولاد۔

ششترہ:

ششرنت، ششریث: غیر مشہور بوٹی ہے مصر میں پیدا ہوتی ہے۔

ششرنتی (س): بیردراز۔

ششرن گندہ (س): صندل سفید کی ایک قسم ہے۔

ششقاقل (ع): شقاقل۔

ششمر (ف): چھوٹی الائچی۔

ششینہ پھل (س): مین پھل۔

شطا (ع): چھوارے کا چھوٹا پودا جو بڑے درخت کے ساتھ پیدا ہوتا ہے۔

شطبانی (بربری): عصی الراعی (لال ساگ۔)

شطبہ (ع): باغی معتر لانبے پتوں والا۔

شطر (ع): خنثی۔

شطیبہ (معرب): برف کے پہاڑوں میں پیدا ہونے والی زیرہ جیسی بوٹی ہے۔

شعر (ع): (۱) بال، (۲) مو (ف)، (۳) زعفران۔

شعرا (ع): (۱) نیلی اور سرخ مکھی ہے جو اونٹ گدھے اور کتے پر بیٹھتی ہے۔ (۲) چنے کا درخت۔ (۳) شفتالو کی ایک قسم ہے۔

شعر الجیاد (ع): گھوڑے کے بالوں جیسی باریک اور سیاہ بوٹی ہے۔

شعر سیمون: پرندوں کی پتھری (ہ)، سنگدان (ف)۔

شعر الغول (ع): شعر الجیاد (ہ)، حاشاہ (س)، پرساوشان، بعض نے کوئی اور بوٹی سمجھی ہے۔

شعر الارض، شعر الجبار، شعر الجن، شعر الجبال (ع): پرسیاوشان (انسراج۔)

شعر الحیات، شعر الخیات، شعر الکلاب، شعر الغول، شعر الممار، شعر الخنازیر (ع): پرسیاوشان، (انسراج۔)

شعر الشقراء (ع): جعدہ۔

شعریہ (ع): اطریہ (سویاں)۔

شعصور (ع): جوزیری۔

شعردرہ (ع): (۱) سبزی مائل شفتالو کی ایک قسم ہے، (۲) چھوٹا کھیرا جنگلی کھیرا۔

شعورصقالبہ (ع): زعفران (کیسر)۔

شعیر (ع): جو۔

شعیررومی (ع): خندروس (مکئی)۔

شغال (ف): گیدڑ سیال، سیار۔

شغالی: انگور کی ایک قسم ہے۔

شغوا (ع): عقاب۔

شفائح (ع): کمأۃ الممار۔

شفلاوروں (ف): فلوزہر۔

شفانہ (ف): چیل سے بڑا ایک پرندہ ہے جس کے سر میں چار رنگ ہوتے ہیں۔

کسونڈی، کسونجی، کسوندا (ہ): سنسکرت میں کاسمرد، ہندی میں چکوڑی، انگریزی میں راونڈ پوڈڈ کیشیا اور لاطینی میں کیشیا سوفیرا کہتے ہیں۔ ایک ہندی بوٹی ہے، جس کے پتے سنا کے پتوں سے مشابہ ہوتے ہیں پھول زرد اور پھلی مثل لوبیا کے لیکن اس سے چوڑی ہوتی ہے اور اس سے میتھی کے مانند تخم نکلتے ہیں۔
کسیدا: سیاہ سیلخہ۔
کسیرو، کسیرک، کسیروک، کسیروکم: سنسکرت نام بھی کسیرو ہی ہے، بنگالی میں کشیر، مرہٹی میں کچرا، گجراتی میں کسیلان اور لاطینی میں اسکرپ، پسو کیسو کہتے ہیں، (ایک ہندی پودے کی مشہور جڑ ہے جس کو چھیلکر اندرونی مغز کھاتے ہیں۔)
کسیس (ہ): عربی میں زاج، انگریزی میں سلفیٹ آف آئرن پنجابی میں کاہی کہتے ہیں۔
کسیطریر: بجی کی قلعی۔
کسیقول (یو): جنگلی سوسن۔
کسیلا، کسیلہ (نبطی): ایک پودے کی لکڑی ہے۔
کسیومالس (رو): خبث الزجاج۔

کسیہ: راسو۔
کش (ع): غذا کی ایک قسم ہے۔
کشائی پشپ (س): برنکا۔
کشائی کمہ (س): لانگ۔
کشائی (س): سرخ مدی۔
کشارنگا (س): لانگ۔
کشاپیوا (س): چھوٹا راگڑ، دولہ۔
کشاحل (ف): شافل، (ارہر)۔
کشاوی پھل (س): برنکا۔
کشاملیکا (س): انبارہ۔
کشاملوملد (س): املی۔
کشت (س): قسط (کوٹھ)۔
کشپشم (س): کنول کا پھل۔
کشتک (ف): جعل (گبریلا)۔
کشکھن (س): برنکا کا درخت۔
کشور، کشتور (ف): کھٹ میٹھا انگور۔
کشتوک (ف): کچھوا۔
کشتہ (ف): خشک میوے۔
کشج (ع): چھاچھ۔
کشد، کشط: قسط (کوٹھ)
کشر (ع): خشک روٹی۔
کشری (معرب): کھچڑی

ہندی، (مشہور غذا ہے۔)
کشتہ (ف): اسطوخودوس۔
کشف (ف): کچھوا۔
کشف (ف): زفت۔
کشک، کشرک (ف): عقعق۔
کشک (ف): اقط، (پنیر)۔
کشکاب، کشلبا (ف): آش جو یا آش ہلیم۔
کشک الشعیر (ع): جو کا گاڑھا شیرہ جو کو خاص ترکیب سے پکا کر حاصل کیا جاتا ہے۔
کشکک (ف): آش ہلیم۔
کشکین، کشکینہ (ف): جو کی روٹی یا جو کی ملی ہوئی روٹی۔
کشلوہ (س): دوب۔
کشم (ع): فندہ۔
کشمش (ف): انگور کی ایک قسم ہے جس میں تخم نہیں ہوتہ گویا یہ مویز بے دانہ ہوتی ہے۔
کشمش کاولیان (ف): دبق۔
کشمورین (رو): کشوث۔
کشنو (ف): کنجارہ، (کھل)۔
کشن خرما (ف): طلع۔
کشنی، کشن (سر): قرطم (کڑ)۔
کشنک، کشنین (ف): مٹر۔

کشنہ (ف): کنج، اپت۔
کنج (ع): کماۃ کی ایک قسم ہے جو ریتلی زمین میں اگتی ہے۔
کشنیز (ف): کزبرہ (ع)، دھنیا (ہ)، بستانی و جنگلی دو قسم ہوتی ہے۔
کشنیز کوہی (ف): تخم مخلصہ۔
کشنج دشتی (ف): بارد نجبویہ کی ایک چھوٹی قسم ہے یا شاہترہ کی ایک قسم ہے یا محمہ یا جنگلی دھنیا۔
کشو (ف): کچھوا۔
کشوث، اکشوث، کشوثا (ع): امربیل، (اکاس بیل مشہور گھاس ہے۔)
کشوث رومی (ع): افتیمون۔
کشیہ (ع): سوسمار (گوہ)۔
کشیعا (ع): خبازی۔
کشیون (سر): کشوث۔
کفینون (یو): جنگلی بیگن۔
کفیط (ع): سنگ مرمر۔
کعب (ع): نخنہ۔
کعب غزال (ع): حلوے کی ایک قسم ہے۔
کعندیہ (ع): مکڑی کا جالا۔
کعسم (ع): گورخر۔
کعسوم (ع): گدھا۔

کعک (معرب): کاک فارسی میدے کی خشک اور چھوٹی روٹی۔
کنیت (ع): بلبل یا ہزارستان۔
کفالہ: قرطم (کڑ)۔
کف، کفک، کفج (ف): جھاگ، خرفہ۔
کف آبگینہ، کف شیشہ (ف): سحوقونیا۔
کف آدم (ع): ایک قسم کا پودا ہے۔
کف الارنب، کف الذئب (ع): جنطیانا (پکھان بید)۔
کف الاسد، کف الذئب (ع): عرطنیثا۔
کف اجذم، کف جذما (ع): سنبھالو، یا سنبل رومی کی جڑ یا کرمہ بیضا یا خسی الکلب۔
کف الذابہ (ع): خرنیل۔
کف دریا (ف): سمندر پھین (سمندر جھاگ)۔
کف السبع (ع): کیکج۔
کف الضبع (ع): ایک قسم کا پودا ہے جو موسم بہار میں پیدا ہوتا ہے۔
کف عائشہ (ع): اصابع صفر یا جرجیر۔
کف العقاب (ع):

طالیقی۔
کف الکلب (ع): بداشقان، کف مریم۔
کف مریم (ع): ہتاجوڑی۔
کف مس (ف): زہرۃ النحاس۔
کف النسر (ع): استولوقندریون یا خرنیل۔
کف الہرہ (ع): ایک قسم کا پودا ہے۔
کفا: کفری۔
کفتار (ف): چرخ (مشہور جانور ہے۔)
کفتر (ف): نرکبوتر۔
کفچہ (ف): ایک کا سانپ ہے۔
کفر (ع): تفرالیسود۔
کفرا (سر): حناء۔
کفرالیسود (ع): تفرالیسود۔
کفری (ع): خرما کی کلی کا غلاف۔
کف سفید (ف): برف۔
کفشر (ف): تنکار (سہاگہ)۔
کفشر (ف): کہر۔
کفنافس: خرزہرہ (کنیر)۔
کفنج: سمکتہ الصیدا۔
کفوقار، صعبعوص: سرو۔
کفیشون (یو): جنگلی بیگن۔
کک (ف): کاک۔

کک: سانپ کی ایک قسم ہے۔
ککاوانشا (ہ): بلبل کی ایک قسم ہے۔
ککشاموجا (س): سنبھل کے درخت کا گوند۔
ککنج (ف): جرجیر، رائی۔
کگجہ (ف): پنبہ دانہ، (بنولہ)۔
ککر (ہ): تمباکو۔
ککڑ (ہ): مرغ۔
ککرنیلہ (س): نیلوفر۔
ککرول (س): ککوڑا۔
ککروند (ہ): سنسکرت میں ککندر، بنگالی میں ککرمتا، ککوشونکا، مرہٹی میں ککروندا، گجراتی میں بوڈیوکلار، لاطینی میں بلیومیا، اوڈو ریٹا کہتے ہیں، مشہور بوٹی ہے اس کے پتے تمباکو کے پتوں کے مانند لیکن ان سے چھوٹے اور بدبودار ہوتے ہیں، اور ان پر قدرے روان ہوتا ہے، پھول عموماً زرد رنگ ہوتا ہے۔
ککروہن (ہ): سرمق، (بتھوہ)۔
ککڑی (ہ): مرغی۔
ککڑی (ہ): عربی میں قثار فارسی میں خیارزہ خیارودراز

سنسکرت میں کرکٹی بنگالی میں کانکڑ، مرہٹی و گجراتی میں کاکڑی، تیلنگی میں دوس کایا انگریزی میں ککمبر کہتے ہیں۔ مشہور پھل ہے۔)
ککس: (۱) زعفران، (۲) مقل۔
ککلیک (تر): معتر۔
ککن بھیڑ (ہ): حواصل بلخ کے مانند لیکن اس سے بڑا آبی پرندہ ہے جو کہ اڑنے پر قادر نہیں۔
ککوبھا (س): بھوچتر۔
ککوبھانڈا (س): میٹھاکدو۔
ککوڑا (ہ): سنسکرت میں کرکونکی ہندی میں ککوڑا، ککرول، بنگالی میں کاکرول، مرہٹی میں کرٹولی، کنٹولی، گجراتی میں کنٹولا، تیلنگی میں آگاکر، تامل میں اگلاردلی، لاطینی میں مومورڈکلاایولی کا کہتے ہیں، ایک بیلدار بوٹی ہے جس کو کریلہ کے مانند لیکن اس سے چھوٹا پھل لگتا ہے، اور اس پر سبز اور نرم کانٹے مثل پھل دھتور کے ہوتے ہیں، یہ پھل حالت خامی میں سبز لیکن پختہ ہونے پر زرد و سرخ ہو جاتا ہے، پھل کی ترکاری پکا کر کھائی جاتی ہے، اسی

کی قسم ہے جس کو پھل نہیں لگتا، وہ بانجھ ککوڑا کہلاتا ہے۔
کلشا (سر): پستان۔
کلا، کلاد، کلادو، کلاوہ (ف): مینڈک۔
کلاچک (ف): دوع (کوڑی)۔
کلاژ، کلازہ (ف): عقعق۔
کلاش (ف): مکڑی کا جالہ۔
کلاغ (ف): کوا۔
کلاغ بیشہ، کلاغ سفید (ف): غراب البقع۔
کلاغ سیاہ (ف): سیاہ کوا۔
کلانی (ع): سفید انگور جس میں سبزی ہو۔
کلاکلا: لوف کبیر۔
کلاک موش (ف): جنگلی چوہا۔
کلاہ زمین، کلاہ باران (ف): فطر (کھمبی)۔
کلاہو (ف): ہرن کی ایک قسم ہے۔
کلاہویہ (س): چاندی
کلب (ع): کتا۔
کلب الکلب (ع): دیوانہ کتا۔
کلبا (زند): کتا۔
کلب بری (ع): گیدڑ۔
کلب مائی، کلب بحری،

کلب نہری (ع): آبی کتا۔

کلباسو، کلبسو (ف): چلپاسہ۔

کلپناتھ (ہ): ایک بیل دار بوٹی ہے جو درختوں پر لپٹ جاتی ہے پھول سیاہ و سفید شکل چشم انسان کے ہوتا ہے۔

کلت راما (س): رمیاک۔

کلت کانونہیا (س):

کلتی (ہ): عربی میں حب القلت، کاسر الحجر، فارسی میں سنگ شکن، سنسکرت میں کلتمکہ کلتہ اور ہندی میں کلتی کہتے ہیں ہیں۔ (ایک غلہ ہے اس کی دال پکا کر کھائی جاتی ہے۔)

کلثا (سر): پستان۔

کلچہ (ف): گیہوں کی چھوٹی سفید اور خمیری روٹی۔

کل چنگ (ف): کیکڑا۔

کلخ کلخ (سر): بہروزہ یا اشق۔

کلدرم (س): بٹیو یا لونگ۔

کلدہا (س): کلتی۔

کلز (ع): ایک ہندی لکڑی یا میدہ لکڑی ہے، بعض زرکچور کا نام بتاتے ہیں۔

کلس (ع): چونہ۔

کلسلولادج (سر): چونا جو پانی میں نہ مارا گیا ہو۔

کلسانا (یو): گل لالہ۔

کلشہ (س): سرخ مدی۔

کلفہ (ہ): بستان افروز۔

کلفاطلس، کلفطلس (یو): تانبہ کا میل۔

کلقدیس (رو): روسختج، (تانبہ جلایا ہوا)۔

کلکٹی (س): پاٹلی۔

کلقوانیس: خبث الحدید۔

کلقوس (یو): تانبہ۔

کلکلا (ہ): ایک نیزہ ہے۔

ککلانج: ایک ہندی معجون کا نام ہے۔

کلکند (س): لسابیر۔

کلکنک (ف): تخم خرفہ، خرفہ۔

کلک (ف): بھیڑیا۔

کلک (ف): نی خربزہ خام۔

کلکیک (تر): کبک (چکور)۔

کلم (ف): کرنب۔

کلم دریائی (ف): بحری کرنب۔

کلم رومی (ف): قنبیط۔

کلما (زند): انگور۔

کلملیس (یو): کاشم۔

کلکیک (تر): صعتر۔

کلکہ (س): چچینڈہ تلخ۔

کلمباروٹ (ان): رعی الحمام۔

کلمی ریڈکس (لا): رعی الحمام۔

کلموخ (اندلسی): راسن۔

کلمی: کرونده۔

کلنا (ف): خرزہرہ (کنیر)۔

کلبنک: ملاگیر، (صندل زرد)۔

کلنتا (ہ): ستاور کی ایک قسم ہے۔

کلنجار، کلنجک (ف): کیکڑا۔

کلنجرے (ف): کیکڑا یا انگور کی ایک قسم ہے۔

کلنگ (ہ): بڑا مرغا یا کنج۔

کلنگ (ف): تخم خرفہ۔

کلنکاچ (س): کاکڑا سینگی۔

کلنگرہ (س): تربوز۔

کلنکک (ف): تخم خربزہ۔

کلنگی (س): اندرجو شیریں۔

کلو (ف): شیرمال۔

کلورائیڈ آف ایمونیا (ان): نوشادر۔

کلوا (س): کموہ۔

کلوز (ان): قرنفل، (لونگ)۔

کلوکرانک (س): ترایمان۔

کلورائیڈ آف سوڈیم (ان): نمک۔

کلونجی (ہ): عربی میں حبتہ السوداء، سیدار، کیودان، کمونی

ہندی ترکی میں قرار چورک، اودی، فارسی میں شونیز، شونودر، سنسکرت میں کالاحاجی، ہندی میں کلونجی، مگریلا، اور لاطینی میں نگمیلا سٹی وا کہتے ہیں۔ (سیاہ رنگ کے مشہور تخم ہیں۔)

کلنودا (س): گھیکوار۔

کلوا (ف): ملوک۔

کلوخ (ف): امرود۔

کلوط (ف): باقلائے ہندی۔

کلونده (بہاری): ایک ہندی درخت کا ترس پھل ہے جس کا اکثر اچار بنتا ہے۔

کلوی: کرنده۔

کلہ (ف): انجیر آدم، سری۔

کلہار (س): لانگلی۔

کلندہا (س): کلونجی۔

کلہریات (س): ایک قسم کے سیاہ سرخی مائل پتے ہیں جو نیپال سے لائے جاتے ہیں۔

کلیا (رو): کرش۔

کلیا (ف): اشخار (بجی)۔

کلیا (سر): دردستن۔

کلی (ہ): غنچہ، کانجی۔

کلیان کاتہ (ہ): ایک خاردار بوٹی ہے جو ایک ہاتھ تک اونچی ہوتی ہے اس کے کانٹے سخت ہوتے ہیں صوبہ بنگال کے اضلاع بردوان و میدان پور میں اکثرالوجود ہے۔

کلیانی، کلیانیس، کلیشبہ کلیما (یو): ملکو کا درخت۔

کلینتی گہا (س): پرشپرنی۔

کلیجہ کلیجی (ہ): جگر۔

کلیجن (ہ): خولنجان۔

کلیحیدنیون (رو): زردچوب، مامیران صغیر۔

کلیدرمہ (س): ہڑ۔

کلی لاج (س): کاکڑا، سینگی۔

کلیرفائیدہنی (ان): شہد صاف کیا ہوا۔

کلنیرا (ف): تمیہ۔

کلیزدان (ف): تتلیوں کا چھتہ۔

کلیسر (ہ): کالیسر۔

کلیس (مازندران): جری۔

کلیس (ف): زرد آلو، الو۔

کلیکان کلیسر: طرخون۔

کلیک (تنکاپن): دلیک۔

کلی کٹی: ملڑل۔

کلیکرون: بستانی رائی جرجیر۔

کلینجوا: جہانبل۔

کلیل المکانی (سر): اکلیل الملک۔

کلیم: کرونده۔

کلیندا (ہ): تربوز۔

کلیواز، کلیواج (ف): خلیوان، (چیل) ۔

کلیہ (ع): گردہ۔

کم (ف): قتاد کا درخت۔

کم، ببہاسہ: جاوتری۔

کماۃ (ع یاہ): فطر یا فطر کی ایک قسم ہے۔

کماۃ (ف): ہینگ کا درخت۔

کماۃ (سر): باد آورد۔

کماحہ (ع): کھجور کا خوشہ یا گیہوں کے خوشہ اغلاف۔

کماذریوس (معرب یا رو): بلوط الارض یا منڈی۔

کمارو (ہ): مومیائی۔

کماریکا (س): گھیکوار۔

کماشیر (ف): ایک قسم کا پرندہ ہے جو جاوشیر کے مشابہ ہوتا ہے، عربی میں قماشیر کہتے ہیں۔

کمافیطوس (یو): کرونده۔

کمالا (لا): قنبیل (کمیلہ)۔

کمالاون، کمالیہ، کمالیون (یو): مازریون۔

کمبلیان (رو): سنگدلن۔

کمبو (س): سکم۔

کمپلک (س): ریچکی۔

کمبہابھیدنی (س): ترمری۔

کمبہایونی (س): تمباکو کی ایک قسم ہے۔

کمبالی، کمبہاری (ہ): ایک بوٹی ہے جو ایک گز دو گز تک

بلند ہوتی ہے اور پہاڑوں جنگلوں میں پیدا ہوتی ہے۔ شاخیں پہلودار گرہ دار سرخی مائل بہ سیاہی ہوتی ہے، پتے چونے نوکدار اور دنبالے دار ہوتے ہیں لیکن دنبالے کی طرف سے کٹے ہوئے اور باریک کنگرے دار ہوتے ہیں پھل گول ہوتا ہے جو پختہ ہو کر سیاہ رنگ ہو جاتا ہے۔

کمتہ (ہ): کچھوا۔

کمثری (ع): ناشپاتی۔

کمثری بری (ع): جنگلی ناشپاتی۔

کمثری حامض (ع): کھٹی ناشپاتی۔

کمثری جبلی (ع): پہاڑی ناشپاتی۔

کمجاین (ہ): زہر کی ایک قسم ہے۔

سرکجہ (لغت ژند): نڈی۔

کمچی (رکن): کھنچی۔

کمرزہرہ (ف): ایک قسم کا پودا ہے جو کوہستان میں پیدا ہوتا ہے۔

کمرپنڈی: ایک قسم کا پودا ہے جس کے پتے بانچی جیسے ہوتے ہیں تخم باریک سفید مثل تخم خشخاش اور جز تربد کے مشابہ ہوتی ہے۔

کمرکھ، کمرک (ہ): سنسکرت میں کرم رنگ بنگالی میں کام (لگا مرہٹی میں کرمز، انگریزی میں کرمبولا کہتے ہیں۔)

(مشہور پھل ہے بعض پھل چار بعض پانچ دھاردار رسلو رکھتا ہے، حالت خامی میں سبز اور پختہ ہونے پر زرد ہو جاتا ہے، ذائقہ ترش و شیریں ہوتا ہے۔

کمرکس (ہ): گوند ڈھاک، (چنیا گوند۔)

کمڑی (ع یا قبطی): درخت ضرو کا گوند یا چھلکا یا درخت ضرو۔

کمک: بہری (ایک پرندہ ہے۔)

کمکشٹ (س): ایک ہندی دواء ہے جو کٹھ کی قسم سے معلوم ہوتی ہے۔

کم کم، (س): کیسر، زعفران۔

کملا (ہ): ایک سیاہ قسم کا کیڑا ہے۔

کملادن (رو): کاشم۔

کمکران پنڈی (ہ): ایک ہندی نبات ہے اس کا پھل املتاس کی پھلی کے مانند لمبا ہوتا ہے۔

کمود (ہ): نیلوفر۔

کمون (ع): زیرہ۔

کمون اخضر (ع): زیرہ شامی یا زیرہ نبطی۔

کمون ارمنی، کمون رومی (ع): کردیا۔

کمون اسود (ع): زیرہ کرمانی زیرہ سیاہ۔

کمون اصفر (ع): زیرہ فارسی۔

کمون حبشی (ع): سیاہ جنگلی زیرہ۔

کمون حلو (ع): انیسون۔

کمون شامی (ع): زیرہ سبز۔

کمون فارسی (ع): زرد زیرہ۔

کمون کرمانی (ع): سیاہ زیرہ۔

کمون ملوکی (ع): نانخواہ اجوائن۔

کمون نبطی (ع): سفید زیرہ۔

کمون ہندی (ع): شونیز (کلونجی)۔

کمونی (ع): ایک جوارش ہے جس میں زیرہ ڈالا جاتا ہے۔

کمونی، کموہی (ہ): نکوہ۔

کمہ (ع): مچھلی۔

کمہ (ع): کماۃ (کھمبی)۔

کمہ، کماۃ (ع): قزاح۔

کمارۃ (ہ): تخم انجرہ، (انگن)۔

کمھل (ع): کپاس۔

کمیت (ع): شراب جو سیاہ سرخ ہو اسی رنگ کے گھوڑے کو بھی کہتے ہیں۔

کمیداس (فرنگی): کماذریوس۔

کمیز (ف): پیشاب۔

کمیش (تر): چاندی۔

کمیلہ (ہ): عربی میں تنبل، فارسی میں کنبیلا، سنسکرت میں کانپل، بنگالی میں کملا کنڈی، مرہٹی میں کپلا، گجراتی میں کپلو، انگریزی میں کمیلا لاطینی میں گلینڈ یولی راٹ، لیری کہتے ہیں، کمیلا سرخ رنگ کا سفوف ہے، جو ایک پہاڑی درخت کا سفوف ہے، جو ایک پہاڑی درخت کے پھول پر گردو غبار کے مانند لگا ہوتا ہے، بقول صاحب محیط یہ سرخ سفوف جھاڑنے کے بعد جو تخم باقی رہتے ہیں، وہی برنگ کابلی کہلاتے ہیں۔

کمینڈہ (ہ): پڑدبہ (پینھ)۔

کمنار (زند): مچھلی۔

کناد (ف): درشان (ایک پرندہ ہے۔)

کنادر (ع): گدھا۔

کنار (ف): بیر (کئی قسم ہوتا ہے۔)

کناری (سرا): جھڑبیری۔

کناغ (ف): ریشم۔

کنالا (ہ): سہکنیج۔

کنب (ف): بھنگ۔

کنانی (س): سیندھی۔

کنب، کبیرہ (ف): کھیرے کی ایک قسم ہے۔

کنب بید: جنگلی بید کا پھل جو اس کی شاخوں میں گچھوں کے مانند لگتا ہے۔

کنبار (ع): نارجیل کے ریشوں کی رسی۔

کنبھار، کنبھاری، کنبھیری : سنسکرت میں گنبھاری، بنگالی میں گامبھاری، گابھہ مرہٹی و گجراتی میں شون، تیلگی میں سالا گمینٹنی پٹیو کہتے ہیں۔ (ایک درخت ہے اس کی چھال سفید رنگ کی ہوتی ہے اور اس سے دودھ نکلتا ہے۔)

کنبھیکا (س): ارنی۔

کنبیل (ہ): کمیلہ۔

کنت (ف): شہد کی مکھی۔

کنشامرا (س): کنول کی ایک قسم ہے۔

کنشاسیلو (س): پیابانسہ۔

کنٹ پھل (س): گوکھرو۔

کنٹی نچپل (س): درخت پنومان۔

کنشکاری (س): کٹائی خورد۔

کنٹکی اچھورہ (س): گوکھرو۔

کنٹیشلا (س): منسل۔

کنٹک پھل (س): بکچ۔

کنٹکی (س): (۱) لودلسہ (۲) درخت اپلی سفید۔

کنتلم (س): انڈہاہولی۔

کنٹیکشوک (س): درخت بلریحاب۔

کنٹکینین (س): کٹاخرد۔

کنتو: تخم بیدانجیر (تخم ارنڈ)۔

کنتول (ہ): اذخر۔

کنج (ف): قط (پنیرا)۔

کنج (ہ): عین الدیک، گھنگچی، کلنگ۔

کنجار (ف): تل۔

کنجارہ (ف): کھلی و کھل۔

کنجال (ہ): سوار۔

کنجائی: گانجا۔

کنجد (ف): تل۔

کنجدک، کنجدہ (ف):
(۱) ازروت، (۲) بادزہر۔
کنجر (ف): حرشف۔
کنجرز (ف): کنگرز۔
کنجر (ہ): ہاتھی۔
کنجرا (س): آپٹا۔
کنجراچی (س): کربجوا۔
کنجرسرہ، کنجرلیس (سر):
کنگرزو۔
کنجشک (ف): چڑیا (مشہور درخت ہے۔)
کنجک (ف): دردار۔
کنجلک: کنول کے پھول کی زردی۔
کنجو: کاتہ۔
کنجورس (یو): جادرس، (باجرہ)۔
کنجوریا (یو): جنگلی کاسنی۔
کنجیسن (ہ): جمی کنج، کلنگ۔
کند (ہ): جنگلی رائے بیل۔
کندا (بہاری): پنڈالو، کچالو، بنڈہ۔
کنڈاپنڈی (ہ): چھرپوڑی۔
کندارہ (ع): ایک قسم کی مچھلی ہے جس کو لہتام کہتے ہیں۔
کنڈامڑی (ہ): امڑہ۔
کند (ف یا ع): عربی میں ستج لبان، ہندی میں کندروگوند، سنسکرت میں کندرک، انگریزی میں بنجمن کہتے ہیں، (ایک قسم کا گوند ہے۔)
کندرروولی (ہ): ایک قسم کی ہندی گھاس ہے۔
کندررومی (ف): مصطگی۔
کندرس، کندروس:
خندروس۔
کندرشک، کندرش: کندر یا ایک اور دواء ہے۔
کندرو، کندرک (س):
کندر۔
کندرونی (س): درخت اندگوکلان۔
کندرہا (س): بیخ مویز۔
کندری (ہ): ایک پودا ہے گاجر کے پودے جیسا۔
کندس، کندش، کندشہ (ف): اس کو بیخ گازران اور کندشہ بھی کہتے ہیں۔ (یہ ایک نبات کی جڑ ہے اس کو نکچھکنی کہنا درست نہیں ہے نکچھکنی ایک چھوٹی بوٹی ہے جو ہندوستان میں بکثرت پیدا ہوتی ہے، کندش کی ماہیت جو بھی کتابوں میں لکھی ہے وہ نکچھکنی کے خلاف ہے۔
کندل (ہ): بکھینج۔
کندل سغری (ہ): اناس۔
کندلتی (س): گلوی۔
کندلی وارد (س): کچنال۔
کندلی دیرلا (س): درخت سفیداپی۔
کندم (س): لوہا۔
کنڈمامڑی (س): امڑو۔
کنڈورا (س): چھوٹی کونچ۔
کندوری (ہ): ایک ہندی پھل ہے بلوط جیسا جو حالت خامی میں سبز اور پکنے پر نہایت سرخ ہوتا ہے اس کی بیل ہوتی ہے۔
کنست، کنستو،
کنستوراک (ف): اشنان۔
کنس گڈھ (ہ): رتالو۔
کنشتو، کنشو (ف):
غورو۔
کنطنی (سر): جنطیانا (پکھان بید)۔
کنعد (ع): مچھلی کی ایک قسم ہے۔
کن فیکشن آف روزیز (ان): گل قند۔
کنک (ف): خوشہ خرما۔
کنک (س): گیہوں، دھتورہ۔
کنگا (ہ): بگلا۔
کنکاراوی (س): پلاس پیپل۔
کنکپربہا (س): ہرتس۔

کنکر (ف): الو با آورد۔
کنکر (ہ): حرشف۔
کنکرزو، کنکری (ف): حرشف کا گوند۔
کنکر خر (ف): باد آورد۔
کنکر سفید (ف): باد آورد۔
کنکر کیئومن (ان): نانخواہ (اجوائن)۔
کنکشاة (س): جنگلی کریلا۔
کنکم (س): زعفران۔
کنگنی (ہ): مشہور غلہ ہے جس کا دانہ باجرہ سے چھوٹا زرد رنگ ہوتا ہے۔
کنگنی پھل (س): درخت سرس۔
کنگنی پیتا (س): مالکنگنی۔
کنکوٹی (س): جنگلی ہلہل کی ایک قسم ہے۔
کنکا (س): کنگنی۔
کنکوکا (س): کنگنی۔
کنکوا (ہ): ساگ کوا، ایک بوٹی ہے جس کی شاخیں گرہ دار اور پتے مثل بارتنگ کے لیکن اس سے چھوٹے ہوتے ہیں پھول لاجوردی خوش منظر بشکل کلاہ نکلتا ہے، ایک دوسری قسم ہے اس کے پتے مثل کوے کی چونچ کے اور سرخی مائل ہوتے ہیں، پھول سرخ ہوتا ہے، اس کا ساگ بنایا جاتا ہے۔
کنکول (ہ): گول مرچ کے مانند ایک دانہ ہے۔
کنکھجورہ (ہ): ہزارپا (مشہور ہے۔)
کنگھی (ہ): ایک ہندی بوٹی ہے اس کو درخت شانہ بھی کہتے ہیں، ایک گز تک بلند ہوتا ہے اس کو پھل دندانہ دار گول لگتا ہے، پتے توت کے پتوں سے مشابہ ہوتے ہیں۔
کنگوجرا (بہار): کنکھجورا۔
کنمو، کنمین (س): کدم۔
کنو (ف): بھنگ، سیندھی، پیرلی۔
کنوار (ہ): گھیکوار۔
کنوارکنی (ہ): پلاس کا گوند۔
کنوچہ: مرد۔
کنودان، کنودانہ (ف): شہدانج۔
کنوس طبری (طبرستان): زعرور کی ایک بوٹی ہے۔
کنوس طبری: زعرور کی قسم ہے۔
کنول (ہ): ایک مشہور پھول ہے جو تالابوں میں ہوتا ہے
کنول گٹہ (ہ): کنول کا تخم ہے جنگلی بیر کے برابر سیاہ رنگ کا ہوتا ہے اور اس کے اندر سے سفید مغز نکلتا ہے۔
کنول نیلی (س): کمود۔
کنولہ (ہ): سنگترہ کی قسم سے ایک پھل ہے۔
کنومول (س): مدنیل۔
کنہ (ف): چچڑی۔
کنہ کنہ (ف): انگریزی میں کونین کہتے ہیں، (یہ درخت بارک یا سنکونا بارک کا جوہر ہے۔)
کنہان، کونہان (معرب کوہان فارسی): ایک قسم کا پودا ہے یا نبطی۔
کنیا (س): گھیکوار۔
کنیاگوپی (س): بیج گوڑپالا۔
کنیر (ہ): عربی میں دفلی، سم الحمار فارسی میں خرزہرہ خون زہرہ، پشتو میں بیکٹر سنسکرت میں کرویر کہتے ہیں، مشہور درخت ہے، زہریلا ہوتا ہے۔
کنزیم کیمیون (لا): درخت حب المشم۔
کو (ف): گل طعام۔
کوا: عربی میں فارسی میں زاغ سنسکرت میں میں کاگ، انگریزی میں کراؤ کہتے ہیں۔
کواڈوری (ہ): حب النیل، (کلادانہ)۔

کوار: گندنا۔
کوار پکنہ (ہ): حب قلقل۔
کواساگ (ہ): بقلہ الغراب (مثل گھاس کے گرہدار روئیدگی ہے جو آدھ گز تک دراز ہوتی ہے اس کی گرہوں سے ریشے نکلتے ہیں۔ اکثر نمناک جگہ میں پیدا ہوتی ہے، اور پتے بارنگ کے پتوں سے مشابہ لیکن اس سے چھوٹے ہوتے ہیں، پھول ایک کاہ نما پردہ سے نکلتا ہے، جو نہایت خوش منظر اور لاجوری رنگ ہوتا ہے، اس کی ایک قسم ہے جس کے پتے بعینہ کوے کی چونچ سے مشابہ ہوتے ہیں، دیہاتی اس کا ساگ پکا کر کھاتے ہیں۔
کوائی (سر): مکڑی۔
کوال: سور۔
کوالف: بلو آورد۔
کوبدار (س): کچنار کی ایک قسم ہے۔
کوبرکسو (لاطینی): گندنا۔
کوبل: بابونہ کی ایک قسم ہے۔
کوبل ککڑی (ہ): نیلوفر۔
کوپل (ہ): سپاری۔
کوت: صندل۔
کوتر وبرما (ہ): ایک بیخ دار بوٹی ہے اس کے پتے توری کے پتوں سے مشابہ لیکن اس سے چھوٹے ہوتے ہیں، پھل گول چھوٹا بڑ کے پھل سے مشابہ ہوتا ہے۔
کوتھ، کوٹ (ہ): عربی میں قسط فارسی میں کوشہ سنسکرت میں کشٹھ کہتے ہیں، ایک بوٹی کی جڑ ہے۔
کوتا کبنھا (فرنگی): فرفیران۔
کوج (ف): گوند۔
کوچ (س): پرپاٹک۔
کوجا (ہ): سیوتی۔
کوچک (ہ): ربڑ۔
کوچندن (ہ): چندن کی ایک قسم ہے۔
کوجیھونہان (س): برنکا۔
کوچی نیل (ان): قرمزدانہ۔
کوخر: گدھا۔
کوخلن: سرمہ۔
کوخلیسا (سر): کرنب۔
کوداب، کوشاب (ف): انگور کا پانی۔
کودو (ہ): ایک قسم کا اناج ہے جس کو گنوار لوگ کھاتے ہیں۔
کودہا سکندہا (س): ببول۔
کودہا (س): گھورپھوڑ۔
کور (ف): خرنوب شامی یا مقل الیہود۔
کور (ف): کرنب۔
کوکورہ (شیرازی): حدا (چیل)۔
کورالنحل (ع): شہد کی مکھی کا مہال۔
کورنک (س): آنولہ۔
کورچ شیر ششش (س): جیوک۔
کورچ کیسر (س): ناریل۔
گورکھ ککڑی (ہ): بڑا کھیرا۔
کورمزاج (س): کچھوا۔
کورندا (س): چکرن۔
کورنڈا (س): ارنڈ۔
کورنگا (س): آنولہ۔
کوادپھدن (س): جنگلی گو۔
کوری اینڈر: فروٹ۔
کوری واس (س): مہوا۔
کوری ژولہ (بربری): لال ساگ۔
کوڑی (ہ): خرمہرہ۔
کوز (ف): سرخ زعرور۔
کوزا: کوجا۔
کورزہ، کوزک (ف): شامی خرنوب کا پھل ہے۔
کوزک (ف): غورہ۔
کوزگیلہ (ف): کبر کا پوتہ از خر۔
کوسج (ع): ایک قسم کا دریائی

جانور ہے جو انسان پر سوار ہو جاتا ہے۔
کوسک (ف): جوجیر، باقلا۔
کوسنبل: تن، ولیم ایک پودا ہے جس کے پتے نارنج کے پتوں جیسے ہوتے ہیں۔
کوشانگی (س): توری۔
کوشامل (س): پہاڑی آم۔
کوشا پھل (س): توری۔
کوشا (س): کالیسر۔
کوشاپھا (س): کولنبا۔
کوشہ (س): کوٹھ۔
کوشک (س): گوگل۔
کوشمانڈکی (س): کدوئے خشک۔
کوشو تیلم (س): ماج پتری۔
کوشوپم (س): املتاس۔
کو شگندھ (س): مستی مشک بلی۔
کوشاو (ف): جنطیانا۔
کوشک (س): پلاس پیپل۔
کوشنہ (ف): قسط۔
کوف: الو۔
کوفلن: سرمہ۔
کوکامندی (ہ): خصیۃ الثعلب (ثعلب مصری)۔
کوک (سمرقندی): کاہو۔
کوکافیلوس، کوکامیلوس (سر): آلوبخارا۔

کوکب (ع): ابرک۔
کوبا ارغانہ کوبا ارغانا (سر): ابرک۔
کوکب الارض (ع): ابرک یا گل قیمولیا سراج القطرب۔
کوکب شاموس (ع): گل شاموس یا۔ اس کی قسم ہے۔
کوکب قیمولیا (ع): گل قیمولیا۔
کوکج (ہ): پھل کی ایک قسم ہے۔
کوکر (ہ): کتا۔
کوکڑا (ہ): مرغا۔
کوکرسنگرہ، کوکرچندی (ہ): بعض کے نزدیک ایک بھنگرہ کی قسم ہے اور بعض گکرونده کو کہتے ہیں۔
کوکرچندہ (ہ): گکرونده۔
کوکرچین (تر): کبوتر۔
کوتفری (سر): چوہا۔
کوکرش اندی کریس (فرنگی) : نارجیل۔
کوکربٹی سیمنیاپرے پریٹا (لا): تخم کدوئے شیریں۔
کوکس (لا): قرمز۔
کوکرونده (ہ): گکرونده۔
کوکلا (ہ): ایک پرندہ ہے۔
کوکلہ (ہ): ہدہد۔
کوکن، کنوکنک، کوکوا، کوکہ،

کرکر،: چغد۔
کوکنار (ف): خشخاش کا چھلکا (ڈوڈو خشخاش)۔
کو کنجشٹ (س): سیاہ کنول۔
کوکو (ف): فاختہ، خاگینہ۔
کوکنی (ہ): بستان افروز۔
کوکندم پشپی (س): سرخ کنول کا پھل۔
کوکوکورہ (ہ): انبارہ۔
کو کھمانڈ (س): پیٹھ۔
کوکین (ان): ایک درخت کے پتوں کا جوہر ہے جس کا لاطینی نام کوکاہی مشہور مخدر دواء ہے۔
کول (ہ): کنول۔
کولون (ع): زراسیل کی ایک قسم ہے۔
کول پالا (ہ): ایک قسم کا پودا ہے جس کے پتے پان کے پتوں جیسے ہوتے ہیں پھل مثلاً آکھ کے گچھوں میں لگتے ہیں، اس کے پھول کو پالا پھول کہتے ہیں۔
کول پھل (س): درخت کنکرنڈی کا پھل۔
کولسہ (س): تالمکھانہ۔
کولم بدری (س): بیر۔
کول مول (س): پیپلا مول۔

کول نلما (س): پیپل۔
کول سنیب (س): سنیب کی ایک قسم ہے۔
کول گٹہ (ہ): کنول گٹہ۔
کولو، کولوی (ہ): تخم السی۔
کولوی (س): راسنہ خرد۔
کولہ (ف): ساہی۔
کولہ (ف): کتولہ۔
کولہ پر: تخم انجدان۔
کولنغا (سر): آس۔
کولی کاندہ: عنصل (جنگلی پیاز)۔
کولوفورس (رو): آبکامہ (کانجی)۔
کوم (ف): انجدان۔
کومر (ہند): ناشپاتی۔
کوموئش (تر): چاندی۔
کومہ: آبکامہ کی ایک قسم ہے۔
کومی (سر): باقلا۔
کومیئون (یو): زیرہ۔
کون (ف): قتاد (کتیرا)۔
کون (ہ): کوکون ، (ایک جنگلی جانور ہے۔)
کوناٹم (لا): شوکران۔
کونپل (ہ): نئے اگے ہوئے پتے۔
کونج (ف): شونیز، (کلونجی)۔
کونج (ہ): کنگ۔

کون، کونچہ (ہ): بیل دار بوٹی ہے پتے گلر کے پتوں سے مشابہ اور پھلی روئیں دار مثل بندر کے روئیں کے ہوتی ہے، اس روئیں کے بدن پر اڑ کر لگنے سے خارش شدید ہوتی ہے، پھلی کے اندر چمکدار مائل بہ سیاہی اور سخت تخم ہوتے ہیں جو تخم لوبیا سے مشابہ لیکن اس سے بڑے ہوتے ہیں، اس کے اندر سفید، مغز ہوتا ہے، جو دواء میں علم طور پر استعمال کیا جاتا ہے۔
کونچہ: کیکچ۔
کونڈا (س): بیٹھہ۔
کونڈیتا (س): تمبا۔
کونکلوس (فرنگی): لوف۔
کونلہ (ہ): کتولہ۔
کونمان (نبطی): کنہان۔
کونہڑہ (بہاری): سیتا پھل، میٹھا کدو۔
کونہ (ہ): ارجن روکھ۔
کونین (ان): فارسی میں کنہ کنہ کہتے ہیں۔
کود (ہ): ایک قسم کا درخت ہے جو کشمیر میں پیدا ہوتا ہے۔
کوودار (س): کچنال۔
کوہ کوک (ف): کبک دری۔

کوہ غلطان (ف): خنفسا۔
کوہلبہ (ف): اقحوان (بابونہ گاؤ)۔
کوہج (ف): زعرور۔
کوہج (ہ): درخت عوج۔
کوہی، کوہج (ف): زعرور جبلی۔
کوئنک سلور (ان): پارہ۔
کوئنک لائم (ان): چونہ۔
کوئنس سیڈس (ان): سدانہ۔
کوئیٹ (ہ): کیت، (کیتھ)۔
کوتیج، کومیز (ہ): سرخ بستانی زعرور۔
کویژ (ف): زعرور۔
کویری (ہ): سیم کے مانند پھلی ہے اسی کے مانند اس کی بوٹی ہوتی ہے۔
کویل (ہ): سیاہ رنگ کا مشہور خوش آواز پرندہ ہے اس کو کوکل اور کوجت بھی کہتے ہیں۔
کویلاس (ہ): کویل۔
کویلہ (ہ): تخم (ع)، اکشت (ف)، کول، (ان)، کہارپیا (ہ)، کہپریار سنگ بصری۔
کہار (ہ): کہار اس نمک کو کہتے ہیں کہ جو کسی چیز کو جلا کر اس کی راکھ سے حاصل کیا جاتا

ہے۔

کھارک (ہ): خرما۔

کھاری لون (ہ): نمک کی ایک قسم ہے۔

کھال (ہ): عربی میں جلد فارسی میں پوست، انگریزی میں اسکن سنسکرت میں توچا کہتے ہیں۔

کھانڈ کھولی (ہ): ایک قسم کا پودا ہے۔

کھانڈ (ہ): شکر سفید۔

کھانکر (ہ): پلاس۔

کھپریا (ہ): سنگ بصری۔

کھٹہ (ہ): لیموں کی قسم ہے لیموں سے بڑا ہوتا ہے۔

کھٹک بڑھیہ کھٹکٹ بڑہئی (ہ): ہدہد، (مرغ سلیمانی)۔

کھٹلی (س): (۱) حب النیل، (۲) درخت گل چاندی۔

کسوا (ہ): پوئی۔

کھٹمل (ہ): مشہور موذی جانور ہے جو چارپائیوں میں پیدا ہو جاتا ہے۔ عربی میں فسافس تمیر المصع، فارسی میں بناس، شب گز، سرخک، انگریزی میں بگ کہتے ہیں۔

کھٹوانگا (س): پوئی۔

کھچڑی (ہ): مشہور غذا ہے۔

کھجور (ہ): مشہور پھل ہے۔

کھجور کا رس (ہ): نبیذ التمر۔

کھجور کا گابھا (ہ): جماز النخل۔

کھجور کا پھول (ہ): طلع النخل۔

کھجوری (ہ): سیاہ موصلی۔

کھدرا (س): کیر۔

کھدراو لپسی (س): درخت سکرن۔

کھدل (ع): مکڑی۔

کھدیتا (س): گل چاندنی گل کلادانہ۔

کھدیروشترا (س): تلوک۔

کھرا (ہ): خرگوش۔

کھر (ہ): ظلف، (گائے، بھینس، بیل وغیرہ جانوروں کے پاؤں کا زیرین سخت حصہ ہے جو دو حصوں میں چرا ہوا ہوتا ہے، جو کھر چرے ہوئے نہیں ہوتے ان کو سم کہتے ہیں، مثلاً گھوڑے کے سم، خچر کے سم۔

کھربا (ف): مشہور دواء ہے جو ایک درخت کا گوند ہوتا ہے۔

کھرپتر، کھربرش (س): مروا۔

کھرپتریکا (س): برنکہ پت پاپڑو۔

کھرپشپا (س): دیوانہ بلبل۔

کھربوجہ (ہ): خربوزہ۔

کھرتوہ (ہ): یہ لفظ علاج الامراض میں مذکور ہے لیکن پتہ نہیں چلا کہ کیا چیز ہے۔

کھرجور (س): کھجور۔

کھرچھدہ (س): ساگون۔

کھرستو (س): دوب سیاہ۔

کھرسنبل (ہ): سیم کی قسم سے پھلی ہے، اسی کے مانند بیل ہوتی ہے۔

کھرس کندو (س): چرونجی۔

کھرمنجری (س): چرچٹہ۔

کھرنکا (س): گوکھرو۔

کھرنی (ہ): مشہور پھل ہے اس کا بڑا درخت ہوتا ہے۔

کھرولی (ہ): مرکب گولیوں کا نام ہے جو خوشبوئے دہن کے واسطے بنا کر استعمال کی جاتی ہے۔

کھرہ (ہ): جدی، بھیڑ کا بچہ۔

کھرہٹی (ہ): مشہور بوٹی ہے۔

کھرہن: جنگلی بینگن کی ایک قسم ہے۔

کھری (ہ): کھریا۔

کھریا (ہ): عربی میں قیمولیا، طین الرخام، فارسی میں گل قیمولیا کہتے ہیں، (سفید رنگ کی

مشہور مٹی ہے۔)
کہرک، کہرل: جوجیر۔
کھساری (بہاری): چوڑی مٹر۔
کہرون: زعفران۔
کہکشاندک (س): چاول کی ایک قسم ہے۔
کہلت، کہلم (ف): بنگن۔
کہکربیل (ہ): بندال۔
کہل (ہ): ایک مفروش بوٹی ہے جو نمناک زمین پر پیدا ہوتی ہے پتے برگ ریحان کے مانند لیکن ان سے چھوٹے اور بغیر کنگروں کے ہوتے ہیں، دانہ خشخاش کے مانند سفید دانوں کے گچھے لگتے ہیں، جڑ سفید ہوتی ہے، بعض پتھر پھوڑی کی قسم کہتے ہیں۔
کہلوت (ہ): باقلائے ہندی۔
کہلا: شنجار، (رتن جوت)۔
کہلی، کہل (ہ): تل سرسوں وغیرہ کا ثفل جو تیل نکالنے کے بعد باقی رہتا ہے۔
کہلوری (ہ): کہرولی۔
کہنسی (ہ): بھوچھتر بوٹی ہے جو کہ موسم برسات میں زمین پھوڑ کر چھتری کے مانند پیدا ہوتی ہے۔

کہنجن (ہ): صعوہ۔
کہنڈا (س): پیٹھہ۔
کہنڈالون (س): چرالون۔
کہنڈرج (ہ): ایک قسم کا پرندہ ہے۔
کہندستان (س): شکر سفید۔
کہنڈوکن (س): پچکول اور سیاہ مرچ کے مجموعہ کو کہتے ہیں۔
کہنسارا (س): کپور۔
کہنشورم (س): لوہ، لوہا۔
کہنگالی (ہ): سفانج۔
کہنمول (س): گنہ۔
کہنم (س): لوہا فولاد۔
کہوپرہ (س): ناریل۔
کہو (ہ): کاہو۔
کہولامانجر (ہ): سلو۔
کہیانا (سر): عود صلیب۔
کہیر، کہین (ف): زعرور۔
کھیر (ہ): مشہور غذا ہے جو دودھ میں چاول پکا کر بناتے ہیں۔
کھیر (ہ): کیکر کے مانند خاردار درخت ہوتا ہے، اس کی لکڑی سے کتھہ بنایا جاتا ہے۔
کھیرا (ہ): خیار۔
کھیری (بہاری): کھرنی۔

کہیر گاگولی (ہ): کاکولی کی ایک قسم ہے جس سے دودھ نکلتا ہے۔
کہیر کند (ہ): شقاقل۔
کہیر کہیب: بغیر پتوں اور پھل کے شیردار بوٹی ہے جس کی شاخیں تھوہر کے مانند ہوتی ہے۔
کہیس (ہ): لبا (غلیظ دودھ جو گائے بھینس وغیرہ کے بچہ پیدا ہونے سے چارپانچ روز بعد تک ہوتا ہے۔)
کہیلا کہیلی (ہ): سلیخہ یا اسی کے مانند کوئی دوسرا پوست ہے۔
کے (مصر): حواصل۔
کیا (سر): فیلگوش۔
کیلہ کیہ (سر): مصطگی۔
کیلوافنی (سر): درخت غار۔
کیاروس: حرشف کی ایک قسم ہے۔
کیامطرانا (سر): انار کی کلی جو پورے طور سے نکلی ہو۔
کیانا (ف): عناصر اربعہ (آگ، ہوا، پانی، مٹی)۔
کیاندلک (س): آنولہ۔
کیبا (زند): نقرہ۔
کپسوک (س): ابنکول۔

کیپ سی سین (لا): جوہر مج سرخ۔
کیپ سی کم (لا): مج سرخ۔
کیپ سائی فرکٹس (لا): مج سرخ۔
کیت (ہ): کویٹ، کیسٹ، کنیت، کنیتھ، بھی کہتے ہیں، بنگالی میں کٹھ بیل کے نام سے مشہور ہے، درخت کیت کا پھل ہے جو بیل کے برابر لیکن نہایت سخت اور کھردرے پوست والا ہوتا ہے۔
کیتَ (ہ): ایک ہندی پودا ہے۔
کیتکی (س): کتائی خرد۔
کیٹ (ہ): عربی میں خبث الحدید فارسی میں چرک آہن سنسکرت میں منڈورا اور منڈورم کہتے ہیں، عموماً منور کے نام سے مشہور ہے۔
کیٹ دو (س): بیخ باراہی کند۔
کیٹ ماریک (س): هسپاوی۔
کیٹی کیئو (ان): کلت۔
کیشوفیلا: بلاط، بلاط کو گوند۔
کیچلی (ہ): سلخ الحیہ، پوست مار، (کینچلی)۔

کیھوریا (یو): جنگلی کاسنی۔
کیچوہ (ہ): عربی میں خراطین، سم الارض، الملاء، الارض، فارسی میں زعنہ کرم گل خوردہ کرمنمن کہتے ہیں۔
کیحرس (رو): باجرہ۔
کیذخ (معرب): کاذی، (کیوڑہ)۔
کیرا (ف): لوف۔
کیڑا (ہ): فارسی میں کرم عربی میں دواء انگریزی میں ورم کہتے ہیں، (حشرات الارض جو رینگ کر چلتے ہیں۔)
کیراتک، کیراوت (ہ): چرائتہ۔
کیراوت تندل، کیرالا (س): بائی بڑنگ۔
کیرٹ سیڈ (ان): تخم گزر۔
کیرلم (س): بائی بڑنگ۔
کیرم کاپٹی کم (لا): اجوائن۔
کیرآئی فرکٹس (لا): زیرہ سیاہ۔
کیروے فروٹ (ان): زیرہ سیاہ۔
کیری اور فلم (لا): لونگ۔
کیردے (ان): کردیا۔
کیٹر (انگر): جندبید ستر۔
کیروم (س): کلواسفید۔

کیری (ہ): کچا آم۔
کیرمیشٹ (س): ہمٹٹ۔
کیزلیع: خیری۔
کیس (ہ): بال۔
کیسٹرائل (ان): روغن بیدانجیر (ارنڈی کا تیل)۔
کیسر (ہ): عربی میں زعفران، فارسی میں کرکیاس، لاطینی میں کروکس، انگریزی میں سیفرن، سنسکرت میں کم کم کہتے ہیں۔
کیسر آملا (س): بجورا۔
کیسر سریام (ہ): نیلوفر، زعفرانی۔
کیسرتوم (س): لونگ۔
کیسرم (س): ناگ کیسر۔
کیسر گجن (س): گل مہندی، سیاہ بھنگرہ۔
کیسری، کیسری (ہل): بجورہ۔
کیسو، کیسو کہنہ (بربری): جعدہ۔
کیشانجی (س): سفید رداس۔
کیشیرو (س): چھوٹی ستاور۔
کیش مشٹک (س): (۱) سو کہہ کا پھل، (۲) کچلا۔
کیشیا (س): خیار شبر۔
کیشیاپلپ (ان):

مغز املتاس۔
کے ثی ای پلپ (لا): مغز املتاس۔
کے شیا فسچولا (لا): درخت املتاس۔
کیشی سیسہار (س): سیاہ سنبھالو۔
کیطلم: نمک نفطی۔
کیفلو قیرو (سر): غاغاطی (پتھر کی ایک قسم ہے۔)
کیفا مصریا (سر): سنگ مصری۔
کیفا مقنطیس (سر): مقناطیس۔
کیفانورا (سر): تیشا۔
کیفا یسودینا (سر): حجرالیسود۔
کیفری حصار، کیفاقیرو (یو): جبسین۔
کیک (ف): پسو۔
کیکاس (ف): کیکڑا۔
کیکر (ہ): ببول۔
کیکڑا (ہ): مغربی میں سرطان عقرب الماء ابوالبحر، فارسی میں خرچنگ کبکاس، ہندی میں کینکڑا، گینگچہ، انگریزی میں کینسر کہتے ہیں۔
کیکر کارس (ہ): قاقیا۔
کیکواشہ، کیکواش (ف): خیشہ البراغیث یا کوئی اور پودا ہے۔
کیکہ: انڈا۔
کیگر، کیکیش (ف): جرجیر۔
کیکشہا (س): مور پنکھی۔
کیلاذوینہ کیلوذونیون،
کیلاذنیا (یو): مامیران۔
کمیل (ف): زعرور کا پھل۔
کیلا (ہ): موز۔
کیلانس (ف): آلوبالو۔
کیلدارو (ف): سرخس۔
کیلسرخ (ف): زعرور کی ایک قسم ہے۔
کیلسیائی ہائیڈراس (لا): بجھایا ہوا چونہ۔
کیلسیم ہائیڈرو آکسائیڈ (ان): بجھا ہوا چونہ۔
کیلکس (لا): چونہ۔
کیلن ڈیولا (لا): گیندا۔
کیلسیم (ان): چونا۔
کیلکان: گندنا کی ایک قسم ہے۔
کیلوٹ (ہ): ایک دواء کا نام ہے۔
کیلوٹروپس (ان): مدار (آکھ)۔
کیلومل (ان): سیماب شیریں۔
کیماک (ف): ملائی۔
کیمبوجیا (لا): فرفیراں۔
کیمفر (ان): کافور۔
کیمفورا (لا): کافور۔
کیمخت (ف): چمڑے کی ایک قسم ہے۔
کیمرس: ذرہ (مکی)۔
کیمری (ہ): پیرنی۔
کیموس (یو): جوار۔
کیموسچ (یو): ستو۔
کیمومائل (ان): بابونہ۔
کیمومائل فلورس (ان): گل بابونہ۔
کین تھیرس (لا): تیلنی مکھی۔
کین تھیری ڈیز (ان): تیلنی مکھی۔
کینے بس (لا): بھنگ۔
کینچوا (ہ): خراطین (کیچوہ)
کینچلی (ہ): کیچلی۔
کینکڑا (ہ): سرطان، (کیکڑا)۔
کیو، کیوہ: کاہو۔
کیوان: زرنب (تالیسہ)۔
کیوانچہ: کیکج، یا کونج۔
کیوبیز (ان): کباب چینی۔
کیوپرم (لا): تانبا۔
کیوپرائی سب ایسی ٹاس (لا): زنجار۔
کیوپرائی سلفاس (لا):

توتیائے، اخضر (نیلا تھوتھا)۔
کیوڑہ (ہ): عربی میں کدر اور کاذی کہتے ہیں، مشہور نبات ہے اس کا پھول نہایت خوشبودار ہوتا ہے اور اسی سے عرق اور عطر کشید کیا جاتا ہے۔
کیون بھری، کیون بھر (ہ): جنگلی انجیر۔
کیون شوکہ (س): درخت پلاس۔
کیونلہ (بہاری): نارنگی۔
کیہ (ف): مصطگی۔

# گ

گابھ (ہ): تیندور۔
گاتماترہ (ہ): گوبھی۔
گاجر (ہ): عربی میں جرزابومقاتل، فارسی میں گزر، زروک، ترکی میں بیرکوکی، سنسکرت میں گونجر، تیلگی میں گرنجن، انگریزی میں کیروٹ روٹ، لاطینی میں ڈاکس کے روٹا کہتے ہیں۔ مشہور جڑ ہے۔
گاد (ہ): گوند۔
گاد (ہ): تلچھٹ۔
گارا (س): درخت بیگن۔
گارسی نیاموریلا (لا): درخت تمام داس درخت کے تنہ میں شگاف دینے سے جو رالدار گوند نکلتا ہے، (اسکو فرفیران ہندی کہتے ہیں۔)
گال (ان): مازو۔
گال بے نم (لا): جاؤشیر۔
گالا (لا): مازو۔
گالز (ان): مازو۔
گانجا (ہ): بھنگ جیسا ایک پودا ہے جو نشے کے لئے استعمال کیا جاتا ہے، جو لوگ گانجے کے کھیتوں میں کام کرتے ہیں، ان کے بدن پر گانجے کی مستی لگ جاتی ہے، اس کو علیحدہ کر لیتے ہیں، چرس کہلاتی ہے۔
گانڈا (د): گنا۔
گانگیبا (س): موتھ کی ایک قسم ہے۔
گاؤ (ف): بیل، گائے۔
گاؤچم، گاؤبابونہ (ف): اقحوان۔
گاؤدارو (ف): حجرالبقر۔
گاؤدانہ (ف): مٹر، کرسنہ۔
گاؤرس (ف): باجرہ۔
گاؤروبن (ہ): حجرالبقر۔
گاؤزبان (ف): ہندی میں کاسٹ، ماندہ عربی میں لسان الثور کہتے ہیں، (ایک نبات ہے اس کے پتے اور پھول مستعمل ہیں۔ پتے گائے کی زبان کے مانند لمبے اور پھول اودا ہوتا ہے۔)
گاؤزہرج (معرب گاؤزہرہ): حجرالبقر۔
گاؤکوہی (ف): بارہ سنگھا۔
گاؤمشنک (ف): رعی الحمام۔
گاؤمیش (ف): بھینس۔
گاؤوحشی (ف): نیل گاؤ۔
گائے (ہ): مادہ گاؤ، (گئو)۔
گائنوکارڈی اولیم (لا): روغن چاول موگرا۔
گائنوکارڈایسڈ (ان): تیزاب چاول موگرا۔
گاتیری (س): درخت کھیرا۔
گائی روبن (ہ): حجرالبقر۔
گبرولا: گبریلا (ہ)، خنفسا۔
گنگنی (س): اترن۔
گٹھلی (ہ): فارسی میں خستہ عربی میں نوات کہتے ہیں۔
گٹھونہ (ہ): اسارون۔
گتی (کنٹری): طوطا۔
گٹی (ہ): ایک درخت ہے اس کے پتے برگد کے پتوں کے مانند ہوتے ہیں۔
گج (س): ہاتھی۔
گج (ہ): کرگس۔
گچ (ف): چونہ۔
گجائی (ہ): بنگرہارہ (ایک چھوٹا

جانور ہے جو برسات کے موسم میں پیدا ہوتا ہے۔)
**گجبان**: غورہ۔
**گجپریا (س)**: (۱) سانوہ، (۲) درخت اندگو۔
**گج پیپل، گج پیپلی (ہ)**: درخت چاب کا پھل ہے۔
**گج دنت پھل (س)**: ککڑی۔
**گجراتی الائچی (ہ)**: چھوٹی الائچی۔
**گج بیج (س)**: بڑے اندگو کا درخت۔
**گجشنان (س)**: درخت پیپل۔
**گج کیسا (س)**: پنواڑ۔
**گجگار (ہ)**: ایک جانور کا نام ہے۔
**گجگر ناکھی (س)**: بکھرنیڈہ۔
**گجواشتا (س)**: بداری کند۔
**گجہ پشپک (س)**: نیلاتیگی کا پھول۔
**گنذ (ہ)**: ایک ہندی پودا ہے جو ایک شاخ پر ہوتا ہیں، پتے مثل بانس کے مگراس سے زیادہ نرم اوران کی نوک پر مثل کے بالوں کے کچھ چیز لپٹی ہوتی ہے، جڑ سفید اور لمبی مثل شکرقندی کے ہوتی ہے، زہرمادہ کے واسطے تریاق ہے۔
**گدھ (ہ)**: عربی میں نسر، فارسی میں گرگس، انگریزی میں ولچر، ہندی میں گدر گج کہتے ہیں۔
**گذپال (ہ)**: ایک جنگلی بوٹی ہے۔
**گدر نکھی (س)**: بڑی راسنا۔
**گذلون (ہ)**: سانبھر نون، (نمک کی ایک قسم ہے۔)
**گدھا (ہ)**: فارسی میں خر، عربی میں حمیر، انگریزی میں آس کہتے ہیں۔
**گدہرپرنیک (س)**: سرخ رواسن۔
**گدہرپچھ پشپک (س)**: قلم واسطی۔
**گڑ (ہ)**: قندسیاہ۔
**گڑاڑو (دکن)**: موٹی اور چوڑی جڑ ہے اس کی بیل زمین پر مفروش ہوتی ہے، پتے پیڑالو کے پتوں کے مانند لیکن زرد رنگ ہوتے ہیں۔
**گڑاہی پھل (ہ)**: کیتہ۔
**گڑپاکی (س)**: تاڑ کی مادہ قسم ہے۔
**گڑ پشپک (س)**: مہود کا پھل۔
**گربہ (ف)**: بلی۔
**گڑ پھل (س)**: پیلو۔
**گڑ بیل (س)**: کلو۔
**گربہو کنپت کرسکا (س)**: پلاس پیپل۔
**گڑجا (ہ)**: ایک ہندی دواء ہے۔
**گرج پھل (ہ)**: ایک بیلدار بوٹی کا پھل مانند آلو کے جو دکن میں ہوتی ہے۔
**گرجن (ہ)**: شربین۔
**گرجن، آئل، گرجن بالسم (ان)**: روغن بلسان ہندی درخت گرجن کا تیل۔
**گرد آسیا (ف)**: غبارالراحی، (چکی کی گرد)۔
**گردبی (ہ)**: ایک ہندی گھاس ہے جو تالاب و جھیل کے کنارے پیدا ہوتی ہے، پتے جل نیم کے پتوں کے مانند لیکن ان سے باریک اور ہر ایک پتے کے نیچے سفید گول پھول ہوتا ہے۔
**گروہ (ف)**: مشہور عضو ہے عربی میں کلیہ انگریزی میں کڈنی کہتے ہیں۔
**گروبھاجنی (س)**: دیوڈ، انگریزی کا پھل اور کلی۔
**گردبھانڈا (س)**: جوئی۔
**گروگان (ف)**: اخروٹ۔

گروہساک (س): بہارنگی کے پتے۔
گزڑ (ہ): ایک پرندہ ہے جو بعض نیلکنٹ کو کہتے ہیں۔
گڑسریا (ہ): چٹمٹ۔
گرگ (ف): بھیڑیا۔
گرگا (س): بلیلہ (بہیڑہ)۔
گرگٹ (ہ): عربی میں، حربہ جمل الیسود، فارسی میں بوقلموں آفتاب پرست، انگریزی میں چیم لین کہتے ہیں۔
گرگچیا: زرزار۔
گرلم دری (س): بیگن۔
گرمالا (ہ): خیار شنبر (املتاس)۔
گڑمار (ہ): ایک بوٹی ہے جس کے کھانے کے بعد اگر گڑ وغیرہ کھایا جائے تو اس کی شیرینی نہیں محسوس ہوتی۔
گرم مصالحہ (ہ): مشہور ہے اس میں دارچینی زیرہ سیاہ، لونگ، الائچی کلاں، مرچ سیاہ شامل ہے۔
گڑمولا (س): گنہ۔
گرنگ کابل (ہ): ایک بڑے درخت کا پھل ہے جو بلیلہ یا آملہ کے مشابہ ہوتا ہے، اس کا مزہ کسیلا مائل بہ شیرنی چبانے کے بعد منہ کو شیریں کرتا ہے، قدرے ترشی بھی ہوتی ہے، حالت خامی میں اس کا اچار بناتے ہیں۔
گرندھین (س): مردہ بڑی راسنا۔
گرندھی تگر (س): بھوئیں بیر۔
گرندبیک (س): پیپلامول۔
گروارا (ہ): املتاس۔
گروچی، گروچن (س): گرچ ہندی میں گلو کو کہتے ہیں۔
گروتوم (س): مول۔
گروندا (س): چکرن۔
گروپکا (س): امباڑی۔
گروسار (س): کنگی۔
گروترپو (س): رانک۔
گڑہل (ہ): اس کا یونانی نام الغزا ہے سنسکرت میں جپاپشپ ہندی میں اوندڑہل جو اگڑہڑ، گڑہل، بنگالی میں جوا، پھرلیر گاچھ، مرہٹی میں جاسوند، گجراتی میں جاسد، تیلنگی میں واس پیٹو، انگریزی میں شوفلاور لاطینی میں ہڈی سکس روزاسائی نیسن کہتے ہیں۔ (گڑہل ایک درخت ہے اس کے پھول سرخ رنگ کے خوشنما ہوتے ہیں اور یہی بطور دواء مستعمل ہیں۔)
گرلکمن (س): سفید رائی۔
گری پھل (ہ): گرگو کا (ایک قسم کا پھل ہے۔)
گریپ شوگر (ان): شکرانگوری۔
گریٹ مورل (ان): لچھنہ لچھمنی۔
گریجا (س): کالا کوڑا۔
گریجاملیک (س): منسل۔
گریز (ف): قثاء الحمار (بنڈال)۔
گریسانک (س): ترامان۔
گریکرنی (س): سفید یلی۔
گرے نے ٹائی کارنکس (لا): پوست درخت انار۔
گریوالوک (س): کوتربروما۔
گریکولا (س): ابکول۔
گریمرتا (س): گیرو۔
گز (ف): جھاؤ۔
گزربری (ف): جنگلی گاجر۔
گزرموشان (ف): بجم۔
گشت برگشت (ف): مروڑ پھلی (مشہور ہے۔)
گگلپال (س): کگرونده۔
گکمسٹاکمہ (س): راسناخورد۔
گگرا (س): تلسی۔

گگھیرا (س): گوگل۔
گگن (ہ): قنطر (کھمبی)۔
گگیرن، گگیرو (ہ): گھر نیٹی کی قسم سے ہوتی ہے۔
گل (ف): پھول، گلاب۔
گل آچین (ف): آچین کا پھول۔
گل چاندنی (ف): کلی سفید رنگ کا پھول ہے جو رات کو کھلتا ہے، اور دن میں کملا جاتا ہے۔
گل چڑی (ف): ایک سرخ سفید رنگ کا پھول۔
گل حلوا (ف): بستان افروز۔
گل حناء (ف): فاغیا۔
گل جلہ (ف): غافث۔
گل خوش نظر (ف): سفینج۔
گل دواودی (ف): اسی نام سے مشہور پھول ہے۔
گل دوپہریا (ف): دوپہریا کا پھول سرخ رنگ کا پھول ہے زرد اور سفید بھی ہوتا ہے، گل لالہ سے مشابہت رکھتا ہے، دوپہر کے وقت کھلتا ہے۔
گل دھاوہ (ف): دھاوہ کا پھول۔
گل رعنا، گل رعنا زیبا (ف): ایک قسم کا پھول ہے۔
گل ربنہ (لاطینی): تبرہ۔
گل سرخ صحرائی (ف): عربی میں درد، انگریزی میں روز ہندی میں گلاب کا پھول کہتے ہیں۔
گل سرخ صحرائی (ف): جنگلی گلاب کا پھول۔
گل سفید بستانی (ف): نسرین کا پھول۔
گل سفید صحرائی (ف): جنگلی نسرین کا پھول۔
گل زردبری و بستانی (ف): نسرین کی دو قسمیں ہیں۔
گل عاشقان (ف): زرین درخت حماحم۔
گل عباس (ف): عباسی کا پھول۔
گل عنبریں (ف): نسرین کا پھول۔
گل قرنفل (ف): زہرہ۔
گل کاشہ (ف): معصفر (کسنبہ)۔
گل کامہ (ف): ہارسنگھار کا عصارہ۔
گل گندم (ف): جوزجندم۔
گل کوزا (ف): کوجا۔
گل لالہ (ف): شقائق النعمان۔
گل مچکند (ف): مچکند کا پھول۔
گل مشکین (ف): نسرین کا پھول۔
گل مہتاب پرست (ف): چندرمکھی۔
گل مہندی (ہ): مشہور ہے۔
گل ہاشم (ف): چنبیلی۔
گل یوسف (ف): بستان افروز۔
گل (ف): مٹی۔
گل ارمنی (ف): سرخ رنگ کی مشہور مٹی ہے۔
گل اقریطس (ف): خاکستری رنگ کی مٹی ہے۔
گل اندلسی (ف): غلیظ اور سیاہ مٹی۔
گل انی (ف): گل ارمنی۔
گل جلود (ف): ایک قسم کی مٹی ہے جس سے کھال رنگی جاتی ہے۔
گل حر (ف): پاک صاف مٹی جس میں کسی قسم کی آمیزش نہ ہو۔
گل حکمت (ف): وہ مٹی جو شیشوں وغیرہ پر ادویہ بناتے وقت لگائی جاتی ہے، (کپڑوٹی)۔
گل خراسانی، گل نیشاپوری، گل اصفہانی (ف): ایک قسم

کی مٹی ہے جو بہت سفید ہوتی ہے۔

**گل خوردنی (ف):** گل خراسانی۔

**گل داغستانی (ف):** ایک قسم کی مٹی ہے جو داغستان سے لاتے ہیں۔

**گل دقوقی (ف):** ایک قسم کی مٹی ہے جو دقوق میں پیدا ہوتی ہے۔

**گل رومی (ف):** ایک سرخ رنگ کی مٹی ہے۔

**گل زرد (ف):** زرد رنگ کی مٹی۔

**گل سبز (ف):** سبز رنگ کی مٹی ہے۔

**گل سرخ (ف):** مغرہ، (گیرو)۔

**گل سرشو (ف):** ملتانی مٹی۔

**گل سفید (ف):** سفید رنگ کی مٹی ہے غالباً ملتانی مٹی ہی کو کہتے ہیں۔

**گل شاموس (ف):** گل سفید شاموں کے ملک سے لائی جاتی ہے۔

**گل موفی حمید (ف):** سفید رنگ کی خوشبودار مٹی ہے۔

**گل قبرسی (ف):** سرخ رنگ کی مٹی ہے۔

**گل قیمولیا (ف):** قیمولیا (کھریا مٹی)۔

**گل کرمی (ف):** ایک قسم کی سیاہ اور بدبودار مٹی ہے۔

**گل مختوم (ف):** ایک قسم کی مٹی ہے جو بحیرہ نامی ایک موضع سے لائی جاتی ہے۔

**گل مصری (ف):** ایک قسم کی بہت سفید مٹی ہے جو مصر میں ہوتی ہے۔

**گل مصطگی (ف):** ایک قسم کی مٹی ہے جو جزیرہ مصطگی سے لاتے ہیں۔

**گل مدینہ (ف):** مدینہ کی مٹی۔

**گل مغرہ (ف):** مغرہ (گیرو)۔

**گل ملتانی (ف):** مشہور مٹی ہے تین قسم ہوتی ہے، سفیدمائل، سبزی مائل، بہ سرخی۔

**گلاب (ف):** گلاب کا پھول۔

**گلاب پھل (ہ):** گلاب جامن یا فل۔

**گلاب جامن (ہ):** جامن کی ایک قسم ہے جو بنگالہ میں ہوتی ہے، نیز ایک مٹھائی ہے جو گلاب جامن کے نام سے مشہور ہے۔

**گلاجڈو (ہ):** ایک بیل دار بوٹی ہے اس کے پتے گلوں کے پتوں سے مشابہ ہوتے ہیں لیکن اس سے سخت اور موٹے ہوتے ہیں، اور پھول آکھ کے پھول کے مانند گچھے دار لگتے ہیں، سفید مائل بزردی ہوتے ہیں۔

**گلافر:** لونگ۔

**گلاجیرو (س):** بسکھپرہ۔

**گل سنگ (ف):** پتھر کا پھول۔

**گل عقرب (ف):** سنطاریون۔

**گلقند (ہ):** گلنگبین (گل سرخ اور قند یا شہد کا مشہور مرکب ہے۔)

**گلگل (ہ):** زرزور۔

**گلگونہ (ف):** ایک سرخ رنگ کا نام ہے جس کو ہندی میں (گلال) کہتے ہیں۔

**گلمکہ (س):** سرخ کنیر۔

**گلموناشن (س):** درخت پیلو۔

**گلنار (ف):** انار کے درخت کے مانند درخت ہوتا ہے، جس کو پھول نہیں لگتہ اس کے پھول کو گلنار کہتے ہیں۔

**گلنگبین (ف):** گل قند

(مشہور ہے۔)

گلوکوز (لا): شکر انگوری۔

گلوی (ہ): سنسکرت میں گڑوچی، بنگالی میں گلنچ، تیلنگی میں امردوتی، تیلنگی میں تپ تگے انگریزی میں ٹاٹپسور اکارڈی فولیا، اور لاطینی میں کوکیولس کارڈی فولیس کہتے ہیں، مشہور بوٹی ہے جو ہر قسم کے بخار کے واسطے مفید ہے۔

گلہار (ہ): کنول۔

گلہری (ہ): مشہور جانور ہے، (کنشر)۔

گلی (پنجابی): مرجان، طوطا۔

گلی گیرنتا (س): جھنجھنا۔

گلیم شو (ف): آذریونہ۔

گم اربک (ان): صمغ عربی، (گوند ببول۔)

گم اے شیا (ان): صمغ عربی (گوند ببول۔)

گمبائی انڈی کم (لا): گوند دھادہ۔

گم بینجمن (ان): لوبان۔

گمٹرو (ہ): کمبھالی۔

گنٹ بھارنگی (ہ): ایک ہندی دواء ہے۔

گنٹگل گرا (س): بھنگرہ۔

گنٹکی کیتی (س): درخت کہیر۔

گنگمور (ہ): ایک ہندی بوٹی ہے۔

گنجا (س): کھنچی۔

گنجالہ (ف): تل۔

گندبیڑ (س): نمک کی ایک قسم ہے۔

گنڈلیا، گنڈلیم (ہ): کھٹلی۔

گندم (ف): گیہوں۔

گندم مکہ (ف): خندروس (مکا یا مکئی)۔

گندمار (ہ): برنجاسف۔

گندنا (ف): عربی میں کراث فارسی میں کالوخ، ہندی میں پیازی، پنجابی میں پوگٹ کہتے ہیں، گیہوں کے کھیت میں پیدا ہونے والی مشہور بوٹی ہے جس کی پتی پیاز کے مانند لیکن اس سے چھوٹی ہوتی ہے۔

گندنا دشتی (ف): جنگلی گندنا۔

گندہاہون (س): کچور۔

گندہان (ہ): ایک قسم کا پودا ہے، جو سیاہ زمین میں اگتا ہے۔

گندہپتر (س): کولا، نلی کورا۔

گندہ پشپ (س): کولا، جھاؤ، سیاہ تلسی۔

گند پشٹی (س): سرو۔

گندہ بہروزہ (س): بہروزہ۔

گندہر (س): چولائی کی ایک قسم ہے۔

گندہرس (س): مر۔

گندہ پتر (س): ابنکول۔

گندہک (ہ): فارسی میں گوگرد، عربی میں کبریت انگریزی میں سلفر کہتے ہیں، چار قسم ہوتی ہے، سفید آملہ کے جسے آنولہ کہتے ہیں، سبز، سرخ، ایک قسم سیاہ بھی ہے، لیکن اس کا ملنا مشکل ہے۔

گندہکا (س): مدک پرنی۔

گندہم (ہ): چڑیا سے قدرے بڑا ایک پرندہ ہے۔

گندہمی (س): بداری کند۔

گندہناکلی (س): بداری کند۔

گندہنوینی (س): مشک کے مانند سیاہ۔

گندہ مولا (س): جنگلی کنول۔

گندہ مولی (س): کچور۔

گندمہا (س): لہسن۔

گندپشپ (س): بنکول۔

گندہیل (ہ): اذخر۔

گندی (س): ارہر۔

گنڈیرا (س): تدہارا تھوہر۔

گنڈیرام (س): راسنا خرد۔

گنگو (س): سریالی۔

گن گیرک (س): ایک قسم کا پھل ہے۔
گن گیرن (ہ): ایک قسم کا پھل ہے۔
گنہ (ہ): ینکر (مشہور ہے۔)
گنی پیپر (ان): مرچ سرخ۔
گینار (س): ایک ہندی پھول کا نام ہے۔
گینکا (س): نلی کورہ۔
گینکاچس (س): سانول۔
گینگنٹی (س): ایک قسم کا غیر مشہور پودا ہے۔
گینو (س): کومری خورد۔
گو (ہ): گائے۔
گواچھی (س): پاڑا۔
گوادہنی (س): چھپکی۔
گوار (ہ): مشہور غلہ ہے جو بیلوں کو کھلایا جاتا ہے اس کی پھلیاں پکا کر آدمی بھی کھاتے ہیں۔
گوانک اوڈکوائی کم افاشل (نگر): گیاکو (ایک سخت وزنی لکڑی ہے۔)
گوبر (ہ): سرگین۔
گوپکھونٹا (س): درخت کٹی۔
گوبھی (ہ): عربی میں قنبیط، فارسی میں کلم روی، کلم کرد کہتے ہیں۔ (مشہور پھول ہے جس کو پکا کر کھاتے ہیں۔)
گوپھی (س): چنبیلی کی ایک قسم ہے۔
گوتمبہ گوتمیکا (س): تمبا۔
گوچھورہ (س): گوکھرو۔
گودرو (ہ): ایک قسم کا دانہ ہے جو گیہوں کے کھیت میں خود بخود اگتا ہے۔
گودنتا (س): سنکھیا کی ایک قسم ہے۔
گودنتی (ہ): ہرتال کی سفید قسم ہے۔
گودہرکارا (س): انڈرا۔
گودہم، گودہوم (س): گیہوں۔
گودولی (س): ترش پوئی۔
گوریاکھان (ہ): گل کہریا کی ایک قسم ہے۔
گوڑپالا (ہ): ایک بیل دار بوٹی ہے جس کی شاخیں بہت زیادہ سیاہ رنگ ہوتی ہے، اس کی شاخ کو خاص میں توڑنے سے قدرے دودھ نکلتا ہے۔
گورخر (ف): جنگلی گدھا (مشہور جانور ہے۔)
گوڑسالا (س): بانجھ ککوڑا۔
گورس (س): چھاچھ، دودھ وغیرہ۔
گورک (شیرازی): لوا کی ایک قسم ہے۔
گوارک املی، گورکھ (ہ): سنسکرت میں گمور کمشی، مرہٹی میں گورکھنچ، گجراتی میں روکھڑوماور، لاطینی میں اے ڈن سونیا ڈجی ٹے ٹا کہتے ہیں۔ (سینبل یا اس کی ایک قسم ہے خراسانی املی بھی کہتے ہیں، بڑا درخت ہوتا ہے، مثل نارجیل کے پھل لگتا ہے، پھل کا پوست نہایت سخت ہوتا ہے، اور پھل کے اندر سے مغز سفید ترش شیرنی مائل نکلتا ہے۔)
گورک پان (ہ): ایک ہندی بوٹی ہے جس کی بیل درختوں پر پھیلتی ہے اور پتے برگ پان کے مانند ہوتے ہیں۔
گورکھ ککڑی (ہ): خیار بزرک۔
گورکھنچ (م): گورکھ املی۔
گورکمشی (س): گورکھ املی۔
گورکھ منڈی (ہ): منڈی کی بڑی قسم ہے اس کو مہامنڈی بھی کہتے ہیں۔
گورکلاغ (ف): جوزالسرو۔
گورگندم (ف): جوزجندم۔
گورگیاہ (ف): اذخر۔

گورنٹا (س): (۱) مہندی، (۲) گل مہندی، (۳) درخت انڈرا۔

گوروچن، گورچنا، گولوچن، گورون، گومنی: عربی میں حجرالبقر میں گل اسٹون بجور کہتے ہے، ایک قسم کا زرد پتھر ہے، جو بیل کے پتہ میں ملتا ہے اس کی رنگت نارنگی کے مانند ہوتی ہے اور ضخامت میں چھالیہ سے لیموں تک ہوتا ہے۔

گورہا (س): دلما۔

گوری (س): ہلدی۔

گوریہ (ہ): چڑیا۔

گوریٹھا (ہ): ایک قسم کی گھاس ہے جس کو چارپائے خصوصاً مادہ گاؤ دیکھ کر شور مچاتی ہے۔

گوزگندم (ف): جوزجندم۔

گوزر (ف): شامی خرنوب کا پھل۔

گوزفارسی (ف): مقل الیہود۔

گوزن (ف): بارا سنگھاہ۔

گوزن گیاہ (ف): کو سنبل۔

گوسفند، گوسپند (ف): بھیڑ۔

گوسی پی ام (لا): روئی۔

گوش (ف): کلن۔

گوشیر (ف): جاؤشیر۔

گوشیر شم (س): چندن کی ایک قسم ہے۔

گوشت (ف): اندرائن۔

گوشت (ف): لحم (ع) ماس (ہ)۔

گوشت خشک (ف): سوکڑ (سوکھا گوشت خواہ نمک کے ساتھ ہو یا بغیر نمک کے۔)

گوش پشت (ف): یربوع (گھونس)۔

گوش ماہی (ف): شنج صدف۔

گوگرو (ف): گندھک۔

گوکرکایا: تیلنگی گوار۔

گوگرمرد: حی العالم۔

گوگل (ہ): عربی میں مقل، مقل الیہود فارسی میں بوئے جھوداں کہتے ہیں۔

گوکلاچھک (س): تالمکھانہ۔

گوکھرو (ہ): عربی میں خسک ظفرۃ العجوز، فارسی میں خارخسک، خارسہ گوشہ، سنسکرت میں گوکھشر ترکنٹک، پنجابی میں بھکڑا، بنگالی میں توکھری، مرہٹی میں سرائے، تیلنگی میں پالیرو اور لاطینی میں پے دے لیم مریکس ٹری بیولس نے رے اسٹریس کہتے ہیں۔ (گوکھرو کو بعض مقامات پر ہاتھی چنگھاڑ بھی کہتے ہیں اس کی نبات زمین پر پھیلتی ہے چنے سے بڑا پھل لگتا ہے، اور اس پر تین کانٹے تین پہلوؤں میں ہوتے ہیں۔)

گوکہہ (س): (۱) تالمکھانہ، (۲) انبازہ۔

گوکہلہ (س): تالمکھانہ۔

گولڈ (ان): سونا۔

گولر (ہ): عربی میں جمیز فارسی میں انجیر آدم کہتے ہیں۔

گول کدو (ہ): شکر کدو میٹھا کدو۔

گول مرچ (ہ): فلفل سیاہ۔

گولی (ہ): مرجان۔

گومان (ہ): ایک ہندی بوٹی ہے جس کا پودا ایک ہاتھ تک بلند ہوتا ہے، موسم برسات میں زیادہ پیدا ہوتی ہے، اس سے نہایت بدبو آتی ہے، اس کو گول گول اخروٹ کے برابر پھول لگتے ہیں، جس میں چھوٹے چھوٹے ریزہ ریزہ پھل ہوتے ہیں، اس کو سنسکرت میں دردن پشپی کہتے ہیں۔

گومنس (ان): بیدانہ۔

گومی (س): بچ۔

گومید، گومیدک (ہ): جواہر

کی ایک قسم ہے۔
گونتی پریا (س): سورج مکھی، ہیریٹیکن۔
گونوجولا (س): جائی۔
گوند (ہ): عربی میں صمغ انگریزی میں گم کہتے ہیں۔
گوندا (مادہ): لسوڑہ۔
گوندی (ہ): ایک قسم کا بڑا درخت ہے جس کا پھول چھوٹا اور سفید ہوتا ہے۔
گوہ (ہ): فارسی میں سوسمار عربی میں ضب کہتے ہیں، مشہور جانور ہے جو ویرانوں میں بل بنا کر رہتا ہے۔
گوہا (س): پرشٹ پرنی۔
گوئی (ہ): گوہ۔
گہادگاڑی: مستی۔
گھانیس (ہ): کاہ۔
گھٹا کھی (س): چترک۔
گھربھولی (ہ): برگ تاتورہ یا تخم تاتورہ یا بچھناک کا پھول۔
گھرت کوشاتکی (س): گھیاتوری۔
گھسرائن (ہ): بندال۔
گھگو (ہ): الو۔
گھمرا (ہ): کملا۔
گھمرا (ہ): بھنگرہ۔
گھمیریا (س): نربسی۔
گھبننا (س): سن۔

گھن پھوڑ، گھن بیل (ہ): انگور کے مانند ایک بیل دار بوٹی ہے، پتے پانچ پانچ کنگرے رکھتے ہیں، پھول سفید مرچ سرخ کے پھول کے مانند ہوتا ہے۔ پھل اخروٹ کے برابر اور مثلث شکل اور درمیان سے خالی ہوتا ہے، تخم سیاہ مرچ کے برابر اور اس پر قدرے سفیدی ہوتی ہے۔
گھن چھائی (س): املی۔
گھنڈی (ہ): منڈی۔
گھنستک (س): لودھ سرخ۔
گھنگچی، گھونگچی (ہ): عربی میں الدیک فارسی میں سرخ چشم خروس، سنسکرت میں گنجا، ہندی میں گھنگچی جو ہٹلی، چوٹلی، چوہٹی، بنگالی میں کنچ، مرہٹی میں گنج، گجراتی میں چنھی تیلگی میں گلووننے انگریزی میں ہڈ کہتے ہیں، ایک بیلدار نبات کا گول اور سخت تخم ہے، بالعموم سرخ و سفید دو قسم کا ہوتا ہے۔
گھن نامکا (س): ساگ چولائی۔
گھنوان (ہ): جھینگر جیسا کیڑا ہے۔
گھوڑا (ہ): فارسی میں اسپ عربی میں فرس، خیل، سنسکرت میں اشو، انگریزی میں ہارس کہتے ہیں۔
گھوڑ پھوڑ (ہ): گوہ۔
گھوشا: سداب۔
گھول (ہ): ساگ خرفہ جغرات جس کا روغن کیا گیا ہو۔
گھوان (ہ): گوماں۔
گھونٹا (س): (۱) درخت کئی، (۲) فوفل۔
گھونس (ہ): چوہے کی بڑی قسم ہے۔
گھونگہ (ہ): حلزون ہندی کی ایک چھوٹی قسم ہے۔
گھی (ہ): فارسی میں روغن زرد عربی میں سمن سنسکرت میں گھوت کہتے ہیں۔
گھیا (ہ): لمباکدو، (مشہور پھل ہے، اور اس کی ترکاری پکا کر کھائی جاتی ہے۔)
گھیا (ہ): اروی۔
گھیاتورئی (ہ): تورئی کی ایک قسم ہے۔
گھیاں (ہ): اروی۔
گھیپ (ہ): ایک قسم کا پھل ہے غیر مشہور ہے۔
گھیکوار (ہ): عربی میں صبارہ، سنسکرت میں گھرت کماری، ہندی میں گھیکوار، کوارگندل

گوارپاٹھہ لاطینی میں ایلووبز،ا ایلوجائی، نن سس کہتے ہیں۔ (مشہور نبات ہے اسی کا عصارہ صبر (ایلوا) کہلاتا ہے۔)

گھینسا (ہ): خراطین (کیچوے)۔

گھیونی (ہ): محلب۔

گیاکو (ان): ایک نئی دواء ہے جو افریقہ میں ملتی ہے۔

گیانانام (س): ناگیسر۔

گیاہ حورا (س): ناگیسر۔

گیاہ جالینوس (ف): سقولوقندریون۔

گیاہ قیصر (ف): اکلیل الملک۔

گیدڑ (ہ): فارسی میں شغال، عربی میں ابن آدی، کلب بری، ہندی میں سیال، انڈیا، اور گاڈر، بھی کہتے ہیں۔

گیدہ (ہ): عقاب۔

گیرو (ہ): مغرہ، (سرخ رنگ کی مشہور مٹی ہے۔)

گیل بے نم (ان): جاوشیر۔

گیلک ایسڈ (ان): حامض عفص (بست مازو)۔

گیموج (ان): فرفیران ایک درخت کا رالہ، گوند ہے۔

گیموجیا (لا): فرفیران ایک درخت کا رالہ گوند ہے۔

گیمبیر (ان): کلت (کتھہ)۔

گینتی (بنگالی): ایک بیلدار مغروش بوٹی ہے جس کے پتے انار کے پتوں کی مانند لیکن اس سے باریک ہوتے ہیں، پھول کاسنی کے پھول سے مشابہ ہوتا ہے۔

گینہاپج (س): روسا۔

گینڈا (ہ): فارسی میں کرگدن عربی میں جریش کہتے ہیں، (بھینسے سے بڑا نہایت سخت جلد والا جانور ہوتا ہیں، جس کی کھال ڈھال بنائی جاتی ہے، اس کی پیشانی پر ایک سینگ ہوتا ہے۔)

گیہوں (ہ): حنطہ (ع)، گندم (ف)، غنم (پشتو) گودھوم (س)۔

## ل

لابرہ (لاطینی): خرگوش۔

لاچاشپ (س): کرنج کا پھول۔

لاجامند (س): فیروزہ۔

لاجورو (ف): ایک قسم کا قیمتی اور مشہور پتھر ہے۔

لاجوردیہ: صاموریما۔

لاچھادرچھا (س): درخت امرود۔

لاچھیا (س): راکھ۔

لادن، لاذن (ع): ایک قسم کا درخت انار کے مانند ہے، اس درخت سے ایک چسپندہ رطوبت نکلتی ہے جو لادن کہلاتی ہے۔

لاردـطوطاون (یو): عرطنیثا۔

لارڈ (ان): سور کی چربی۔

لارل بریز: غار کے پتے۔

لارل کمیفر (ان): کافور قیصوری۔

لازورو (معرب): لاجورو۔

لاسورس (یو): ماہودانہ۔

لاعرین، لاعون (ع): ایک پودا ہے خرگوش کے پیر کے مانند۔

لاغورس، لاغوتی (سر): خرگوش۔

لاغورس مالاسیو (سر): دریائی خرگوس۔

لاغیہ (ع): تیوعات کی ایک قسم ہے۔

لاک (ہ): لاکھ۔

لاک پشت (ہ): کچھوا۔

لاکھ (ہ): عربی میں لک، سنسکرت میں لاکھشا، بنگالی میں لایاَ تیلنگی، میں لاکا، انگریزی میں شیل لاک اور لاطینی میں کوکس زاکا کہتے ہیں، (گونہ کی قسم سے مشہور چیز ہے جس کو پیپل جزبیر

وغیرہ کے درختوں پر ایک کیڑا پیدا کرتا ہے۔)
لاک کند (ہ): ایک بیل دار بوٹی ہے جو درختوں کے اوپر چڑھ جاتی ہے پتے پان کے پتوں سے مشابہ ہوتے ہیں۔
لاک وڈ (ان): پتنگ کی لکڑی۔
لال (ہ): چڑیا سے چھوٹا ایک پرندہ ہے نر و مادہ ہوتا ہے، نر کو لال اور مادہ کو منیا کہتے ہیں۔
لال بول (ہ): مر۔
لال بیگ (دہلی): ایک سرخ پر نار کیڑا ہے، جو پائخانوں میں موسم گرم میں اکثر ہوتا ہے۔
لالا: ایک قسم کی گھاس ہے جو مکہ معظمہ سے لائی جاتی ہے۔
لال بھوا (ہ): چیونٹی۔
لال ساگ (ہ): عصی الراعی، سرخ مرد۔
لال شی (س): سرخ رواسن کا پھول۔
لال مرچ (ہ): عربی میں فلفل احمر انگریزی میں لانگ چلنیر اور سنسکرت میں کٹوویرا کہتے ہیں۔
لالہ (ف): شقائق النعمان۔
لالہ خطائی (ف): حماحم۔
لالہ سرنگوں (ف): ایک بوٹی ہے جس کو باغوں میں لگاتے ہیں، اس کی جڑ پیاز کے مانند ہوتی ہے۔
لالہ نعمانی (ف): ایک پودا ہے جس کے پتے زیتون کے پتوں جیسے ہوتے ہیں۔
لامجا (س): خس۔
لاموچا (س): گل سومندا۔
لامی (عراق): ایک قسم کا گوند ہے جو ہند میں ہوتا ہے۔
لانڈگا (ہ): بھیڑیا۔
لانک (ہ): اناج کی قسم سے سرخ دانے ہیں۔
لانگ پیپر (ان): ایک ہندی دواء ہے جو گل شبو کے مانند ہوتے ہیں۔
لانگولی (س): الندا۔
لانی، لانا (ہ): اشنان، ایک بوٹی ہے اس کو جلا کر سجی بناتے ہیں۔
لاورس (فرنگی): غار۔
لاوکہ لاونکا (ہ): لوا۔
لاون (یو): لوف الجعد۔
لاہی (ہ): انسو کی قسم ہے، ازورت۔
لائم (ان): آہک (چونہ)۔
لائم واٹر (ان): چونہ کا پانی۔
لائی تم (لا): تخم السی۔
لائن (یو): بسباسہ (جاوتری)۔
لائی، لاہی (ہ): ازروت۔
لائیکر آرسینی کیلس (ہ): محلول سم الفار۔
لائیکوار تھائی رائیڈیائی (لا): محلول غدہ درقیہ۔
لائیکوار کیلس (لا): آب آہک (چونے کا پانی)۔
لب (ع): مغز۔
لب النحل (ع): جماز۔
لبا (ع): پیوسی، کھیس، غلیظ دودھ، جو گائے بھینس وغیرہ سے بچہ پیدا ہونے سے تین چار روز بعد تک نکلتا ہے۔
لباب البر، لباب الحنطہ، لباب القوام، لباب القمح (ع): نشاستہ۔
لباب القرطم (ع): مغز خسکدار۔
لبان (معرب): لبیانو یونانی، کندر۔
لبانہ (معر): فرفیون۔
لبخ (ع): ایک بڑے درخت کا نام ہے۔
لبسان: جنگلی رائی۔
لبلاب: ایک مشہور بیل ہے کئی قسم کی ہوتی ہے، بڑی (چاندنی بیل) چھوٹی (عشق پیچہ) سفید و سیاہ۔
لب لو (تر): چقندر۔
لبلی (ہ): ایک ہندی درخت

ہے جس کے پتے نپواڑ کے پتوں کے مانند اور پھل مالکنگنی سے مشابہ لیکن مائل بہ سیاہی ہوتا ہے۔

لبن (ع): دودھ۔

لبن الاتان (ع): گدھی کا دودھ۔

لبن الاسد (ع): شیرنی کا دودھ۔

لبن البقر (ع): گائے کا دودھ۔

لبن جاموس (ع): بھینس کا دودھ۔

لبن حمار الوحش (ع): گورخر کا دودھ۔

لبن الحامض (ع): دہی۔

لبن الخشخاش (ع): افیون۔

لبن الخفاش (ع): چمگادڑ کا دودھ۔

لبن الخنزیر (ع): سورنی کا دودھ۔

لبن السودان (ع): فرفیون یا گوند جیسی ایک اور سیاہ چیز ہے۔

لبن الضان (ع): بھیڑ کا دودھ۔

لبن الغزال (ع): ہرنی کا دودھ۔

لبن اللقاح (ع): اونٹنی کا دودھ۔

لبن المعز (ع): بکری کا دودھ۔

لبن النساء (ع): عورتوں کا دودھ۔

لبن الیتبوعات (ع): شیردار پودوں کا دودھ۔

لبن البہرا (ہ): اس کی ماہیت معلوم ہے۔

لبنی: میعہ سائلہ (سلارس)۔

لبہا (س): پیلو۔

لبہ جی (س): جائی۔

لبیر (ہ): پستان۔

لبیدون، لیرون (یو): شیطرج۔

لتاکستوری (ہ): مشکدانہ بھی کہتے ہیں، ایک بیلدار بوٹی ہے جس سے مشک کے مانند خوشبو آتی ہے۔

لتامرت (ان): مرداسنگ۔

لتکا (ہ): ایک بوٹی ہے، پتے کنول کے پتوں کے مانند اور پھول سرخ رنگ ہوتا ہے۔

لتکن (ہ): ایک پودا ہے جس کے پتے رتن جوت جیسے ہوتے ہیں۔

لتکو (ہ): ایک درخت کا پھل ہے جو بنگال میں ہوتا ہے۔

لٹوپری، لٹوکری (ہ): جل بیل (سیکنج)۔

لٹورا (ہ): ایک خاکستری رنگ کا پرندہ ہے۔

لجالو (ہ): چھوئی موئی۔

لجکج (س): برہل کا پھولا۔

لجلال (اکسیر): صاف پارہ۔

لجونتی (ہ): چھوئی موئی۔

لچھمنہ، لچھمنا، لچھمنی (ہ): بیرون الصنم۔

لچھمن بنجی (ہ): پترونتی۔

لچھی (ہ): بیل دار بوٹی ہے پتے کلو کے پتوں کے مانند اور پھول سفید مائل بہ زردی خوشہ دار لگتے ہیں۔

لچھی پھل (ہ): بیل۔

لچھی سریشٹ (س): جنگلی کنول۔

لحا (ع): پودوں کی جڑوں کی چھالیں اور باریک ریشے۔

لحام الذہب (ع): تنکار، (سہاگہ)۔

لحام الصناعہ (ع): تنکار (سہاگہ)۔

لحاء الغول (ع): شعر الغول۔

لحم (ع): گوشت۔

لحیانی: مشط الراعی یا حرشف۔

لحیۃ التیس (ع): ایک نبات ہے اس کی ماہیت میں اختلاف

ہے، ممالک غیر پیداوار ہے۔
لحیتہ الحماز (ع): پرسیاؤشاں (ہنسراج)۔
لخلخہ سلیمانی (ف): روغن زعفران کی تلچھٹ۔
لخنیس (یو): ایک پودا ہے جس کا پھول خیری کے پھول جیسا ہوتا ہے۔
لخی (پشتو): ایک پودا ہے جو افغانستان کے پہاڑوں میں ملتا ہے۔
لدکو (س): لودھ۔
لڈو (ہ): مشہور مٹھائی ہے۔
لذاق الذہب (ع): لجام الذہب اشق۔
لذاق الرخام، لزاق الحجر (ع): بلاط کا گوند۔
لزموس (رو): معتر۔
لسان (ع): زبان۔
لسان الابل (ع): گھاس اور درخت کے درمیانی درجہ کا ایک پودا ہے۔
لسان البحر (ع): سیپا (ایک قسم کی مچھلی ہے۔)
لسان الثور (ع): گاؤزباں۔
لسان الحمل (ع): بارتنگ۔
لسان السبع (ع): ایک پودا ہے جو دو ہاتھ تک بلند ہوتا ہے، پتے لمبے اور ان کے کنارے تیز دندانے دار ہوتے ہیں۔
لسان العصافیر (ع): اندرجو۔
لسان الکلب (ع): بارتنگ یا حماض۔
لسلہ (ہ): پستان۔
لسند (ہ): سونٹھ۔
لسوڑہ (ہ): سپستان۔
لسوعوریون (عبرانی): قرفہ۔
لسور مطن: لبلاب۔
لسوفلا: بلاط کا گوند۔
لسہ بال: سلوا۔
لسیعہ: اوتیموانداس۔
لسی (ہ): دودھ جس میں زیادہ مقدار میں پانی ڈالا جائے۔
لشون: لہسن۔
لصف: کبر۔
لصف: حرشف۔
لصادق الجراحات (ع): بول الابل۔
لصیقی (ع): اذان الدب۔
لعاب (ع): تھوک۔
لعبت بربری (ع): سورنجان جیسی ایک جڑ ہے، جو افریقہ سے لاتے ہیں۔
لعبہ (مصر): یبروج الصنم کی جڑ ہے۔
لعل (معرب لال ہندی): سرخ رنگ کا مشہور قیمتی پتھر ہے۔
لعل مصری، لعل معجری (ف): رال۔
لعبب: لالہ۔
لفاح (ع): جنگلی یبروج کا پھل۔
لفاح بری (ع): یبروج الصنم۔
لف الکرام (ع): انگور کے ریشے۔
لفت (ع): شلجم۔
لفریش: حناء (مہندی)۔
لفش: ایک بڑا درخت ہے جو ملک شام میں ہوتا ہے۔
لقاح (ع): دودھ والی اونٹنی۔
لقطیہ: صنوبر کا گوند۔
لق لق (معرب): لک لک۔
لک (ع): لاکھ۔
لکا (س): لاکھ۔
لکاجس (س): ابنکول۔
لکچ، لکوچ (س): (۱) نیبو، (۲) بڑھل کا پھل۔
لک لک (ف): ایک مشہور پرندہ ہے۔
لکو: لبلاب۔
لکورس روٹ (ان): ملٹھی۔
لکھمنہ لکھمنی (ہ): لچھمنا لچھمنی۔

لکھوکدرا (س): بڑی راسنا۔
لمار: مکوہ۔
لمالما: چنے کے برابر ایک دانہ ہے جو مصر میں ہوتا ہے۔
لمباکدو (ہ): کدوئے دراز (گھیا)۔
لمباپنڈ پھل (ہ): تونبڑی۔
لمبکلم (س): چیتہ۔
لم لم: دریائی قلفہ۔
لمن (ان): لیموں۔
لمنیون (یو): قنطوریون صغیر۔
لنبھا: خرگوش۔
لنج: النج۔
لنڈیہ (ہ): گیدڑ۔
لنجیطس (یو): ایک قسم کا غیر مشہور پودا ہے۔
لنسکا (س): لاک۔
لنگور (ہ): بندر کی مشہور قسم ہے۔
لنکا کہیستو (س): لانگ۔
لنکی پٹلا، لنکی بیجا (س): پلول۔
لنگ بیجام (س): بجورہ۔
لنگ ڈنڈا (ہ): ایک بیلدار بوٹی ہے جس کے پتے نیم کے پتے ملے ہوئے کے مشابہ ہوتے ہیں، پھل حالت خامی میں سبز ہوتا ہے، اس پر سفید خطوط ہوتے ہیں اور پکنے پر سرخ ہو جاتا ہے۔
لینسیڈ (ان): السی۔
لینسیڈ آئل (ان): روغن السی۔
لوا (ہ): ندرو (مشہور پرندہ ہے۔)
لواک پشمی (س): برنڈنڈا۔
لوبان (ہ): ایک درخت کا گوند ہے جس کو عربی میں حصی لوبان فارسی میں حسن اور سنسکرت میں دیود ہوپ انگریزی میں نبرزئن گم بنجمن کہتے ہیں۔
لوبیا: مشہور ہے اس کی پھلیاں پکا کر کھائی جاتی ہے۔
لوبیاہندی (ف): فشاغ کی دوسری قسم ہے جس کو سیم کہتے ہیں، اس کی پھلیاں پکا کر کھائی جاتی ہے۔
لوترا (س): تیردنتی۔
لوچن (س): لوہے کے ریزے، بنسلوچن۔
لوچھا (س): جیلک۔
لودہ (ہ): لد کو (دو قسم ہے) لودھ گجراتی لودھ پٹھانی ایک درخت کی چھال ہے۔
لودھر پشپ (س): مہوا کا پھل۔
لودھ پہپ (ہ): ایک دواء کا نام ہے۔
لور: جنین۔
لوز (ع): بادام۔
لوزحلو (ع): میٹھابادام۔
لوزالمر (ع): کڑوابادام۔
لوزالبریر (ع): بربری بادام۔
لوزالرجان، لوزالسودان، لوزالارجان (ع): لوزالبریر۔
لوبیرمیون: (یوبلسان)۔
لوسیمانبوس (یو): راج ناکھ (سراج القطراب کی ایک قسم ہے۔)
لوطواغریوس (یو): جنگلی حندقوقا۔
لوعجیدیطوس (یو): ایک غیر مشہور گھاس ہے۔
لوعریا: جنگلی حندقوقی شبنین۔
لوف (ع): ہشت کند تین قسم ہے، چنانچہ مندرجہ ذیل ہیں۔
لوف الکبیر، لوف السبط، لوف الارقط، لوف الحیہ (ع): ایک پودا ہے دو گز کے برابر جس کے پتے لبلاب کے پتوں جیسے ہوتے ہیں اور اول میں اس کا پھل سفید ہوتا ہے، پکنے کے بعد زرد ہو جاتا ہے۔
لوف الجعد (ع): لوف کبیر سے اس کے پتے چھوٹے ہوتے ہیں۔

لوف الصغیر (ع): لوف کبیر سے قدرے چھوٹا ہوتا ہے۔
لوفاین (یو): حمام کی کلی۔
لوفا (عب): حی العالم یا قنطاریون صغیر۔
لوقبرذیس، لوفوغرابیس: سنگ قبطی۔
لوفیون: درخت مقل۔
لوفیون (یو): ناشپاتی۔
لوفیون (ف): نیل زہرہ۔
لوفیقی: باد آورد۔
لوفیاس (یو): مرد کی ایک قسم ہے۔
لوقابا: دریائی بچھو۔
لوگ اوڈم (ان): بقیم (چتنگ)۔
لوکاٹ (ان): ایک مشہور پھل ہے جو ولایت سے لایا جاتا ہے۔
لوکڑی (ہ): لومڑی۔
لولو (ع): موتی۔
لولی (ہ): لیلی۔
لوما (شامی): جمیز (گولر)۔
لومڑی (ہ): فارسی میں روباہ، عربی میں ثعلب انگریزی میں فوکس کہتے ہیں۔
لون (ہ): فارسی میں نمک، عربی میں ملح، سنسکرت میں لون، انگریزی مں سالٹ کہتے

لونگ (ہ): عربی میں قرنفل فارسی میں میخک، سنسکرت میں لونگ، انگریزی ہیں کلوز کہتے ہیں، مشہور ہے گرم مصالحہ کا ایک جزو ہے۔
لونگ پشپ (س): لونگ کا پھول۔
لونگپ چکا، لونگکم بھدرم (س): لونگ پشپ۔
لونگ مشک (س): دال چینی۔
لول (س): (۱) اپی، (۲) مالکنگنی۔
لونیا (ہ): چھوٹے خرفہ کی ایک قسم ہے۔
لوہا (ہ): فارسی میں آہن عربی میں جدید، سنسکرت میں لوہ، انگریزی میں آئرن کہتے ہیں۔
لوہے کا میل (ہ): خبث الحدید۔
لوہت (س): سرخ چندن۔
لوہتا (س): درخت پارجات۔
لوہتیہ (س): پتنگ۔
لوہمرت (س): گلو۔
لونہام (س): سیاہ اگر۔
لوی کیرنہ (س): درخت آک۔
لہاجو: نیولا۔

لہسن (ہ): عربی میں، ثوم، فارسی میں سیر، سنسکرت میں لشن، انگریزی میں گارلک روٹ، لاطینی ایلم سے ٹائیوم کہتے ہیں۔ (ایک نبات کی جڑ ہے جو چند مخروطی شکل دانوں کا مجموعہ ہوتا ہے، لہسن کی ایک قسم یک پوتھیا لہسن کہلاتی ہے، اس میں صرف ایک دانہ ہوتا ہے۔)
لہسن پھل (س): مہوا کی ایک قسم ہے۔
لہسنیہ (ہ): عین الہرہ، (جواہر کی قسم سے ہے۔)
لہسوڑہ (ہ): پستان۔
لہو (ہ): خون۔
لہولو قرغراقیس: ایک مصری درخت ہے جس کو دھوبی لوگ کام میں لاتے ہیں۔
لیا: لوبیا۔
لیارو: اماریلن۔
لیانو: کندر۔
لیٹا (ان): ذراریح (تیلنی مکھی)۔
لے ٹیوس (ان): خس (کاہو)۔
لیشانولس، لیبانوطس: کندر یا اور دواء ہے۔
لیشورسطس: جلبوب۔
لیچی (ان): مشہور انگریزی

میوہ ہے اس کا درخت جامن کے برابر ہوتا ہے۔
لیڈ (ان): اسرب (سیسہ)۔
لیڈاوکسائیڈ (ان): مرداسنگ۔
لیڈوخورس (یو): مرداسنگ۔
لیسفرمون (یو): کتاں (السی)۔
لیطہ: ایک قسم کا نجور ہے۔
لیف (ع): پردہ ہے جو چھوارے، نارجیل سپاری وغیرہ پھلوں پر پایا جاتا ہے۔
لیف الجر (ع): سعد جیسی ایک جڑ ہے۔
لیف دیون (یو): شیطرج۔
لیفس (یو): سنبھالو۔
لیفس تیتقون، لیفطیون (یو): کاشم۔
لیفطروس (یو): چوہا۔
لیفید (ع): ایک خاردار سرخ رنگ کی گھاس ہے۔
لیکٹک ایسڈ (ان): حامض اللبن (مصل تیزاب شیر)۔
لیک ٹوز (ان): سکراللبن (دودھ کی شکر)۔
لیک ٹیوکا (لا): خس (کاہو)۔
لیک ٹیوکریم (لا): افیون کاہو۔
لیکورس جوس (ان): رب السوس۔
لیکی ام (لا): سوت۔
لیکرس (ان): ملٹھی۔
لیلپشپی (س): سرخ رداسن۔
لیلک (شیرازی): زعرور۔
لیمن پیل (ان): پوست لیموں۔
لیمن جوس (ان): لیموں کا رس۔
لیمن گراس (ان): اذخر ہندی۔
لیمو (ہ): سنسکرت میں غبو تیلنگی میں نم پنڈ انگریزی میں لیمن کہتے ہیں، مشہور پھل ہے۔
لیموی شیریں (ہ): امرت پھل۔
لیمودارو (ف): دخ کا پودا۔
لیمولیا: سنگ مرمر۔
لیمونیوں: حماض کی بڑی قسم ہے۔
لین (اکسیر): پارہ۔
لینبج: نیلج، اقلیمیائے مس۔
لیندرخورس، لینااردس (یو): مرداسنگ۔
لینش: تخم کتان۔
لینش قران: دل۔
لینورسطس: بلاب کبیر (حب المساکین)۔
لینوسنطور: پلاسنطور۔
لینوس: نرگس۔
یسفوفر: نیلوفر۔
لیوز آف رو (ان): سداب کے پتے۔
لے دنڈیولا (لا): خزامی۔
لے ونڈیولا اسٹیکاس (لا): اسطوخودوس۔
لیئوپیئیولیس (لا): خشیتہ الدنیار (ایک نبات ہے اس کا مخروطی خوشہ نما خشک کیا ہوا ثمر دواء مستعمل ہے۔)

## م

ماء البہرامج (ع): عرق بید مشک۔
ماء التوان (ی): وہ پانی جو نمک چھڑی ہوئی مچھلی سے ٹپکتا ہے۔
ماء النون (ع): وہ پانی جو نمک چھڑی ہوئی مچھلی سے ٹپکتا ہے۔
ماء الجبن (ع): مشہور پانی ہے جو دودھ کو پھاڑ کر نکالا جاتا ہے۔
ماء الخلاف (ع): عرق بید۔
ماء الخلاف البلخی (ع): عرق بید مشک۔
ماء الخیار (ع): کھیرے کا پانی۔

ماء الرماد (ع): راکھ کا پانی۔
ماء الزجاج (ع): سقمونیا۔
ماء الزہر (ع): ماء القداح۔
ماء الشعیر (ع): آش جو۔
ماء العسل (ع): مشہور ہے، شہد کو عرق گاؤزبان میں پانی میں جوش دے کر بنایا جاتا ہے۔
ماء القداح (ع): نارنج کے پھول کا عرق۔
ماء القراطن (ع): ماء العسل یا خندیقون۔
ماء القطر (ع): وہ پانی جو مٹی کے کوزے پر ٹپکتا ہے۔
ماء الکافور (ع): وہ پانی جو کافور کے درخت سے رستا ہے۔
ماء اللحم (ع): مشہور پانی ہے جو گوشت سے خاص ترکیب سے نکالا جاتا ہے۔
ماء النون (ع): ماء التون۔
ماء الورد (ع): عرق گلاب۔
ماء الہندبا (ع): عرق کاسنی۔
مابش عاشقاں (شیرازی): قنا۔
ماہیرا (ہ): ایک ہندی درخت ہے جو قد آدم تک بلند ہوتا ہے، اس کی شاخیں جب دراز ہو کر زمین پر لگ جاتی ہے تو ان سے شاخیں نکل آتی ہے، پتے لمبے کنگرہ دار برگ ریحان کے مشابہ ہوتے ہیں، پھول چھوٹے چھوٹے نیلے رنگ کے اور تخم چھوٹا مثلثی شکل کا ہوتا ہے۔
ماث (ہ): ایک ہندی دواء پودا ہے دو قسم ہے بستانی جنگلی۔
ماتا (س): بالچھڑ۔
ماتادیٹی (س): سیاہ سنبھالو۔
ماتاگ (س): لاکھ۔
ماتروننداتا (س): کرنج۔
ماتا (س): دھتورہ۔
ماتلنگ (س): بجورہ۔
ماتادرمہان (س): درخت سینبھل۔
ماترنگ (ہ): چلپاسہ۔
ماچ پتری (ہ): اسثونی ایک نازک بوٹی ہے جو آدھ گز تک بلند ہوتی ہے، پتے برگ داؤدی کے مشابہ لیکن اس سے لمبے زیادہ اور چوڑے کم شاخوں پر باریک سبز و سرخ غنچے خشے دار لگتے ہیں۔
ماجو پھل (ہ): فارسی میں مازو عربی میں عفص العبلوط انگریزی میں گل کہتے ہیں، (مازو ایک کیڑے کا گھر ہے، جو بلوط کے درخت پر بنتا ہے۔)
ماچھک (س): شہد کی ایک قسم ہے۔
ماچہ کول (س): دن۔
ماچھی (س): مکھی۔
مادر پریاں (باصطلاح خاص): کیکر۔
مادر غولاں (ف): ببول۔
مادرو پتیم: فراسیون۔
مادھوم (س): زیرہ۔
مادھوی (ہ): (۱) موتیا کا پھل، (۲) موگرہ کا پھول، ایک ہندی پھول کا نام ہے۔
مادیان (ف): گھوڑی۔
مادی پھل (س): بجورہ۔
مادیقون (یو): مقل (گوگل)۔
مار (ف): سانپ۔
ماراس، مارثون (یو): سونف۔
مارتل (س): دھتورہ۔
مارجاری، مال جاری (س): مستی گربہ۔
مارچوبہ (ف): ہلیون۔
مارس: پودوں کی جڑیں۔
مارسہ: خار خسک (گوکھرو)۔
ماریسقا (یو): ترنج۔
مارش میلوروٹ (ان): بیخ خطمی۔
مارطس: آزان الفار (چوہاکنی)۔
دار بھبکا دھات (س): سون مکھی۔

ماردارو (ف): خاشرا۔
ماروپون (یو): سونف۔
ماردرخت (ف): تودری۔
مارقیشا (یو): مرقیشا۔
مارفین (ان): جوہرافیون۔
مارگوا (س): بگھ، بھنگرہ۔
مارکیا (ف): ہیلیون۔
مارگیاہ (ف): دو گز کے برابر ایک پودا ہے۔
مارگوسا (ان): نیب۔
مارکیوا (ف): ایک پودا ہے۔
مارملوک، مارملوکک (ف): بامنی۔
مارماہی (ف): بام اور کچیا مچھلی۔
مارمہرہ (ف): مشہور پتھر ہے دو قسم ہے مورکی حیوانی۔
ماروتاپہ (س): برنا۔
ماڑی: تاڑ کے مانند ایک درخت کا پانی ہے جو خاص ترکیب سے نکالا جاتا ہے۔
ماریڑو (س): بیل۔
ماریقون (یو): مقل (گوگل)ط۔
مازریون (ع): ایک تیز دودھ والی بوٹی ہے اس کی تین قسم ہیں، جن کے نام، (۱) انجمیس، (۲) ہفت، برگ (مشت رو)، خامالادن ہیں، انگریزی میں اس کا نام میزی ری ان ہے۔
مازش میلو (ان): خطمی۔
مازو (ف): اجو پھل۔
ماس (ف): الماس۔
ماس (ہ): گوشت۔
ماساج: سرکا بھیجہ۔
ماساروہن (ہ): ایک ہندی درخت کی چھال ہے۔
ماست (ف): دہی۔
ماستو جیجکی (تر): کیکچ۔
ماسفودون: ایک ہندی دواء ہے جو ملک ہند میں پیدا ہوتی ہے، اس کا پھول چمیلی کے پھول کے مانند پتے ریحان کے پتوں کے مشابہ لیکن ان سے چوڑے اور ان سے بالچھڑ جیسی ہوتی ہے۔
ماسقور: مالیقرون۔
ماس کلیتا (س): ساپرنی۔
ماسہ: اصفہانی، ریگ۔
ماستیم (س): گل سفید کنول۔
ماش (ع): مونگ۔
ماش دانہ (ف): اڑد۔
ماشوی (س): تربد سیاہ۔
ماش ہندی (ع): حب القلت۔
ماش ہندی، ماش سیاہ (ف): اڑد۔
ماطوس (یو): فاختہ۔
ماطونیون: گنے کا پودا۔
ماقیطوس: فنادیج۔
ماغر (ع): بکری۔
ماقاریون: دلبوس۔
ماقق (یو): ببہاسہ (جاؤتری)۔
ماقودنیا: فطراسالیون۔
ماگدہی (س): پلپیل۔
ماکونی (س): ماکھ پرنی۔
ماکھ (س): اڑد۔
ماکھ پرنی (س): اڑد کے پودے کے مانند ایک بوٹی ہے۔
ماکیاں (ف): مرغی۔
مال ترنگ (س): روسا۔
مالتی (ہ): ساگر، نیز ایک ہندی پھول ہے بعض نے گل عباسی کہا ہے۔
مالتی پھل (س): جای پھل۔
ماثلوفلن (یو): مرو۔
مالکا (س): سیاہ تکسی۔
مالک الحزیں، مالکی (ع): بگلا۔
مالکنگنی (ہ): سنسکرت میں جیوشمتی بنگالی میں لتہ پھکی کہتے ہیں، ایک بیل دار بوٹی ہے اس کے پھل زرد رنگ کے ہوتے ہیں، اور ان پھولوں کے اندر

سے تخم نکلتے ہیں، جو بطور دواء مستعمل ہیں۔

ماسالی: حرز ودن۔

مالنطریا: زاج الاساکفہ۔

مالوی (س): (۱) شریدی، (۲) تربد سیاہ۔

مالیطون: ترنج۔

مالی (یو): شہد۔

مالیا، مالیایوس: مران یا الکول یا ایک اور درخت ہے جو شام میں ہوتا ہے۔

مالیس توبا: شنجا (رتن جوت)۔

مالیلوطس (یو): اکلیل الملک۔

مالیقراطن (یو): ماء العسل۔

مالینوفلن: باند نجویہ۔

مامڑی (س): آم۔

ماس (فرنگی): ساس (کھٹمل)۔

ماتوق (تر): پنبہ (روئی)۔

مامون (یو): حاشا۔

مامنا (بں): کالیسر۔

مامیشا (نبطی): خشخاش جیسا ایک پودا ہے۔

مامیرا (قبطی): لوبیا۔

مامیرلن: ایک گرہ دار لکڑی ہے چھوٹی اور زرد مائل بہ سیاہی ہوتی ہے۔

مان وسپو (س): دارہلد، پرجنسا۔

مانڈ (یو): پانی جس میں چاول وغیرہ پکا کر علیحدہ کر لیتے ہیں، اس کو پیچ بھی کہتے ہیں۔

ماندردی تلخ (ف): کماذریوس۔

مانڈوک (س): مینڈک یا ابرک جو مینڈک کے رنگ پر ہوتا ہے۔

مانڈوک برمہی، مانڈوک پرنی (س): برہمی کی ایک قسم ہے۔

مانس (ہ): انسان۔

مانس روہنی (س): ایک ہندی دواء ہے۔

مان سرون (ہ): ایک ہندی درخت ہے۔

مانسی (س): بالچھڑ۔

مانک (س): یاقوت۔

مانگشا بھیدی (س): شب یمانی جب ایک قسم کا نمک ہے۔

مانگ کمیا (س): پترد نتی۔

ماکند (س): استھول کند کی ایک قسم ہے۔

ماکنو (پنجابی): کھٹمل۔

ماوا (ہ): خمیر شے۔

ماہچہ (ف): سویاں۔

ماہ فرفین، ماہ فردین، ماہ پردین (ف): جدوار۔

ماہلو (ف): حماما۔

ماہوج (ع): حماما۔

ماہودانہ (ف): ایک شیردار پودا ہے جس کے پتے بادام کے پتوں جیسے ہوتے ہیں۔

ماہی (ف): مچھلی۔

ماہیانہ (ف): محناۃ غذا ہے جو مچھلی سے بنائی جاتی ہے۔

مذہبی بنی دراز (ف): دلفین۔

ماہی پرندہ (ف): شفنین بحری۔

ماہی روبیان (ف): روبیان، (جھینگا مچھلی)۔

ماہی زہرج (معرب ماہی زہرہ فارسی): مرگ ماہی ایک بوٹی کی چھال ہے جو کہ مچھلیوں کے واسطے زہر ہے۔

ماہی مرکب (ف): سلیا ایک قسم کی مچھلی ہے۔

ماہکو (ف): حماما۔

مائی رس ٹیکا (ہ): جائفل۔

مائی روبیلے نم (لا): ہلیلہ سیاہ۔

مائی لے برس (لا): شیلنی مکھی۔

مائین (ہ): ثمرۃ الطرفہ (کزمازج) درخت جھاؤ کا پھل۔

ماسنج (س): لوہا۔

مالیسی (س): گرجا۔
مبرلون (ان): بلبلہ۔
متا (س): ارہر۔
متامر (س): کنول کی ایک قسم ہے۔
مٹر (ہ): عربی میں کرسنہ جب البقر، فارسی میں مشلک، گادی گاؤدانہ، کہتے ہیں، (مشہور غلہ ہے۔)
مٹر کابلی (ہ): خلر۔
متکہ: اترج۔
مٹکی (س): گوار۔
متسی گربہ: مچھلی کے انڈے۔
مثنال (ہ): بتانہ۔
متنی (یو): نفائع۔
مستوپلک، متوپلکم (ہ): ایک پودا ہے دو قسم ہوتا ہے، چھوٹا بڑا اس کے پتے پودینہ کے پتوں سے مشابہ ہوتے ہیں پھول پانچ پنکھڑی کا زرد رنگ ہوتا ہے، اور پھل چنے کے دانے کے برابر ہوتا ہے۔
مٹھائی (ہ): شیرینی۔
مٹھو بیج (بہار): ڈنڈہ لنتور۔
مٹھہ (ہ): چھاچھ۔
مٹی (ہ): فارسی میں گل، خاک، عربی میں طین، تراب، عفر کہتے ہیں۔
مٹی برمہا (س): مانڈوک، برمی۔
متی روچما (س): ایک قسم کا غلہ ہے جو خودرو ہوتا ہے۔
مثلثہ مشک: سوسن۔
مثلث العجم (ع): زعرور۔
مثلث (ع): انگور کا پانی جس کو اس قدر جوش دیا جاتا ہے کہ تیسرا حصہ باقی رہ جاتا ہے ایک حصہ پانی اور تین حصے انگور کا پانی لے کر جوش دیا جاتا ہیں، یہاں تک کہ ایک تہائی جل جاتا ہے۔
مثنان (ع): ایک پودا ہے جس کے پھل کو دکن میں سیندوری کہتے ہیں۔
مج (ع): اصل میں منج تھا معرب سنگ فارسی مخفف کرکے مج بنالیا، مونگ۔
مجاسار (س): جائے پھل۔
مجالو (ہ): الائچی جیسا ایک پہاڑی میوہ ہے۔
مجاداسنی (س): آپٹا۔
مجادام (س): کف دریا۔
مجتری (ہ): افستین۔
مچکا: مچھلی۔
مچکند (ہ): ایک چھوٹا درخت ہے جو کوہستان ہند میں ملتا ہیں، اس کے پھل گل مچکند یا گل مچکن کے نام سے مستعمل ہیں۔
مجنبع (ع): گل خوش نظر۔
مجنن (ع): نکوہ کی ایک قسم ہے۔
مچوقان: ایک نئی دواء ہے جو افریقہ کے مچوقان نامی ایک موضع سے انگریز لاتے ہیں۔
مچھا گندھا، مچھادھنیا (س): ملھن۔
مچھا چھی (س): بچھی، مچھی۔
مچھانونہاں (س): کنگی۔
مچھاونی (س): جل پیپل۔
مچھہ تنگی (ہ): ایک ہندی جنگلی درخت ہے۔
مچھر (ہ): فارسی میں پشہ عربی میں بق ناموس کہتے ہیں۔
مچھہ گندھی (س): جل پیپل۔
مچھری (عوام ہند): مچھلی۔
مچھلی (ہ): ماہی (ف)، صنسی (پشتو) حوت، سک، (ع)، مین (ہی)، فش، (ان)۔
مچھچھی (س): ایک مفروش بوٹی ہے جو نمناک جگہوں میں اگتی ہے۔
مچھنیڈی (س): پنڈبارہ۔
مجیٹھ (ہ): عربی میں فوۃ فوۃ الصباغین، فوۃ الصبغ فارسی میں مدناس، انگریزی میں میڈ زروٹ، سنسکرت میں منجٹ کہتے ہیں۔

ایک نبار کی جڑ ہے۔

مح (ع): زردی بیضہ مرغ۔

محاجم (اندلس): مخلصہ۔

محدبہ (ع): پزدبہ (پیٹھ)۔

محروث (ع): بیخ انجدان۔

محلب (ع): حب المحلب۔

محمودہ (ع): سقمونیا۔

مخ (ع): ہڈیوں کا بھیجہ۔

مخاطہ (ع): سپتال۔

محلب العقاب الابیض (ع): اسطراغالیس۔

مخلصہ (ع): ایک پودا ہے جو مختلف شکلوں کا ہوتا ہے، تقریباً سات قسم ہوتا ہے، اس کے استعمال سے سم افعی دور ہو جاتا ہے، اسی لئے اس کا نام مخلصہ (نجات دینے والا) رکھا گیا ہے۔

مخلص اکبر (ع): ایک مرکب معجون کا نام ہے۔

مخیض (ع): چھاچھ۔

مخیطا (ع): سپتاں۔

مد (ہ): شراب۔

مداد (ع): سیاہی۔

مدار (ہ): آک۔

مدام: شراب۔

مدپیا (س): پوئی۔

مدسونڈا (س): جائے پھل۔

مدگا (س): مونگ۔

مدگ پرنی (س): ایک بوٹی ہے جس کے پتے مونگ کے پتوں سے مشابہ ہوتے ہیں۔

مدکم (س): توتیائی دودھیا۔

مدمالتی (ہ): ایک ہندی بیل ہے جو درختوں پر لپٹی ہے، اس کے پتے گولر کے پتوں کے مانند اور پھول خوشبودار صندل رنگ کا ہوتا ہے، تخم چنے سے بڑا اور غلاف میں ملفوف ہوتا ہے۔

مدمل الجروح (ع): اصابع فرعون۔

مدن (ہ): موم۔

مدنا (س): مین پھل۔

مدنکہ (س): سفید دھتورہ۔

مدن مست (س): بداری کند (ایک ہندی جڑ ہے۔)

مدنین (س): سیاہ دھتورہ۔

مدنی (س): گل موتیا۔

مدہ (س): شہد۔

مدہ جشٹی، مدہو جشی، مدہو مشی (س): ملٹھی۔

مدہرا (س): کاکولی۔

مدہ سروا (س): ملٹھی۔

مدہمرہی (س): بڑی راسنا۔

مدہشیلا (س): چھوٹا مہوہ۔

مدہ کرکٹی (س): ایک قسم کا میٹھا چاول ہے۔

مدہو (س): شہد۔

مدھوال (س): رتالو۔

مدہوشپ (س): مہوا کلاں۔

مدہوشپک (س): (۱) گل مدی، (۲) آپٹا۔

مدہوپرنی (س): گلو۔

مدہوپرنیکا (س): گلونده۔

مدہواپکوا (س): کڑوی کندوری کا پھل۔

مدہوجشٹم (س): موم۔

مدہوجشٹی (س): ملیٹی۔

مدہوداروی (س): کندوری کا پھل۔

مدہودرمہان (س): مہوہ کلاں۔

مدہورا (س): (۱) کاکولی کا پھل، (۲) انار۔

مدہور آملا پھل (س): (۱) چرونجی کا پھل، (۲) انار۔

مدہوراچس (س): کسیرو۔

مدہورسواد (س): گاجر۔

مدہورکاکولی (س): میٹھی کاکولی۔

مدہو (کتم): کنول کی ایک قسم ہے۔

مدہورٹو (س): پیرنی۔

مدہوسروا (س): ملٹھی۔

مدہوشکروکا (س): سفید رداسن۔

مدہوشیرنی، مدہوشروا (س):
...رہری-
مدہوک (س): مہوہ کلاں-
مدہوکند (س): مولسری کا
پھول-
مدہوکود بھوے (س): راسنا
...رگ-
مدہولکا (س): غلہ کی ایک قسم
ہے-
مدہولیکا (س): (۱) مہوہ خورد
(۲) سداب-
مدہوہیت (س): آچنا کا
پھول-
...ہ تیسیا (س): مرہری-
...ی کنچا (س): حیاج-
...ی (ہ): ایک بڑا ہندی
...رخت ہے، کئی قسم کا ہوتا
ہے-
...یرا، مدیم (س): (۱) تاڑی،
(۲) شراب-
...نیل، مدنیلم (ہ): ایک پودا
ہے جو زمین پر پھیلتا ہے،
...انھیں گرہ دار پتے خرفے کے
...وں جیسے ہوتے ہیں-
...ر (ع): بول (ہ) ایک
...اردار درخت کا گوند ہے مشہور
ہے-
...رکی (ع): مر-
...را: برگ حناء کے مانند ایک

قسم کے پتے ہیں-
مرآتیہ: ہوم المجوس-
مرابلہ (بربری): مکوہ-
مرا (ع): ایک خاردار پودا
ہے جو موسم بہار کے آخر
میں اگتا ہے-
مرارالصخر، مرارالصخور (ع):
اندرائین-
مرارہ (ع): پتا-
مراس (یو): ثافسیا-
مرال (تر): باراسنگھا-
مران (ع): ایک درخت ہے
جو عرب کے کوہستان میں ہوتا
ہے، اس کے تمام اجزاء تلخ
ہوتے ہیں-
مربا (ع): اس چیز کو کہتے ہیں،
جو کسی شہد یا شکر کے قوام میں
پرورده کی جاتی ہے، مثلاً سیب کا
مربیٰ، گزر کا مربیٰ وغیرہ-
مربائے کدو (ف): کدو کا
مربیٰ-
مربافلن (یو): حزنبل یا حزنبل
کی ایک قسم ہے-
مرتا (س): ہلیلہ-
مرتک (س): مرداسنگ-
مرتمڈ (س): رتن جوت-
مرتوبھوتا (س): کاندا-
مرئی (ہ): مرہٹی-
مرچ (ہ): فلفل (دو قسم

ہے-)
مرچ سیاہ (ہ): کالی مرچ-
مرچ سرخ (ہ): لال مرچ،
(فلفل احمر)-
مرچ (پشتو): کالی مرچ-
مرچکی (پشتو): لال مرچ-
مرجان (ع): فارسی میں
کاسہ، خرومک، ہندی میں مونگا
پروال پنجابی میں گلیان کہتے
ہیں-
مرچائی (ہ): کالادانہ-
مرجدلا (ہ): خرمائے سلیمانی-
مرجکو (ان): مر-
مرچوبیجا (س): بانس-
مرجومک (ف): مسور-
مرچیاگندہ (ہ): اذخر-
مرچ کنکول (ہ): کنکولی-
مرداراغاجی: مکوہ-
مردارخوار (ف): رخمہ-
مرداسنگ (ف): عربی میں
مرداسنج، سنسکرت میں خار،
انگریزی میں لتھارج، لاطینی میں
پلمبائی آکسائیڈ کہتے ہیں،
(مشہور چیز ہے-)
مردبھوا (س): ہلہل دیوانہ-
مردلا: خرمائے سلیمانی-
مردم گیاہ (ف): بھوم کیس،
بیروح الصنم-
مردوشپ (س): درخت

گیسا کا پھول۔
مردو پھل (س): (۱) سیندھی کا پھل، (۲) تاڑ کا پھل، (۳) ملودلما کا پھل۔
مردو پیلم (س): (۱) کنول، (۲) شاخ کنول۔
مردوتوک (س): بھوج پتر۔
مردودربھا (س): دوب۔
مردوکانٹی (س): (۱) مہاور، (۲) بلیم۔
مردوکنٹک (س): گل مہندی کے درخت کا کانٹا۔
مرز (ع): ایک قسم کی شراب ہے جو گیہوں سے بناتے ہیں۔
مرزنجوش: عربی میں سمق، جبل الفیل، عنقر، فارسی میں مرزنگوش ہندی میں دونا مرا کہتے ہیں۔
مرزہ (ف): معتر بستانی۔
مرسا: چولائی کی ایک قسم ہے۔
مرسطس (نبطی): ایک قسم کا درخت ہے۔
مرسعامیل (یو): آڑو۔
مرسینن (رو): آس۔
مرسیااغریا (یو): جنگلی آس۔
مرسیاایمارس (یو): بستانی آس۔

مرسیون (یو): اشنان۔
مرطلا (یو): دخن، (کنگنی)۔
مرطوس (یو): مرماجوزیا مرطوس۔
مرسلون (سر): دارچینی۔
مرسیا (یو): ریحان۔
مرطیس: مرسلیس کی سیاہ قسم ہے۔
مرغ (ف): دوب۔
مرغ (ف): عربی میں دیک، فارسی میں خروس، ہندی میں مرغا، ککڑا کہتے ہیں۔
مرغزی (سر): مرغز، (ف)، بکری کی اون کی ایک قسم ہے۔
مرغابی (ف): عربی میں ابن الماء، کہتے ہیں، مشہور دریائی پرندہ ہے جس میں بطخ بھی شامل ہے۔
مرغ الہی (ف): درشان۔
مرغ حق گو (ف): قمری۔
مرغ سلیمانی (ف): ہدہد۔
مرغ سنگ انگشک (ف): قطاۃ (لوا)۔
مرغک سقا (شیرازی): صفراغون۔
مرغی (ہ): ماکیان۔
مرق مرقہ (ع): شوربا۔
مرقائی: کفیسون۔
مرقد (ع): (۱) ناتورہ، (۲)

افیون۔
مرگیشا (یو): سون مکھی۔
مرگ (ہ): ہرن۔
مرگانڈ چھا (س): مشک۔
مرکب الف (ف): سیاہی۔
مرکٹی (س): (۱) بندر، (۲) کونچ خورد۔
مرکری (ان): پارہ۔
مرکیوری (ان): پارہ۔
مرگ چڑا (ہ): ایک جانور ہے جو پانی کے کنارے ہوتا ہے۔
مرگل (تیلنگی): جگنو۔
مرگ مدا (س): کستوری۔
مرگ ماہی (ف): ماہی زہرج۔
مرگ موش کانی (ف): سم الفار (سنکھیا)۔
مرگ موش عملی (ف): دیگ بردیگ۔
مرگ نابھی (س): کستوری۔
مرگ نینی (ہ): ایک قسم کی مچھلی ہے۔
مرگوردار (س): پارہ۔
مرل: ایک قسم کی مچھلی ہے۔
مرلوماتنگی (ہ): ایک قسم کا ہندی پودا ہے۔
مرلی (س): چرونجی۔

مرماحون، مرماحور (ع): مرو کی ایک قسم ہے اس کو فارسی میں مرد خوش بھی کہتے ہیں، یہ مرد (کنوچہ) کی ایک قسم ہے۔
مرمازاد (ف): مرد آزاد (ف)، ایک قسم کا پودا ہے۔
مرماطوس (یو): جنگلی مرد۔
مرماہان: ماماحوز۔
مرماہوس (یو): فارسی میں مرد سفید اور مرد تلخ بھی کہتے ہیں، (ایک نبات ہے جو مرماحوز کے مشابہ ہوتی ہے۔)
مرمر: سنگ مرمر۔
مرمرہ (ہ): چاول جو خاص طور پر پھولے ہوئے ہوتے ہیں۔
مرمری (س): گل سکرن۔
مرناگی (ہ): زنبرب (بجو)۔
مرنال (س): گل کنول کی شاخ۔
مرنگی (س): سہجنہ۔
مرنوہ (ہ): ہرنوہ۔
مرد (نبطی): کنوچہ۔
مرد (ف): کنوچہ۔
مروا (ہ): مشہور خوشبودار بوٹی ہے، جس کے پتوں کی چٹنی بناتے ہیں۔
مرد آزاد (ف): مرمازاد۔
مرد انلال، مرد بری:
مرماطوس۔
مرو جبلی، مرد شیرین:
مرماحوز۔
مرور فسک: مرد۔
مرد سیاہ (یو): مرد۔
مرد قوس (یو): مرزنجوش۔
مرد ماہوس: مرماہوس۔
مروالہرم، مرماجونہ، مرو سفید، مرو تلخ: (مرماہوس)۔
مروارید (ف): موتی۔
مروڑ پھلی (ہ): کشت برکشت، یا کشت برگشت (مشہور بوٹی ہے۔)
مرونڈئی (پشتو): سنبھالو۔
مروس اوطا (یو): آزان الفار۔
مرو سرخ (ف): راج گیرہ۔
مروہ (ف): افسنتین۔
مروم (ف): مرو۔
مرو سیمون (یو): قاقلی۔
مرہا (لا): مرکی۔
مرہٹی (ہ): بابونہ، مرئی (نیز ایک قسم کا پودا ہے، جو کوہستان میں ہوتا ہے۔)
مرہطیس: ایک قسم کا پتھر ہے، سیاہ دھاری دار۔
مرہری (ہ): سنسکرت میں موریا ہندی میں چرن ہار، مرہری، مرہٹی میں موربیل، موہری، تیلگی میں سانگا کہتے ہیں، گھیکوار کے مانند پودا ہے جس کو باغات وغیرہ میں گملوں وغیرہ میں لگاتے ہیں، اس کے پتے گھیکوار کے پتوں سے پتلے اور سخت ہوتے ہیں۔
مریر: مردہ۔
مری (ع): آبکاسہ، (کانجی)۔
مریا (س): مرچ۔
مریخ (ع): دو قرص ایک دانہ ہے۔
مرپچھم (س): (۱) مرچ، (۲) تخم سہجنہ۔
مزج (ع): درخت بادام تلخ۔
مشرو (اصفہانی): سوسن۔
مزز: شراب کی ایک قسم ہے۔
مزرار: توت۔
مزمار الراعی (ع): ایک پودا ہے جس کے پتے بارتنگ۔
مژو: کے پتوں جیسے ہوتے ہیں۔
مژوہ (اصفانی): ملٹھی۔
مزورہ (ع): ایک قسم کی غذا ہے جو بیماروں کے لئے پکائی جاتی ہے۔
مس (ف): تانبا۔
مستار (ع): شراب جو تیار نہ ہو۔

مستاراجی (س): سونٹھ کی ایک قسم ہے۔
مسٹرڈ (ان): رائی، سرسوں۔
مستعجلہ (ع): بوزیدان، یا سورنجان۔
مستقار، مستقران، مسقود (اندلس): زراوند طویل۔
مسکرا (ع): آبنوس۔
مستک منجری (س): سریالی (سروالی)۔
مسٹک (ان): مصطگی۔
مستین (یو): زاج سبز (کسیس)۔
مسٹیکی: مصطگی۔
مسچکھمنڈ (س): شکر کی ایک قسم ہے۔
مسحوقونیا: کف آبگینہ۔
مسد درخت مقل کے ریشے۔
مس رست (ف): صفر (پیتل)۔
مسرون (س): کیسر (زعفران)۔
مس سوختہ (ف): روسختج، (تانبا جلا ہوا)۔
مسقاطون: عود ہندی (اگر)۔
میسقنون: آلو بخارا۔
مسک (ع): مشک۔
مسک الجن (ع): شواصراہ جعدہ صغیر۔
مسک الرمان (ع): نارمشک (ناگ کیسر)۔
مسک القرود (ع): چھڑیلہ۔
مسکہ (ف): مکھن۔
مسقلن: زعرور۔
مسلی (ہ): مگر (ناکہ)۔
مسمقورہ (اندلس): زراوند۔
مسن (ع): حجرالمسن کارد، سان کا پتھر۔
مسواک الجن (ع): جعدہ صغیری کی ایک قسم ہے۔
مسواک الراعی (ع): شیطرج۔
مسوال العباس (ع): قثاد کی بڑی قسم رعی الابل۔
مسواک انفرود (ع): اشنہ (چھڑیلہ)۔
مسواک المسیح (ع): توارس کی ایک بڑی قسم ہے۔
مسوحان (ع): مرکب تیل ہے۔
مسور (ہ): عربی میں عدس، فارسی میں مشک مرجومک، اور بنو سرخ کہتے ہیں، (مشہور غلہ ہے) اس کی دال پکا کر کھائی جاتی ہے۔
مسنی (ہ): کاکنج، کاگ چنگا (اطریلال)۔
میسیر: کدو کا مربی۔
میسق (ع): زاج اخضر (ہیرا کسیس)۔
مشتری (اصطلاح کیمیا): قلعی (رانگ)۔
مشٹی (س): کچلہ۔
مشتبلین (یو): زعرور کی ایک قسم ہے۔
مشترگندہم (س): ہرتال۔
مشریلیا (ع): جنگلی سداب۔
مشطاالراعی (ع): عشثان (ایک قسم کا کانٹا ہے)۔
مشط الغول (ع): کنگھی۔
مشک (ف): ہندی میں کستوری، عربی میں مسک، لاطینی میں سوس کس، انگریزی میں مسک کہتے ہیں، (مشہور خوشبودار قیمتی دواء ہے، ایک جانور کے نافہ سے نکلتی ہے۔
مشک اذفر: نہایت تیز خوشبودار مشک۔
مشک بلائی (ہ): عربی میں زباد اور ہندی میں سیہ بھی کہتے ہیں، سیاہ رنگ مائل بہ سرخی ایک خوشبودار چیز ہے، جو ایک جانور کا (بلی کے مشابہ) پسینہ ہوتا ہے۔
مشک بید (ہ): بید مشک۔
مشک الجن، مشک چوپاں،

مشک داش: شواصرا۔
مشک دانہ (ف): ایک ہندی دواء ہے، مسور کے دانہ کے برابر کستوری بیل اور لتا کستوری بھی کہتے ہیں۔
مشک زیر زمین (ف): سعد (موتھ)۔
مشک مہندی (ف): سعد مہندی (موتھ)۔
مشکطرامشیع (نبطی): پودینہ کی ایک مشہور قسم ہے۔
مشنک (ف): شیلم کا پودا۔
مشک (ف): زق (ع)، جس میں پانی بھرا جاتا ہے۔
مشکینچہ (ف): نسرین۔
مشمش (ع): زرد آلو۔
مشنڈی (ہ): ایک قسم کا درخت ہے۔
مشنگ (ف، پ): مٹر۔
مشنگ دانہ (ف): خلر (مٹر کابلی)۔
مشو (ف): خلر (مٹر کابلی)۔
مشی: (۱) نعناع، (۲) سداب۔
مصارع (ع): زعرور۔
مصارین (ع): آنتیں۔
مصباح الروم (ع): کہربا۔
مصبر (ع): صبر (ایلوا)۔
مصطگی (ف): عربی میں مصطگی، علک الرومی، فارسی میں مصطگی رومی، کندرومی، انگریزی میں مسٹک، میسٹلی کہتے ہیں۔
مصفے الرعاۃ (ع): بلیکی۔
مصل (ع یا عجم): (۱) قروط، (۲) پنیر کا پانی جو ٹپکتا ہے۔
مصوص (ع): سیخ کے کباب چاشنی دار۔
مصنول (ع): ایک چیز ہے جس میں اندرائین کو اس کی تلخی دور کرنے کے لئے جوش دیتے ہیں۔
مض (ع): پہاڑی انار یا حب القلقل۔
مضع (ع): شراب جو پھلوں کے پانی سے تیار کی جاتی ہے۔
مضیرہ (ع): ایک قسم کی غذا ہے جو دہی سے بناتے ہیں۔
مطبوخ (ع): ادویہ کے جوشاندہ یا کاڑھے کو کہتے ہیں، نیز انگور کے پانی کو کہتے ہیں، جس کو اس قدر جوش دیا جائے کہ نصف رہ جائے۔
مطبخنا: چوتا لعوق بادام۔
مطر (ع): بارش۔
مطس برجیون: دل۔
مطہرہ (ع): سنبھالو۔
مظ: گلنار۔
معاء (ع): آنت۔
معانیوس (یو): بکائن۔
معد (ع): خصیۃ الثعلب (ثعلب مصری)۔
معدہ (ع): پیٹ میں ایک خاص عضو ہے، جس میں کھانا پکتا ہے۔
معز (ع): بکری۔
معشوقا: جمست، ماہودانہ۔
معصفر (ع): عصفر (کسنبہ)۔
معفار (ع): آلو کا گوند۔
معین (ع): مازریون۔
مغاث (ع): اس کی ماہیت میں اختلاف ہے، بہرحال ایک درخت کی لکڑی ہے بقولے اس کا ہندی نام میدہ لکڑی ہے۔
مغافیر (ع): عسل ترنجبین کے مانند ایک چیز ہے۔
مغالا (سر): مولی۔
مغد (ع): بیگن، جنگلی سیب۔
مغرہ (ع): گیرو۔
مغرہ کاہنہ، مغرہ لینہ، مغرہ یمانیہ (ع): گل مختوم۔
مغز استخوان (ف): ہڈی کا بھیجا۔
مغز حرام (عُ): حرام مغز، مغز جو ریڑھ کے اندر ہوتا ہے۔
مغز تمھا (ف): تمھوں کے

مغز۔
مغز خرما (ف): جماز۔
مغلیاثا (سر): حرف بابلی بریان۔
مغموما: بیگن کا قلیہ۔
مغناطیس (ع): مقناطیس (چمک پتھر)۔
مغنیسا (لبطی): رنگ کاسہ، (ایک قسم کا پتھر ہے)۔
مغیلان (ف): ببول (کیکر)۔
مفرح (ع): گاؤ زبان۔
مفرح قلب محزون (ع): یادر نجبویہ۔
مفردو: فطر کی ایک قسم ہے۔
مقدونس: فطراسالیون۔
مقرا (ع): صبر کا پودا۔
مقل (ع): گوگل (مشہور گوند ہے۔)
مقل مکی، مقل الدوم (ع): درخت دوم کا پھل۔
مقلاں، میوس: نجور مریم۔
مقلقل: تسب (نیم پختہ خشک شدہ چھوارہ)۔
مقونیا: ملیون۔
مقلیاثا (سر): حرف بریان۔
مقناطیس (ع): فارسی میں سنگ آہن (چمک)۔
مقنعہ (ع): گائے کا دودھ جس میں عصارہ خرنوب شامی ملا کر استعمال کرتے ہیں۔
مقیقرون: کمازریوس۔
مقینون (رو): آلو بخارا۔
مکا (ہ): مکئی (جو جوار کلا مشہور غلہ ہے۔
مکتا (س): موتی۔
مک (ہ): بھنگڑی۔
مکتا پشپ (س): گوندنی۔
مکتا پھل (س): موتی جیسا ایک پھل ہے۔
مکتاسکت (س): سیب۔
مگر، مگرمچھ (ہ): عربی میں مساح، فارسی میں نہنگ، سنسکرت میں شیوشمار اور ہندی میں ناکہ، ناکو، مسلی بھی کہتے ہیں۔
مکڑ (ہ): بڑی مکڑی ریتلا۔
مکرندا (س): (۱) گل جائی، (۲) ریونتی، (۳) موگرہ، (۴) رائے بیل۔
مکرندکھا (س): کنول کے پھول کے ریزے جو آٹے جیسے ہو۔
مکروڑی (س): نلیر۔
مکڑی (ہ): عربی میں عنکبوت، قدس فارسی میں کارتنہ تیرگس، کرہ تن ترکی میں اور مچک کہتے ہیں۔
مکڑی کا جالہ (ہ): عربی میں نسج عنکبوت کہتے ہیں۔
مگس (ف): مکھی۔
مگس عسل (ف): شہد کی مکھی۔
مگلی (ہ): کیوڑہ۔
منکاواک (س): مویز۔
مکند (ہ): ایک قسم کا غلہ۔
مکنہ قریش (ع): مخلصہ۔
مکوہ مکوے (ہ): عربی میں عنب الثعلب فارسی میں انگور روباہ، روباہ تربک لاطینی میں ڈنکے مار انگریزی میں ٹیرسوبٹ کہتے ہیں۔
مکھارہ، مکھانہ (ہ): ایک بوٹی کا تخم ہے جو تالبوں میں پیدا ہوتی ہے، اس کے پتے اور پھول نیلوفر کے پتوں اور پھولوں سے مشابہ ہوتے ہیں، اس کی جڑ بقدر چقندر سیاہ رنگ کی ہوتی ہے، اس میں چار خانے ہوتے ہیں، ہر ایک خانے میں سیاہ رنگ کا گول تخم ہوتا ہے، اور اس کا مغز سفید ہوتا ہے، ان کو خشک کر کے بریان کر کے بغیر بریان کے استعمال کرتے ہیں۔
مکھاں (پنجابی): فلفل دراز۔
مکھ پریا (س): چکری نارنگی۔

مکھ بندھن (س): درخت دیودل۔
مکھ پیپل (س): پیپل کی ایک قسم ہے۔
مکھ دوشن (س): کاندا۔
مکھ لیپ (س): سرل۔
مکھ منڈل (س): تلک۔
مکھن (ہ): عربی میں زبد، رغیفتہ اللبن، فارسی میں مسکہ ترکی میں کرہ، انگریزی میں بٹر کہتے ہیں۔
مکھی (ہ): فارسی میں مگس، عربی میں ذباب، ترکی میں شبن، حنین، سنسکرت میں ماکھشی، انگریزی میں فلائی کہتے ہیں۔
مکھی شہد کی (ہ): مگس عسل۔
مکیناس (سر): بنفشہ۔
مل (س): (۱) موتیا، (۲) موگرہ۔
ملا (س): (۱) موگرہ، (۲) جائی جوئی، (۳) ریونتی۔
ملاح (ع): قاقلی۔
ملاگیر (ہ): صندل کی ایک زرد قسم ہے۔
ملائی (ہ): فارسی میں سرشیر، بالائی چربہ، عربی میں قیماق، ترکی میں، قیماق، قیماغ، انگریزی میں کریم کہتے ہیں۔

ملتانی مٹی (ہ): فارسی میں گل ملتانی، گل سرشوی، اور پنجابی میں گاچنی کہتے ہیں۔
ملٹھی (ہ): عربی میں اصل السوس، فارسی میں مہک، سزد، ترکی میں شیرین بلن، پشتو میں خوگاولی، انگریزی میں لیکرس، سنسکرت میں جیشٹی مدھو، یشٹی مدھو کہتے ہیں، (ایک نبات کی مشہور جڑ ہے، اس کا دب رب السوس کے نام سے مشہور ہے۔)
ملح (ع): نمک۔
ملح اندرانی (ع): نمک سیندا۔
ملح اسود (ع): نمک سیاہ۔
ملح بحری (ع): نمک سیاہ۔
ملح رشیدی (ع): نمک کی قسم ہے۔
ملح سانبھر (ع): نمک سانبھر۔
ملح طبرزد (ع): نمک کی قسم ہے۔
ملح فرنگی (ع): گنیشیہ سالٹ جو اسہال کے واسطے مستعمل ہے۔
ملح الزجاج (ع): نمک کانچ۔
ملح نفطی (ع): نمک کانچ۔
ملح ہندی (س): نمک ہندی۔

ملح امونیہ، ملح النار (ع): نوشادر۔
ملح چینی (مصر): شورہ۔
ملح الدباغین (ع): نمک طعام کی ایک سیاہ قسم ہے۔
ملح سنجی (ع): شورہ۔
ملح الصناعہ (ع): تنکار (سہاگہ)۔
ملح العجین (ع): نمک طعام۔
ملح الغرب (ع): درخت غرب کا نمک۔
ملح مختوم (ع): نمک ہندی۔
ملح المر (ع): نمک تلخ۔
ملخ (پ، ف): ٹڈی کے مانند ایک دریائی جانور ہے۔
ملخان (فـ): ستو۔
ملدوسا: بادرنگ (کھیرا)۔
ملسم بھوت (س): چھوٹی مولی۔
ملطاط: مشط الغول۔
ملکا (س): جنگلی بیگن۔
ملکا (س): رائے بیل کی دوسری قسم ہے۔
ملک (ان): دودھ۔
ملک سوگرہ (ان): دودھ کی شکر (جو ڈاکٹری دواخانوں سے ملتی ہے۔)
ملکان: اکلیل الملک۔

**ملک النحل** (ع): یعسوب (شہد کی مکھیوں کا سردار۔)
**ملکو** (ہ): بغیر تند کے ایک بوٹی ہے جو بقدر ایک گز بلند ہوتی ہے، پتے موتیا کے مانند لیکن اس سے بڑے پھول سفید اور خوشبودار ہوتا ہے۔
**ملی، ملکی** (ہ): ایک ہندی بوٹی ہے، جو جوار تمباکو کے کھیت میں پیدا ہو کر ان کو برباد کر دیتی ہے، بقدر ایک بالشت کے بلند اور پتے رتن جوت کے پتوں سے مشابہ اور نہایت نرم ہوتے ہیں، خوشہ کے خوشہ کے مانند لیکن اس سے چھوٹا اور بے تخم ہوتا ہے۔
**ملنگی** (س): مولی۔
**ملنچا** (س): لہسن۔
**ملنکاری** (س): پیلو۔
**ملواح** (ع): ایک شامی دواء ہے۔
**ملوح** (شام): قلقف بحری۔
**ملوخیا، ملوخیہ**: بستانی خبازی۔
**ملونیا**: لمبا خربزہ۔
**ملونی**: آنبھورہ۔
**ملدو لما** (ہ): دلما کی ایک قسم ہے۔
**ملیگم** (س): ایک قسم ہے چندن کی جو زیادہ خوشبودار ہوتی ہے۔
**ملیچھم** (س): (۱) تانبا (۲) ہنگو۔
**ملیح** (ع): عوسج کی ایک بڑی قسم ہے جس کے پتے سرخ ہوتے ہیں۔
**ملیدہ** (ف): چنگال (چورما)۔
**ملیون**: قنطوریون دقیق۔
**ملیطریا**: زاج سیاہ۔
**ملیطن**: بقلہ یمانی، (چولائی کا ساگ)۔
**ملیطنی**: سرمہ۔
**ملیکا** (ہ): فالسہ۔
**ملیکا پشپ** (س): گل کا لاکڑا۔
**ملیم** (ہ): ایک ہندی جڑ ہے جس کا رنگ غباری ہوتا ہے، یہ کیڑوں کو ہلاک کرنے کے لئے کام آتی ہے۔
**ملین چھمکہ** (س): تانبا۔
**ملینون**: مصنوعی شنگرف۔
**ملیون**: خربزہ گرمک۔
**ممسک الارواح** (ع): اسطوخودوس۔
**ممسک الحوامل** (ع): دواء المسک۔
**مموله** (ہ): صفراغون۔
**من** (ع): ایک قسم کی شبنم ہے جو پتھروں اور درختوں پر شہد کے مانند جم جاتی ہے۔
**منا** (لا): شیر خشت۔
**منبالا** (س): جیونتی۔
**منبوت** (ہ): ایک قسم کا جانور ہے، جس کی کھال سے ڈھالیں بنتی ہے۔
**منتر سدھی**: پنرونتی۔
**منتنہ** (ع): غاغالس۔
**منتھا** (لا): نعناع۔
**منتھول** (لا): جوہر پودینہ۔
**منث** (ان): نضاع۔
**منثور** (ان): خیری، خشخاش منثور۔
**منج**: ایک قسم کی جڑ یا دواء ہے۔
**منج**: بادام، تلخ۔
**منج**: شہد کی مکھی۔
**منج زراوشان** (ف): نانخواہ جیسا ایک تخم ہے یا تخم خیری۔
**منجری پشپ** (س): کرنجی۔
**منجریکا** (س): درخت تلسی۔
**منجل** (س): تاڑ کا پھل۔
**منجوشہ**: ناردین۔
**منجیشٹھ** (ہ): مجیٹھ۔
**مند** (س): نرم دہی۔
**مندار** (ہ): درخت آگ۔
**منداغورس**: یبروج۔
**مندرا** (ہ): ایک چھوٹا پودا ہے۔

منڈرنام (س): سفید رداس۔
مندرو (ہ): سلاجیت۔
مندپھد (س): ٹھیکری گل، اروڑ۔
مندلی: عود (اگر)۔
منڈن (س): سیندور۔
منڈوا (ہ): بڑا (ایک پرندہ ہے۔)
منڈوا (ہ): غلہ ہے باجرہ کے مانند دیہاتی اس کی روٹی پکا کر کھاتے ہیں۔
منڈورم (س): خبث الحدید مدبر۔
منڈوک پرنی (س): برہمی کی قسم ہے۔
منڈئی (ہ): چولائی کا ساگ۔
منڈی (ہ): مشہور بوٹی ہے اس کے تکمہ نما سرخ گول پھول کو گل منڈی کہتے ہیں۔
من رکت (س): منسل۔
منس روہنی (س): مانس روہنی۔
منسل (ہ): سرخ ہرتال۔
منسم (ع): درخت حب الملم۔
منشفہ (ع): اسفنج۔
منطر (ع): بنگ، آس۔
منغمار داس: خشخاش منشور۔

منقوسیون: شوکران۔
منگا (س): سہجنہ۔
منگا (س): مین پھل۔
منگواکھ (ہ): مویز۔
منگریلا (بہار): کلونجی، شونیز۔
منگستان: ایک قسم کا پھل ہے جو ملک حبش میں پیدا ہوتا ہے۔
منگ گولی (س): مدک پرنی۔
منگلا (س): پتروتی۔
منگنا (ہ): ایک قسم کا درخت ہے۔
منگو تامرا (س): لجالو۔
منگی پنجاہ راجکا (س): پلول۔
منمنا (ہ): شیلم۔
منو (س): منسل۔
منوہا (س): کسم۔
منی بند ھیم (س): سیندھالون۔
منیراکوتی (س): ہنگو۔
امنیکا (س): سرپھوکہ۔
منی کنچک (س): تمال۔
منیوراایجم (س): ہنگو۔
منی کہش (س): سانوہ۔
مو (ع): بیخ سنبلہ، ریشہ والا، (ایک درخت کی جڑ ہے۔)
مو، موی (ف): عربی میں شعر پشتو میں پخته، ہندی میں بال انگریزی میں ہیر کہتے ہیں۔

موابادل (ہ): اسفنج۔
موانت (س): پلاس پیپل۔
موت (ہ): پیشاب۔
موترلا کبجا (س): پت پاپڑہ۔
موترپنچوا (س): کھیرا۔
موٹھ (س): مشہور غلہ ہے جس کی دال پکائی جاتی ہے۔
موتھا (ہ): عربی میں سعد، قراح الجمل، ترکی میں پتلاق، طبلاق، فارسی میں تسکگ، زیرزمین، سنسکرت میں متا کہتے ہیں، (ایک نبات کی خوشبودار جڑ ہے۔)
موتی (ہ): عربی میں لولوجمان، فارسی میں مروارید، ترکی میں اینچی، انجو، سنسکرت میں مکتا، بلیرا انگریزی میں پیرل کہتے ہیں، (مشہور قیمتی چیز ہے۔)
موتیا (ہ): مشہور خوشبودار پھول ہے سنسکرت میں چندرولی کہتے ہیں۔
موچا (س): (۱) درخت کیلہ، (۲) انڈگو، (۳) کوہ مندا، (۴) بورکو۔
مرچپٹا (س): دیرول۔
موچرس (ہ): سنبل کا گوند۔
موچک (س): سوبرانجن۔
موچکی: جھنجنا۔
موچھک (س): موکھ۔

موجہ: قنابری۔
مووگو (س): درخت پلاس۔
مووکھ: عنبریا کندر۔
مودھا (س): گھاس کی ایک قسم ہے۔
مور (ہ): عربی میں طاؤس، صراغ سنسکرت میں میور کہتے ہیں، (مشہور خوبصورت پرندہ ہے۔)
مورامون: پرسیاد شان۔
موربا (ہ): مرہری۔
مور پنکھی (ہ): میور سکھی ایک بوٹی ہے جو نمناک زمین یا دیواروں پر جو پانی سے سبز ہو جاتی ہیں، پیدا ہو جاتی ہے، اس کی شاخیں باریک ایک جگہ مجتمع ہو کر جڑ سے نکلتی ہے، اور تاج طاؤس کے مشابہ ہوتی ہے، یہ بوٹی ایک بالشت بلند ہوتی ہے۔
مورٹا: جی کندی۔
مور چھبھیدی (س): چاول کا دھوون جس سے ترشی پیدا ہو جائے۔
مورچہ (ف): چیونٹی۔
مورو (ف): آس۔
موردا سفرم (ف): جنگلی آس۔
موردوانہ (ف): حب آلاس۔

مورستی (یو): جھاؤ۔
مورم (کابلی): جھاؤ۔
موردا (ہ): مرہری۔
مورون (یو): کستوری۔
موریون: یبروج کی ایک قسم ہے جس کے پتے سفیدا ور چقندر کے پتوں جیسے ہوتے ہیں۔
موریقا (رو): جھاؤ۔
موز (ع): کیلہ۔
موسا (ہ): چوہا۔
موسات: ابرفارون۔
موساکنی (ہ): چوہہ کنی۔
موس کس (لا): مشک۔
موسل سانڈا (ہ): سانڈا۔
موسلی (ہ): مشہور جڑ ہے دو قسم ہوتی ہے، سیاہ سفید اس کی نبات کو بھومی تاڑا اور نیلا تاڑ کہتے ہیں، (اس کا پودا کھجور اور تاڑ کے پودوں سے مشابہ لیکن بہت چھوٹا ہوتا ہے، انھیں کے مانند اس کے پتے ہوتے ہیں۔)
موسورہ: دلق۔
موسیر (ف): بصل الزیر، اسفوردیون۔
موسیس: زفت یابس۔
موش (ف): چوہا۔
موش خرما (ف): نیولا۔
موش دشتی (ف): میربوع۔

موش کا (س): چوہا۔
موشک پران (ف): گلہری۔
موشک کور (ف): چھچھوندر۔
موشک (ف): کیکڑ۔
موشکا (س): ڈانگری۔
موشگیر (ف): رخمہ، حدۃ (چیل)۔
موشکر دکت (س): ساگ بتھوا۔
موشک گہن (س): کیت۔
موغائی: نیولا۔
موفیون: زہر کی قسم ہے۔
موقد النار: گوگرو، (گندھک)۔
موقوطیس (یو): قطر (کھمبی)۔
موگنکا پھل (س): اپی سفید۔
موگرہ (ہ): پرسون (گل) ایک مشہور پھول ہے۔
موکل (ہ): ایک دواء ہے۔
موکوطیس (یو): قطر (کھمبی)۔
موکھک (س): چوہا۔
موکھا (ہ): ایک دواء ہے دو قسم ہے، سفید و سیاہ۔
موکھن (ہ): ایک ہندی درخت ہے۔
مول (ہ): جڑ۔

مولی (یو): حرمل (اسپند)۔
مول بھدرا (س): کوڑیالا۔
مول چنا (س): راسنای بزرگ۔
مول سادھن (س): پونیڈریک۔
مولسری (ہ): سنسکرت میں بکل، گجراتی میں بولسری، تیلنگی میں پانگڑہ، انگریزی میں سری نام میڈلر کہتے ہیں، ایک مشہور بڑا درخت ہے جس کا پھول نہایت خوشبودار ہوتا ہے۔
مول سمدرا (س). امربیل۔
مولکا (س): دو چیز جو اول اقل بوئے ہوئے تخم سے زمین پر نکلتی ہے۔
مولکم، مولک (س): مولی۔
مولگو: پنڈلی کا مغز۔
مولنت (س): بھکر مول۔
مولوندلنا (س): سفید مرداسنگ۔
مولنکی (س): مولی۔
مولی (ہ): فارسی میں ترب تربزہ عربی میں فجل، قریع، قیس سنسکرت میں مولکم، مولک، انگریزی میں ریڈش کہتے ہیں۔
موم (ف): عربی میں شمع سنسکرت میں مدن، انگریزی میں ویکس کہتے ہیں۔

مومیا (یو): ایک مشہور رطوبت ہے کئی قسم سے معدنی، انسانی، شجری، کلبی۔
مومیائی سفید (ف): قادند۔
مومیائی انسانی، مومیائی قبوری (ف): گذشتہ زمانہ میں مومیائی، مردہ کی نعش پر تعفن سے بچانے کے لئے لگا کر محفوظ رکھتے تھے، اور مدت کے بعد اس کی نعش کو مومیائی کے کام میں لاتے ہیں۔
مومیائی شجری (ف)؛ ایک قسم کی لکڑی کا عصلہ ہے، جس کو جوش دے کر نکالا جاتا ہے۔
مومیائی کلبی (س): مومیائی سگ بچہ، اس کی ترکیب بھی انسانی جیسی ہوتی ہے۔
مومیائی کوہی (ف): فقرالیہود۔
مون، میون: مردکونچہ۔
مونج (ہ): سرکنڈہ کی چھال ہے جس سے بان رسی وغیرہ پائے جاتے ہیں۔
مونڈی (ہ): منڈی۔
مونسر: شقاقل۔
مونس الہموم (ع): بھنگ۔
مونگ (ہ): ماش۔
مونگ صحرائی (ف): بلی پسر۔

مونگہ (ہ): عربی میں مرجان فارسی میں مرجان کا مک، خرد مک، پنجابی میں گلیان، انگریزی میں کازل کہتے ہیں۔
مونگے کی جڑ (ہ): بسد۔
موہا (ہ): مہوا۔
موہک، مہک (ہ): سوریا اور دواء ہے۔
موہنی (س): مروڑ پھلی، لکروندہ۔
موہنی وگدہی (س): سیاہ دھتورہ۔
مویز (ف): منکا واکھ کشمش۔
مویزج (ع): عربی میں زبیب الجبل، زبیب البر، فارسی میں مویز کشش کاولیاں، انگریزی میں سے دی سیکریڈز، لاطینی میں سٹے فی سیگری ٹی ہمینیا کہتے ہیں، ایک نبات کے سہ گوشہ خمدار تخم ہے، ان کا چھلکا جھری دار اور مغز ملائم سفید روغنی ہوتا ہے، ذائقہ تلخ مغثی ہوتا ہے۔
مویزک کوہی (ف): مویزج۔
مویزک علی (ف): دبق۔
موی بخوشہ (ف): افستین۔
مہا (نبط): ایک قسم کا پتھر ہے دو قسم ہے سفید غیر شفاف۔

مہا(س): مہوا۔
مہا(س): بزرگ۔
مہاوشد (س): سونٹھ۔
مہاپترا(س): (۱) ساگون، (۲) کیوڑہ۔
مہاپرشاغنتا(س): میداکلان۔
مہاپشپ(س): گرھل۔
مہابلھا(س): کٹھل کا پھل۔
مہابلا(س): (۱) چوبچ خرد، (۲) بیل پھل، (۳) درخت کمان۔
مہاپھل(س): جامن، میٹھا کدو۔
مہاتالی(س): قسم مادہ درخت تاڑ۔
مہاجال، مہاجالی(س): توری۔
مہادوروا(س): دوب بلیہ۔
مہاوپیتاپھل(س): نانگی۔
مہار(ہ): سنا۔
مہارس(س): چاول کا دھون جو کھٹا ہو گیا ہو۔
مہارما(س): درخت اندکو۔
مہاستاوری(س): ستاور کلاں۔
مہاسرجھا(س): دیگی۔
مہاسوادو(س): کٹھل۔
مہاسویت(س): (۱) مولی، (۲) پیرنی۔
مہاسہا(س): کھیرنی کا پھل۔
مہاسیاما(س): مشندی۔
مہاسیتا(س): پوئی۔
مہاشاکھا(س): درخت ساگون۔
مہاکانٹی(س): بلیم۔
مہاکپتا(س): کوبچ بزرگ۔
مہاکدنب(س): کدنب آبی۔
مہاکال(س): اندرائین۔
مہاکلی(س): ترور کی ایک قسم ہے۔
مہا کمبھا(س): گرو کلان۔
مہاکوشاتکی(س): بڑی توری۔
مہاکھوشا(س): کاکڑاسینگی۔
مہالکا(س): پوست الائچی۔
مہامنڈی(س): بڑی منڈی۔
مہامتی(س): بڑا اور کڑوا کدو ہے۔
مہامید(س): میداکلاں۔
مہانیب(س): بقول بعض بکائن اور بقول بعض دیگر درخت ہے۔
مہانیلا(س): بھنگرہ۔
مہاور(ہ): رنگ لاکھ۔
مہاورچھا(س): تھورسڈہارا۔
مہاوردہی(س): بڑی وردہی۔
مہاورشتو(س): سرخ بسکھپرہ۔
مہاولکا(س): روہنی۔
مہپر(س): شہد۔
مہتاب پرست(ف): چندرمکھی۔
مہد: عرطنیثا۔
مہد(کشمیر): ایک قسم کی گھاس ہے۔
مہدی آنول: آنوکل کی ایک قسم ہے۔
مہر(ف): حجرالقمر (چندرکانت)۔
مہر: باجرا۔
مہریا جمال (باصطلاح خاص): جمال گوٹہ۔
مہرگیاہ(ف): یبروج الصنم۔
مہرتی(س): جیونتی گن۔
مہرہ زہرہ(ف): حجرالقمر (چندرکانت)۔
مہرمار(ف): حجرالحیہ۔
مہرٹی(ہ): ملٹھی۔
مہک(ف): اصل السوس (ع)، ملٹھی۔
مہکی(ہ): بھینس۔
مہلیہ(ع): فرنی۔

مہودہ: پلیرد، (ایک بوٹی ہے، پتے سفید مہندی کے مانند پھول دھنیے کے پھول کے مشابہ اور پھل چھوٹا گول ہوتا ہے۔
مہندی (ہ): عربی میں حناء انگریزی میں ہنا کہتے ہیں۔
مہوا، مہورس (ہ): مہوے کا درخت بڑا ہوتا ہے، اس کا پھول نہایت شیریں ہوتا ہے، جس سے شراب بھی بنائی جاتی ہے، پھل بلیلہ کے برابر لگتا ہے۔
مہورا (ہ): بستان افروز۔
مہوکا (ہ): ایک قسم کا پرندہ ہے۔
مہون (س): تاڑی، سیندہی۔
مہونت (س): کدم کی ایک قسم ہے۔
مہی (ہ): چھاچ۔
مہیرنا (س): درخت نذکلاں۔
میشاچی (س): مقل الیسود۔
میک (شیرازی): ہدبہ۔
میکا (س): چکاکو۔
میلون (یو): کبابہ۔
مین گھا (س): کوپلنہ (غیر مشہور دواء ہے۔)
میاکپرسوگندہ (تیلنگی): ایک قسم کی دواء ہے، جو بڑے بڑے پہاڑوں پر ہوتی ہے۔
میاکمین (ہ): ایک بوٹی ہے اس کے پتے موتیا کے پتوں سے مشابہ ہوتے ہیں۔
میبہ (ف): بہی کا شربت۔
میٹ (ہ): نمک (لون)۔
میٹری کاریا (ان): اقحوان۔
میتھی (ہ): عربی میں حلبہ، فارسی میں شملیز، انگریزی فینو گریک کہتے ہیں، (مشہور تخم ہے، اس کی نبات (ہ کے پتوں کا ساگ پکا کر کھاتے ہیں۔)
میٹھا زہر (ہ): بیش (بچھناک)۔
میچک (س): نیلا نجن۔
میجوش (ف): ایک قسم کی شراب ہے۔
میخک (ف): لونگ۔
مید (س): مشک بلائی (بلی کی مستی جو نہایت خوشبودار ہوتی ہے۔)
میدا (ہ): سمید (باریک آٹا)۔
میداہستا (س): نارنگی کی قسم ہے۔
میدرروٹ (ان): فوہ (مجیٹھ)۔
میدہ سونٹھ: سونٹھ جس میں ریشہ نہ ہو۔
میدہ لکڑی (ہ): کلڑ، ایک ہندی درخت کی چھال ہے۔)
میدیم (س): زیرہ۔
میرگ کازاونی (ف): (۱) گدھا، (۲) زوفرا۔
میزودہا (س): کانجی۔
میڑی (س): گور۔
میرنٹا (لا): اراروٹ۔
میری گولڈ (ان): گیندا۔
میگ (ان): مصطگی۔
میس (ع): ایک جز ہے درخت کا پھل ہے جو شام میں ہوتا ہے۔
میسنون: کرم ایوب، (پتھر کی قسم سے ایک چیز ہے۔)
میسوسن (ف): سوسن کی شراب۔
میش (ف): بھیڑ۔
میشاچرا (س): پنواڑ۔
میش بہار (ف): طیلافیون۔
میشورشا (س): تمباکو کی ایک قسم ہے۔
میشوتوچن: بھنگرہ۔
مینطلوس (یو): مغرہ، (گرو)۔
میعلون: اسقولوقندریون۔
میعہ (ع): ایک درخت کا گوند ہے دو قسم ہے، نر کو میعہ سائلہ اور خشک کو میعہ یابسہ کہتے ہیں۔

**میعہ سائلہ (ع):** ہندی میں سلارس عربی میں لبنی عسل لبنی، انگریزی میں پٹرڈ سٹوریکس کہتے ہیں، ایک قسم کی نیم منجمد رطوبت ہے جو درخت ضرو کے تنہ سے نکلتی ہے۔

**میعہ یابسہ (ع):** میعہ کی خشک قسم ہے۔

**میفتنج (معرب پختہ فارسی):** شراب کی ایک قسم ہے۔

**میفونیون (رو):** سوکراں۔

**میگھناد (س):** چولائی۔

**میل (ان):** شہد۔

**میل چاندی کا (ہ):** قلیمیائی فضی۔

**میل سونے کا (ہ):** اقلیمیائے ذہبی۔

**میلاتدھا (س):** نیلہ تھوتھا۔

**میلطوس (یو):** مغرہ (گیرو)۔

**میل فرن (ان):** سرخس۔

**میملی:** ایک ہندی گھاس ہے جو گیہوں کے کھیت میں پیدا ہوتی ہے، میتھی کے پتوں کے مانند لیکن ان سے بڑے اور پھول نیلگوں ہوتا ہے۔

**میمون (ف):** بندر، فاشرستین۔

**مین (س):** موم۔

**مین (س):** مچھلی۔

**مینا (ہ):** ایک مشہور پرندہ ہے۔

**مینا آف دی ڈرزرٹ (ان):** ترنجبین۔

**مین پھل (ہ):** عربی میں جوزالقئی، سنسکرت میں مدن پھل کہتے ہیں، (ایک درخت کا پھل ہے۔)

**مینتھا (لا):** نعناع۔

**مینچت (س):** غبث الحدید۔

**مینڈراگورا (لا):** یبروج الصنم۔

**مینڈک (ہ):** فارسی میں غوک، وزغ، کلا، کلا دویک، ترکی میں قرباغہ، عربی میں ضفدع، عدمول، سنسکرت میں اور انگریزی میں فراگ کہتے ہیں۔

**مینڈھا (ہ):** زمیش۔

**مینڈھاسنگی (ہ):** ایک بیل دار بوٹی ہے جو درختوں پر چڑھتی جاتی ہے، پتے پان سے مشابہ ہوتے ہیں، اور پھل آنکھ کے پھل کے مانند لگتا ہے، اور آکھ کے مانند ہی اس کے پھول سے روئی نکلتی ہے۔

**مینگنی (ہ):** فارسی میں پشک، عربی میں بعر کہتے ہیں۔

**مین ورجت (س):** راسنائے بزرگ۔

**مینا (ان):** شرخشت۔

**میورا (س):** نیلا تھوتھا۔

**میور جنگھ (س):** ارلو۔

**میور سکھہ میور یکھی (ہ):** مور پنکھی (ایک پودا ہے جس کی شاخ مور کے تاج جیسی ہوتی ہے۔)

**میور سینہ:** طرخون۔

**میورکہ (س):** چرچٹہ۔

**میوس لعطا (یو):** چوہے کنی۔

**میون:** بال۔

## ن

**نابھی (س):** بچھناک۔

**نابیھا (س):** کستوری۔

**ناخن پریاں، ناخن دیو (ف):** اظفار الطیب۔

**ناخن خرس، ناخن صدف (ف):** اظفار الطیب (نکھ)۔

**نادیئی (س):** جامن کی ایک قسم ہے، نمال، جھاؤ، نیلانجن۔

**نادیئم (س):** سیندھالون۔

**نار (ع):** آگ۔

**ناریاج (ع):** ایک قسم کی فضا ہے۔

**نارجیل (معرب):** نارگیل

فری، ناریل۔
نارجیل دریائی (ع): ناریل دریائی۔
نارو (ع): کنہ (چچڑی)۔
نارو (رو): صنوبر بے ثمر۔
نارڈس (لا): سنبل الطیب۔
نارون: ایک بڑا اور سخت درخت ہے۔
ناردین (یو): سنبل یا سنبل رومی۔
ناردین اقلیطی (یو): سنبل رومی۔
ناردین بری: (۱) اسارون، (۲) مجیٹھ۔
نارغیت (بربای): نماروین، ناگ کیسر۔
نارفاس: مرکی ایک قسم ہے۔
نارقیصر (ع): ناگ کیسر۔
نارکیوا (ف): مارکیوا۔
نارمشک (ف): ناگ کیسر۔
نارنج (معرب): نارنگ فارسی، کرتا (مشہور ہے۔)
نارنگی (ہ): ایک مشہور پھل ہے، سنگترہ سے قدرے چھوٹا ہوتا ہے۔
نارو کی بوٹی (ہ): نارو کی ایک بوٹی ہے، جو نارو ے پر باندھی جاتی ہے، بقدر چار انگشت بلند ہوتی ہے، اور شاخیں مثل بال کے باریک اور انبوہ دار ہوتی ہیں، پھول چھوٹا سا گلابی رنگ کا خوشنما پانچ پنکھڑی والا ہوتا ہے۔
نارو: بالچھڑ، چچڑی۔
نارونہ خرما (ف): کفری۔
ناری (ہ): تنڈی، (ایک قسم کا پودا یا بیل ہے، جو کنوؤں اور تالابوں میں پیدا ہوتی ہے، اس کی شاخیں مجوف پھول کلاں سرخی مائل بہ سیاہی ہوتی ہیں۔)
ناریل (ہ): عربی میں نارجیل، جو ہندی فارسی میں نار گیل اور ہندی میں کھوپرہ انگریزی میں کوکونٹ کہتے ہیں۔
ناریل دریائی: نارجیل دریائی اس کا درخت بھی کھوپرہ کے درخت کے مانند ہوتا ہے، لیکن یہ نہایت سخت ہوتا ہے۔
نازبو (ف): تلسی۔
نازجو (ف): کھیرا۔
نازو (ف): درخت دیودار۔
ناسان: لائی۔
ناشپاتی (ہ): عربی میں کشری فارسی میں امرود کہتے ہیں۔
ناشف (ع): بسد (بیخ مونگہ)۔
ناطف (ع): برنی (مشہور مٹھائی ہے۔)
ناغمہ (اندلس): لسان الاہل۔
ناغیونس: مٹر۔
نافجہ (ع): نافہ مشک۔
نافذ (اکسیر): پارہ۔
نافس (یو): خربزہ۔
نافن: بسباسہ، (جوزی)۔
نافوخ: دلبوس۔
ناقہ (ع): اونٹنی۔
ناگ (ہ): (۱) ہاتھی، (۲) سیاہ سانپ، (۳) سرب، (۴) لونگ، (۵) سیاہ ابرک۔
ناگا: لونگ۔
ناگارجنی (س): دودھی کی ایک قسم ہے۔
ناگ پتر (س): تربد (نسوت)۔
ناگ بلا (س): جیلکی۔
ناگ پھن (ہ): ناگ پھنی تھوہر بھی کہتے ہیں، اس کے پتے مثل سانپ کے پھن کے ہوتے ہیں۔ پتوں و شاخوں پر بکثرت کانٹے لگے ہوتے ہیں، خندقوں پر کھیتوں کی حفاظت کے واسطے لگا دیتے ہیں۔
ناگم (س): سینہ ور۔
ناگ جمبوگ (س): درخت وندلم۔
ناگدمنی (ہ): سانپ کی شکل جیسا ایک پیچ دار پودا ہے۔

ناگدونتی (س): بیکلی کی ایک قسم ہے۔
ناگدون (ف): ہلیون یا بلاب کی ایک قسم ہے۔
ناگرک (س): گاجر۔
ناگرم (س): سونٹھ۔
ناگرموتھ (ہ): قسم موکہ۔
ناگرگڈھ (ہ): اسمنگل گنڈا۔
ناگیسر، ناگیسر (ہ): فارسی میں نارمشک، روئیں، پیچیدہ اور عربی میں مسک الرمان، سنسکرت میں ناگ مشپ کہتے ہیں، (درخت پناگ و ناگ جمپام شگوفے ناگیسر کہلاتے ہیں۔
ناگلی (س): سرپاچھی، راسنا خورد۔
ناگاتا (س): تلسی۔
ناگماتاری (س): منسل۔
ناگملیا (س): درخت گل چڑیا۔
ناگن (ہ): ایک پودا ہے جو مداس کے باغوں میں ہوتا ہے، سانپ کے زہر کا دافع۔
ناگنی (س): گلاجذو۔
ناگور: ایک قسم کا بڑا درخت ہے، جس کے پتے تمباکو کے مانند اور روئیں دار پھول کھے دار اور پھل کول ہوتا ہے۔
ناکہ (ہ): نہنگ۔
نالی (ہ): نال ناری، پنجابی میں سرنالی، بہاری میں کری، یاکڑی کہا جاتا ہے، پانی کی بیل ہے، کہیں کہیں اس کا ساگ بھی کھایا جاتا ہے، (دیکھو ناری)۔
نالیک (س): کلیسا۔
نالیکا، نالی (س): ساگ ناری۔
نالیکہ میکا (س): چلکاکو۔
ناموس (ع): مچھر۔
نان (ف): روٹی۔
نان حواری (ف): سفید روٹی۔
نان خشکار (ف): بھوسی والے آٹے کی خشکار۔
نان سمید (ف): میدے کی روٹی۔
نان طابق (ف): چپاتی۔
نان طابون (ف): پراٹھا۔
نان فرنی (ف): ایک قسم کی روٹی ہے جو کہ خاص طور پر تنور سنا یا تابی پکائی جاتی ہے۔
نان برنج (ف): چاول کی روٹی۔
نان جو (ف): جو کی روٹی۔
نان نخود (ف): چنے کی روٹی۔
نان باقلا (ف): باقلا کی روٹی۔
نان بکسمات (ف): کعک۔
نان روغنی (ف): قطائف۔
نان سماجی (ف): چپاتی۔
نان سنگک (ف): خبز الملہ۔
نان کمہ (ف): چپاتی۔
نان کعک (ف): کنک۔
نان کماج (ف): نان فرنی۔
نان کلاغ (ف): خبازی۔
نانخواہ (ف): اجوائن۔
نائے نلہ: ایک بوٹی ہے جو موسم برسات میں پیدا ہوتی ہے، اور ایک دوبالشت سے زیادہ بلند نہیں ہوتی، شاخیں باریک گرہدار پھول باریک سفید پھل بقدر دانہ جوار اور تخم خشخاش کے مانند باریک تخموں سے بھرا ہوتا ہے، اس کی ایک قسم ہے، اس کو دیوانہ فائی کہتے ہیں۔
نائٹر (ان): شورہ قلمی۔
نائٹرک ایسڈ (ان): تیزاب شورہ۔
نبات (ف یا ع): (۱) مصری (۲) بوٹی۔
نباف الاتیب (ع): شیہ۔
نبات الرعد (ع): فطر (کھمبی)۔
نبات المائکہ (ع): راسن۔

نبٹ مگن جو: بوا۔
نبطافلن: نبطافلن۔
نبق (ع): بیر۔
نبیذ (ع): شراب کے سواء اور نشہ لانے والا پانی۔
نبیذالزبیب (ع): صنوبر کا پانی جو خاص طور پر بنا کر نشہ کے لئے استعمال کرتے ہیں۔
نبیذالعسل (ع): شہد کا نبیذ۔
نبیذالفواکہ (ع): میووں کا نبیذ۔
نبیذالتمر (ع): خرما کا نبیذ۔
نبیذالبسر، نبیذالبلیح (ع): خرما کی ایک قسم کا پانی۔
نبیذالدبس، نبیذالسلان (ع) : شراب کی ایک قسم ہے۔
نبیذالتین (ع): انجیر کی شراب۔
نبیذنارجیلی (ع): ناریل کی شراب۔
نبیذدازی (ع): شراب کی ایک قسم ہے۔
نبیذارز (ع): بوزہ۔
نبیذخطہ وشیتر (ع): گیہوں اور جو سے بنا ہوا نبیذ۔
نبیذالدخن (ع): شراب کی ایک قسم ہے۔
نشا (س): پنوماں۔
نٹ مگ (ان): جائفل۔

نتربالا، نیتربالا (ہ): مشہور گھاس ہے جو گجرات سے لاتے ہیں، یہ گھاس پیرے کی قسم سے ہوتی ہے جس سے لوگ بوریا بناتے ہیں، یہ دوا کامیاب ہے، اس کے عوض عطار شاخ نیلوفر دیتے ہیں۔
نثم (س): (۱) بھوین بڑ، (۲) ناگرموتھہ۔
نچ پشپک (س): گل کناگرنیڈی۔
نجرہ (س): تازہ دودھ جس میں گھی ڈالا گیا ہو۔
نچلا (س): گھی۔
نچلانالما (س): سرد۔
نچتر (س): چوکا۔
نجم، نجیم (ع): بیارو، (ف)، بیل (ہ) وہ بوٹی جو زمین پر پھیلتی یا دوسرے درخت وغیرہ پر چڑھتی ہے۔
نجیب (ع): پودوں کی چھال یا پوست سلیخہ۔
نجیر (ع): ثیل۔
نحاس (ع): تانبا۔
نحاس صینی (ع): تالیقون مصنوع۔
نحاس قبرسی (ع): سرخ زردی مائل تانبا۔
نحاس محرق (ع): روسختج۔

نجام (ع): پانی کا ایک پرندہ ہے۔
نحل (ع): شہد کی مکھی۔
نخاع (ع): حرام مغز۔
نخالہ (ع): بھوسی۔
نخل (ع): درخت خرما۔
نخود (ف): چنا۔
نخودالوندی، نخود مریم (ع): زراوندمدحرج۔
نخوی: فاشرا۔
ند: ایک مصنوعی دواء کا نام ہے۔
ندو: دروان کا پودا۔
ندع (ع): جنگلی معتر۔
ندگدھکا (س): بہٹ کٹائی۔
ند کینک (س): دالکڑکا بہ۔
ندنیحسٹ (س): درخت مدی۔
نربسی (ہ): ایک بوٹی کی جڑ ہے، سانپ کا زہر دور کرنے کے واسطے مشہور ہے عوام کے نزدیک جدوار کا ہندی نام ہے، اگرچہ دراصل دونوں کی ماہیت میں اختلاف ہے۔
نرہشتر تلہ (س): لوہا فولاد۔
نرتیقس: اندرائین جیسا ایک پودا ہے۔
نرجاچھیری (س): دوب سفید۔

نرچھرم (س): دیردل۔
نرجس (معرب): نرگس۔
نرو (ع): ایک مرکب دوا ہے جو بشکل نرو بنائی جاتی ہے۔
نروشہ (س): گاجر۔
نرسک (فؔ): مسور۔
نرسیان دارو (ف): لال ساگ۔
نرگاوٗ (ف): بیل۔
نرکچور (ہ): کچور کی قسم ہے، جو کہ عام کچور سے بڑی ہوتی ہے۔
نرگس (ف): ایک مشہور سفید خوشبودار پھول ہے جو پیالہ کے مانند ہوتا ہیں، عربی میں نرجس، عبہر کہتے ہیں، اس کی جڑ بشکل پیاز ہوتی ہے۔
نرگیہ: ایک قسم کی غذا ہے۔
نرگنڈی (ہ): سنبھالو یا سنبھالو کی قسم ہے۔
نرگمٹ (س): ابرک۔
نرملاکاریت (س): کھپریا۔
نرملی (ہ): کٹ پھل ایک قسم کا سیاہ درخت ہے۔
نرمہ (ہ): کپاس کی ایک قسم ہے۔
نروشم (س): نربی۔
نروک (ف): ایک قسم کی جڑ ہے۔
نروسنا (س): تلی کورہ۔
نروندا (س): بھوتانکس۔
نریاسا (س): بول سینبل کا گوند۔
نریاس دھوپا (س): سریو۔ششک کا گوند۔
نسارو (س): کیلے کے پتے۔
نسان: ایک قسم کا پرندہ ہے۔
نسترن (ف): نسرین۔
نسترن زرد (ف): جنگلی نسرین۔
نسترن سفید فارسی (ف): سفید جنگلی گلاب کا پھول۔
نسج العنکبوت (ع): مکڑی کا جالا۔
نسر (ع): کرگس۔
نسرین (ع): سیوتی کا پھول (مشہور ہے۔)
نسرین السباخ (ع): نیلق الکلب۔
نسکب: ایک قسم کا ہندی دانہ ہے جو کھا جاتا ہے۔
نسم وشپ (س): پھٹکری۔
نسوت (ہ): عربی میں تربد، سنسکرت میں تروی، انگریزی میں ٹرپتھم، اور لاطینی میں ٹرپی تھم، کہتے ہیں، (ایک بیل دار نبات کی لکڑیاں ہیں یہ سفید و سیاہ دو قسم ہوتا ہے۔)
نسوع (ع): دواء کا پانی جو آنکھوں میں ٹپکایا جاتا ہے۔
نسیل (ع): شہد جو پگھلا کر موم نکالا گیا ہو۔
نشا (ع): نشاستہ۔
نشا (ع): ہلدی۔
نشابدا (س): دارہلد۔
نشاچار (س): مقل الیہود۔
نشارہ (ع): برادہ یا تراشا جس چیز کا ہو۔
نشاستہ (ف): عربی میں نشاہ نشاہ سج، لباب البر، لباب الحمد، لبواب القوام، لباب القمح، فارسی میں آبگون اور انگریزی میں سارچ کہتے ہیں، (مغز گیہوں جو ترکیب خاص نکال کر خشک کیا جاتا ہے۔)
نشاط افزاء (ف): بھنگ۔
نشافہ، نشاف الماء (ع): اسفنج۔
نشانونیہا (س): ہلدی۔
نشانکس (س): جیلک۔
نشپہ نشپادہ نشپات (س): بلر۔
نشف (ع): جھانوہ، (پتھریا پتھر جیسی ٹھیکری ہوتی ہے، جس سے بدن کا میل دور کیا جاتا ہے۔)

پھکی۔
نیلا کنٹھ (س): مولی۔
نیلاولیکا (س): بندا۔
نیلااسپند (س): ابراجتا کی ایک قسم ہے۔
نیلج (ع): نیل۔
نیلدارو: جندبید ستر۔
نیلراج (س): گل مہندی۔
نیل ساراج (س): تیندوی کلاں۔
نیل شیک (س): درخت ملکو۔
نیل کارس (س): نرگنڈی کی ایک قسم ہے۔
نیل گاؤ، نیلا گاؤ (ف): روجھ ایک قسم کی جنگلی بیل ہے۔
نیل کنٹھ (ہ): بزک (فاختہ کے برابر ایک مشہور پرندہ ہے۔
نیل کنٹھی (ہ): ایک ہندی بوٹی ہے جو تصفیہ خون کے لئے مستعمل ہے۔
نیلم نیلمن (ہ): نیلا یاقوت۔
نیلمندیور (س): سیاہ کلوا۔
نیلنی (س): سیاہ پھکی۔
نیلوب: سارس۔
نیلوپَل (س): نیلوفر کی ایک قسم ہے۔

نیل ولیک (س): بندا۔
نیلوفر (ع): سنسکرت میں نیلوفر تیز، انگریزی میں نینوفر کہتے ہیں، مشہور پھل ہے، جو تالاب میں پیدا ہوتا ہے۔
نیلی پتر (س): درخت نبل۔
نیلی قیسا: کاشم۔
نیم (ہ): نیب۔
نیم گرج (بہاری): گلوئے نیم وہ گلو جو نیم کے درخت پر رہا ہو۔
نیمالی (س): منسل، گل چنبیلی، موگرہ، موتیا۔
نینا (یو): ناخواہ، نیلوفر۔
نین جوت (س): مامیران۔
نیندی (س): سنبھالو۔
نینکر: بارہ سنگھا کی ایک قسم ہے۔
نیوارا (س): سیاہ چاول، سرشبدی۔
نینو (ہ): مسکہ، (مکھن)۔
نینہاوندی (س): چرائتہ۔
نیول، نیولہ (ہ): عربی میں ابن عرس، فارسی میں راسو کہتے ہیں، مشہور جانور ہے۔
نیئے (س): گھی۔
نیسن: چربی، کچا گوشت۔
نیسن: شراب، انگوری۔

## و

وابلیم: جنگلی کرفس۔
واتاہل (س): (۱) املبید، (۲) کرکھ۔
واٹر (ان): پانی۔
واتجاگر (س): گاجر۔
واتگھن (س): ارنڈ۔
واتیالی (س): چونچ خورد۔
واتیاپھی، واتیالک (س): متھوپلک۔
واتیاکارپاس (س): کپاس۔
واحد (ع): بلاب۔
واراہی (س): موسلی سیاہ۔
واراہیشا (س): برہم ڈنڈی۔
وارناکا (س): بیگن۔
وارناکی (س): بڑی کٹائی۔
وارتک (س): کسونڈی۔
وارجم (س): پانگرہ۔
وارع (ع): کتا۔
وارموک: جنگلی کرفس۔
وارنی (س): (۱) دوب بلیسہ، (۲) سیندھی، (۳) درخت پاڑ، (۴) درخت اترن، (۵) درخت تاڑی۔
واردسیتم (س): ترایمان۔
واری بھوا، واری دھوا (س): سنکھ۔

